علوم اسلامیہ مقالہ پی ایچ ڈی

# ذمیوں کے حقوق اور بین الاقوامی قوانین تجزیاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں



رول نمبر: 530002 رجسٹریشن نمبر **15-ASI-20155**

**شعبہ علوم اسلامیہ**

**کلیہ معاشرتی علوم**

## محی الدین اسلامی یونیورسٹی نیریاں شریف آزاد جموں و کشمیر

مقالہ پی ایچ ڈی علوم اسلامیہ

ذمیوں کے حقوق اور بین الاقوامی قوانین تجزیاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں

ریز

رول نمبر: 530002 رجسٹریشن نمبر **15-ASI-20155**
یہ مقالہ پی ایچ ڈی علوم اسلامیہ کی ڈگری کی جزوی تکمیل کے لیے کلیہ معاشرتی
علوم ، محی الدین اسلامی یونیورسٹی کو پیش کیا گیا۔

شعبہ علوم اسلامیہ

کلیہ معاشرتی علوم

# محی الدین اسلامی یونیورسٹی نیریاں شریف آزاد جموں و کشمیر

نگران مقالہ : ڈاکٹر شبیر حسین فروری2021

# CERTIFICATE OF APPROVAL

This is to certify that the research work presented in this dissertation,titled ذمیوں کے حقوق اور بین الاقوامی قوانین تجزاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں by Mr. Shoaib Aziz under the supervision of Dr. Shabbir Hussain as per declaration by the student, this dissertation has not been submitted anywhere else for any other degree. This dissertation has been submitted to the department of Islamic studies in partial fulfillment of the requirement of the degree Ph.D in the field of Islamic Studies at Mohi-ud- Din Islamic University and is accepted by the examination committee for the award of the degree.

Examination Committee

a. External Examiner Signature ____________
Name Designation Address

b. Supervisor Signature ____________
NamDesignation

Chairman /Head of Department Signature ___________

Date___________________

# DECLARATION

I Shoaib Aziz S/O Aziz ul Hassan Reg No Roll No 530002 a student of Ph.D at Mohi – ud – Din Islamic University, Narian Sharif AJ&K do hereby solemnly declare that the dissertation, titled ذمیوں کے حقوق او ر بین الاقوامی قوانین تجزیاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں submitted by the partial fulfillment of the requirement of Ph.D Islamic Studies is my original work and has not been submitted by me for obtaining any degree from Mohi- ud – Din University, Narian Sharif AJ&K or any other University or Institution. In case this research work, at any stage is found to be plaglarized (already printed, conducted, presented or published by someone else) the University shall have the authority to withdraw/revoke my Ph.D degree.

Signature

______________________

Name SHOAIB AZIZ

Dated :_______________

# PLAGIARISM UNDERTAKING

I, Shoaib Aziz S/O Aziz ul Hassan Reg No **15**-ASI-20155 a student of Ph.D Islamic Studies at Mohi – ud – Din Islamic University, Narian Sharif AJ&K do hereby, solemnly declare that research work presented in the dissertation titled **ذمیوں کے حقوق او ر بین الاقوامی قوانین تجزیاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں**“ is solely my research work with no significant contribution from any other person. Minor contribution/help wherever taken has been duly acknowledged and that complete dissertation has been written by me. I understand the zero tolerance, policy of the HEC and Mohi-ud-Din Islamic University, Nerian Sharif, AJ&K towards plagiarism. Therefore, I, as the Author of the above titled dissertation, declare that no portion of my dissertation has been plagiarized and any material used as reference is properly referred/cited. I undertake that if I am found guilty of any formal plagiarism in the above titled dissertation even after award of Ph.D Degree, the University reserves the right to withdraw/revoke my Ph.D degree and that HEC and the University have the right to publish my name on the HEC/University Website on which names of students are placed who submitted plagiarized theses/dissertations.

Student’s Signature _____________

Date: _______________

# حلف نامہ

میں شعیب عزیز رجسٹریشن نمبر **15-ASI-20155** طالب علم پی ایچ ڈی شعبہ علوم اسلامیہ محی الدین اسلامی یونیورسٹی نیریاں شریف (آزاد جموں و کشمیر) حلفاً اقرار کرتا ہوں کہ مقالہ باعنوان ذمیوں کے حقوق اوربین الاقوامی قوانین تجزیاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں کی جزوی تکمیل کے سلسلے میں پیش کیا گیا ہے اور ڈاکٹر شبیر حسین اسسٹنٹ پروفیسر شعبہ علوم اسلامیہ کی نگرانی میں تحریر کیا گیا ہے ۔ راقم الحروف کا اصل کام ہے ماسوائے جہاں متن مقالہ میں بیان کیا گیا ہے اور یہ مذکورہ کام نہ تو کہیں پہلے جمع کروایا گیا ہے اور نہ ہی پہلے شائع ہوا ہے اور نہ ہی مستقبل میں کسی ڈگری کے حصول کے لیے کسی بھی دوسری یونیورسٹی یا ادارے میں میری طرف سے پیش کیا جائے گا۔

نام مقالہ نگار **:** شعیب عزیز

رول نمبر **530002**

رجسٹریشن نمبر **ASI-20155-** 15

دستخط**:**مقالہ نگار:_______________________

مقالہ جمع کرانے کی تاریخ:____________________

محی الدین اسلامک یونیورسٹی نیریاں شریف (آزادجموں و کشمیر)

## انتساب : (DEDICATION)

اللہ رب العزت کے نہایت کرم و احسان کے ساتھ پیاری والدہ ماجدہ مرحومہ مغفورہ عظیم ہستی کی روح کے نام جو میرے مادی وجو د کا باعث بنی ۔ انہی کی تربیت و دعاؤں سے میں پی ایچ ڈی کے مقالے کی تکمیل کے قابل ہوا ۔ والدہ محترمہ کی محبتیں ، محنتیں ، شفقتیں اور کاوشیں میری متاع حیات ہیں اپنے مربی و مشفق والد عظیم اور بیٹی ڈاکٹر سمّیہ کے نام جن کی چاہتیں اور توجہات ہمیشہ میرے ساتھ رہتی ہیں ۔

## اظہار تشکر (ACKNOWLEDGEMENT)

اللہ تعالیٰ کا نہایت کرم و احسان ہے جس نےمجھے یہ مقالہ لکھنے کی ہمت اور توفیق عنایت فرمائی ہے ۔بےحد وحساب درودوسلام سرورکونین فخر موجودات نبی آخرالزمان حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی پرجو انسانیت کے لیئے سراپا علم و معرفت کابحر بیکراں ہیں۔ جنہوں نےعلم وشعورسے انقلاب عظیم لا کر کفرو شرک اور جہالت کا قلع قمع کیا۔

بعد ازاں میں اپنے مکرم جناب عظیم المرتبت پیر علاء الدین صدیقی مرحوم ومغفور ،بانی چانسلر محی الدین اسلامک یونیورسٹی نیریاں شریف آزادکشمیر کے درجات کی بلندی کے لیے دعا گو ہوں اللہ تعالی ان کو جنت الفردوس میں اعلی مقام عطا فرمائے جنہوں نے اپنی ساری زندگی دین و شریعت کے لیے وقف کی اور عالم اسلام کے لیے گراں قدر خدمات سر انجام دیں۔

جامعہ کے چانسلر پیر سلطان العارفین صاحب کی شب و روز کوششوں اور محنتوں کا تہہ د ل سےمعترف ہوں کہ جنہوں نے مختصر عرصے میں جامعہ کو بام عروج بخشا اپنےمشفق پروفیسر ڈاکٹر شبیر حسین صاحب کا شکر گزار ہوں جنہوں نے مقالے کی نگرانی قبول فرمائی اور ہر مرحلے پر میری معاونت و راہنمائی فرمائی ۔ دوران تحقیق و تحریر مقالہ پروفیسر ڈاکٹر باقر خان خاکوانی صاحب چئیرمین شعبہ علوم اسلامیہ اور اسسٹنٹ پروفیسر ڈاکٹر غلام انور الازہری صاحب ہیڈ آف ڈیپارٹمنٹ اسلامک اسٹڈیز اور ڈاکٹر حافظ محمد خان صاحب کا شکر گزار ہوں جنہوں نے اپنی قیمتی مشوروں سے نوازا۔ مقالہ تحریر کرنے کے دوران مکرم و محترم بریگیڈیر( ریٹائرڈ)ڈاکٹر محمد خورشید خان صاحب نے میری ہر ممکن مدد کی ان کی شفقت اور توجہ کے بغیر اس کام کی تکمیل نا ممکن تھی ۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر عطا فرمائے ۔برادرم سجاد عزیز صاحب اورڈاکٹر عمر عزیز صاحب اور لخت جگرانجنیئر ولید الحسن خان و نور نظر تحریم شعیب اور بالخصوص شریک حیات کا ممنو ن احسان ہوں جنہوں نے مجھے قیمتی مشورے دیئے اوررہر ممکن مدد فرمائی ۔مقالہ کی کمپوزنگ کے لئے علم دوست صاحبان ارسلان احمد اور نعمان احمد کا ممنون ہوں۔والدین کی کاوشوں اور دعاؤں کا اللہ تعالیٰ کے سوا کون بدلہ دے سکتا ہے ۔

رب ارحمہما کما ربینی صغیر۔ [1] اللہ تعالیٰ میری کوتاہیوں کو معاف فرمائے اور اس کاوش کو شرف قبولیت سےنوازے۔ وما تو فیقی الا بااللہ۔ [2]


---

**1**بنی اسرائیل 17 ،24

**2** ھود 11، 88

# ABSTRACT

In the course of history, Islam as a religion and a religious community has come into contact with a number of other religions in the east and west, Muslims have met non-Muslims and their cultures in different situations and at different times and places. Throughout this history there have been Muslim authors who wrote of what they knew and thought about other religions and their adherents. It is a legitimate scholarly research that how, in different circumstances, they saw people of other religions or none at all, and to seek an answer through the study of texts which have reached us from the past. The historical and social relations between religious communities are attracting and increasing scholarly attention. I hope this research encourage others to continue research in this relatively new field. It is not the religions themselves- the interpretations their adherents have given them and the norms they have derived from in the course of time—they are worthy of attention. This context was largely constituted by the various kinds of interaction which Muhammad (P.B.U.H) had with other believers. This interaction falls into three successive phases at the beginning with the polytheists in Makkah , then with the Jews in Medina, and finally with the Christians in north-western Arabia. The Holy Prophet (P.B.U.H) and the great caliphs were the pioneer of the protection of inherited rights of covenant people at their glorious period. Islam is the protector and promoter of the rights of all non-Muslim communities and minorities including covenant people. A healthy relation among the people depends upon their mutual respect for all religions, their Prophets, Holy Books and also their famous religious personalities. Followers of the different religions must accept and respect the freedom of thought and freedom of expression in the guidance of their scripture, norms and common practices. They must know which sort of freedom is beneficial, constructive or which is harmful, infuriated and emotionalized others faith. The United Nations organization has mentioned in the charter of human rights and made world Assembly of religions for solving such types of problems. We can make loveable, peaceful and harmonic multiethnic societies by giving respect to these laws. We can make a real peaceful global village by observing and abiding by these laws in real sense and religious traditions of tolerance and mutual respect. Islam accepts this right to the extent that even the Holy Prophet (Peace Be Upon Him) was directed to get the consultation in the matters of state in which the revelations was not revealed. The research explores the need to excite and motivate scholars and researchers for enhancing of renaissance of Muslim Ummah with moderation and progressive development and reconstruction of Islamic thoughts.

# فہرست عنوانات

# باب اول

## تعارف ( Introduction)

اسلامی ریاست کے امتیازات میں سے ایک منفرد امتیاز یہ بھی ہے کہ غیر مسلم بالخصوص ذمیوں کے ساتھ ہر مرحلے پر حسن سلوک کی مثالیں قائم کی گئیں ۔ انہیں تمام شہری حقوق کا حقدار ٹھہرایا گیا ہر معاملہ میں ان کے ساتھ انصاف کیا گیا ان کے بنیادی حقوق کا مکمل تحفظ دیا گیا ۔ اصطلا حاً اسلامی ریاست کے غیر مسلم باشندوں کو ذمی کہا جاتا ہےجن کی جان و مال کی حفاظت کا ذمہ اسلامی حکومت لے۔

‘‘اَلْمُعَاهِد الَذِی اَعْطیٰ عَهَداً یَا مَنْ بِہِ عَلیٰ مَالِہِ وَ عِرْضِہِ وَ دِینِہِ فَهُو مَنْ اٰمَنَ عَلیٰ شُرُوْطِ اِسْتَوْثَقَ مَنْہُ بِهاَ وَ عَلیٰ جِزْیۃ یُوئدَّلَها’’۔[3]

ترجمہ: ‘‘وہ شخص جس کی جان و مال اور عزت کی حفاظت کی ذمہ داری کسی معاہدے کی صورت میں ریاست نے بعوض جزیہ لی ہو۔ لفظ ذمی سے مراد وہ عہد ہے جس میں اسلامی حکومت کے زیر سایہ آباد اقلیتوں کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور مسلمانوں کی جانب سے ان کے جان و مال اور عزت و آبرو کے تحفظ کی ضمانت دی جاتی ہے’’۔ [4]

اسلامی حکومت پر یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ انہیں باعزت اورباوقار شہری کا درجہ دے تاکہ وہ اپنے عقائد کی روشنی میں امن و سکون سے زندگی بسر کر سکیں۔ اسلامی تعلیمات میں عقیدہ و مذہب کے علاوہ مسلمانوں اور ذمیوں کے حقوق و فرائض میں کوئی فرق نہیں جن کی راہنمائی

---

**3 اصفہانی ، امام راغب اصفہانی ،ابی القاسم الحسین بن محمد، المفرادات فی غریب القرآن، بیروت ،دارلفکر ،لبنان 1992، جلد/ 4 صفحہ/2**

**4 ذمی یا اہل الذمہ کے متعلق مختلف اقوال ہیں تاہم زیادہ موضوع اور راجح قول عبدالکریم زیدان کا ہے** " الذمی هو غیر مسلم اهل الذمہ قبل الرعویۃ اسلامیۃ و التبعیۃ لدار الاسلام المسلمین بموجب عقد معها یسمی عقد الذمۃ ویشترط لهذا العقد الایجاب والقبول کما هو شان فی ابرام العقود ویجوز ابرام عقد الذمۃ لجمیع اصناف" **۔ترجمہ ۔ " :ذمی سے مراد وہ غیر مسلم ہے جو اسلامی شہریت اور دار الا سلام کی ماتحتی کو قبول کرے اس معاہدہ کے ذریعے جس کو عقد الذمۃ کہا جاتا ہے دوسرے معاہدات کی طرح اس میں بھی ایجاب وقبول شرط ہوتی ہے۔ عقد ذمۃ کا انعقاد غیر مسلموں کی تمام اصناف و اقسام سے جائز ہے" ۔**

قرآن و حدیث اور فقہ اسلامی کےبے مثال ذخائر اور انمول زر یں اصول ملتے ہیں۔
اسلام کا تصور ذمیوں کے متعلق بنیادی طور پربنی نوع انسان کے احترام و وقار اور مساوات پر مبنی پر امن معاشرے کا قیام ہے۔ حضور ﷺ نے ذمیوں کے حقوق کے بارے میں خیال رکھا اور تعلیم دی ہے :۔کہ ان کے نظریے اور عقیدے کی بنیاد پر ان کے ساتھ ناانصافی اور ظلم نہ ہونے دیا جائے ۔

’’ الَا مَنْ ظُلَمَ مُعاھِداً أوْ اِنْتَقصَہ أوْ کَلَفہَ فَوقَ طَاَقَتِہ أوْ اَخَذَ مِنْہ شَیئاً بِغْیرِ طَیبً نَفْسِ فأنِا خصیمتہ یَومَ القَیَامۃِ‘‘۔[5]

ترجمہ :خبردار جس نے کسی معاہد (ذمی) پرظلم کی اس کے حق میں کمی کی یا اسے کسی ایسے کام کی تکلیف دی جو اس کی طاقت سے باہر ہو یا اس کی دلی رضامندی کے بغیر کوئی چیز اس سے لے لی تو قیامت کے روزمیں اس کی طرف سے جھگڑوں گا۔

ذمیوں کے متعلق اسلامی تعلیمات کا اجمالی خاکہ درج میں ذیل ہے۔

۱۔ اسلام نے عدل و انصاف کے تقاضوں کو کس طرح پورا کیا اس کا اندازہ اس امر سے لگایا جا سکتا ہے کہ کسی غیر مسلم کی زمین جو قابل کاشت نہ ہوا س پر خراج نہیں لیا جائے گا۔

۲۔ اور یہ بھی جائز ہے کہ کوئی مسلمان خراج والی زمین کسی ذمی سے خریدے اور اس مسلمان سے بھی خراج وصول کیا جائے گا۔ [6]

۳۔ فقہا ء نے ذمیوں کے ساتھ معاملات طے کرنے کی تصریح بھی کی ہے۔ کسی مسلمان کا ذمی کے ساتھ کوئی ایسا معاملہ جو ضروری ہو ، کرنے میں کوئی حرج نہیں ۔میثاق مدینہ میں غیر مسلموں کے حقوق کی ضمانت دی کی گئی ان کے جان و مال عزت و آبرو کی حفاظت کے ساتھ ان کے معاشی و معاشرتی اور مذہبی آزادی کے زریں اُصول و ضوابط مقرر کیے گئے ہیں۔[7]

۴۔ اسلام نے کسی بھی معاہد یا ذمی کو قتل کرنے کی شدید مذمت کی ہے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا :

---

**5 امام ابو داؤد سلیمان بن اشعث ، سنن ابی داؤد ، دارالدعوۃ ، استنبول،** 1968، **جلد/2صفحہ/77**

**6** امام **ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم، کتاب الخراج ، دارالمعرفہ بیروت لبنان 1924 جلد/2صفحہ/161**

**7 ڈاکٹر حمید اللہ ، محمد، عہد نبوی میں نظام حکمرانی ،اردو اکیڈمی ، کراچی 1987 صفحہ/217**

‘‘مَنْ قَتَلَ مَعاهِداً لَمْ یرح رَائحِۃِ الْجَنۃ‘‘۔[8]

ترجمہ :جو معاہد کو قتل کرے گا وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھ سکے گا۔

تاجدار کائنات ﷺ نے ذمیوں کے ساتھ کئے گئے عہد کی پابندی کی سخت تاکید فرمائی اور دوسروں کو بھی اس کی ترغیب دی بلکہ ہدایت فرمائی کہ ذمیوں کے حقوق کا خیال رکھا جائے ۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ ہر دور میں مسلمانوں نے اقلیتوں کے حقوق کا تحفظ کیا ۔ انہیں آزادانہ مواقع فراہم کیے گئے ۔اسلام نے غیر مسلم اقلیت کے لیے الگ عدالتی نظام وضع کیا ہے اپنے لیے الگ سے حلف اور شرعی عدالتوں میں اگر و ہ نہ چاہیں تو ان کے مقدمات نہیں پیش ہوں گے ان کے فیصلے ان کی مقدس کتابوں کی روشنی میں کیے جائیں گے۔

عقیدے اور عمل کے اعتبارسے اسلام ہی سب سے سربلند نظرآتا ہے اور انسانیت کی بقاء اسی میں ہے کہ اسلام کے دامن رحمت میں آجائے اسلام امن اور سلامتی کا دین ہے اور کبھی بھی کسی غیر مسلم پر اپنے نظریات جبراً کسی پر مسلط نہیں کیے۔ زور زبردستی سے اپنے نظریات و دین نافذ کرنا ممنوع ہے۔ اللہ تعالی قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے ۔

‘‘لاَ إِکْرَاہَ فِیْ الدِّیْن’’۔

ترجمہ ‘‘ دین میں کوئی جبر نہیں ’’۔ [9]

اسلامی حکومت میں اقلیتوں کواپنے مذہبی عقائد کے مطابق زندگی بسر کرنے کی پوری آزادی حاصل ہے۔ اس کے علاوہ ذمیوں کو فوجی خدمت اور جنگ میں شمولیت سے استثنٰی حاصل ہے اور نہ عقدذمہ یعنی معاہد کو توڑا جا سکتا ہے بغیر کسی انتہائی وجہ کے اور آزادانہ طور پر اپنی مذہبی رسومات ادا کر سکتے ہیں۔[10]

---

8 **البخاری ،امام محمد بن اسماعیل ، کتاب الجزیہ ، باب اثم من قتل معاہدا بغیر جرم ،قدیمی کتب خانہ کراچی، حدیث نمبر 3166**

9 **البقرۃ،2/ 256 ترجمہ و تفسیر پیر کرم شاہ الازہری ، ضیاءا لقرآن پبلیشرز لاہور,2005ا**

10 **‘‘اقلیت سے مراد قومیت یا تہذیب و تمدن کے اعتبار سے وہ چھوٹے گروہ یا طبقے جن کی تعداد ملک میں تھوڑی ہو اقلیت کہلاتے ہیں جو ایک مخصوص ثقافت او رانفرادی مسلک کے حامل ہوں او رجہاں دوسری ثقافتی جماعتوں کو غلبہ حاصل ہو’’۔**

‘’The term minority is applied to a distinct ethnic groups with an individual national and cultural character living with in a state which is dominated by another nationality and which is viwed by the letter as the particular expression of its own individuality;‘’

---

بلکہ ان کے عقائد کی حفاظت کی ذمہ داری اسلامی حکومت اور مسلمانوں پر لازم ہوتی ہے۔ صرف استثنائی صورت میں اگر ذمیوں کا کوئی گروہ مسلمانوں کے مقابلے پر اتر آئے تو اس کے خلاف تادیبی کارروائی کا حق نہ صرف جائز ہے بلکہ اس حق کا استعمال اکثر اوقات ناگزیر بھی ہو جاتا ہے ۔ لیکن اس صورت میں بھی شرعی حدود کے اندر رہ کر ایک حد تک جائز ہے [11]۔

اقوام متحدہ کے مروجہ بین الاقوامی قوانین، مختلف معاہدات اور امان نامے جو کہ اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کے لیے بنائے گئے ان میں سے قابل عمل پہلوؤں پر عمل درآمد کرانے کے طریقوں کو ریاستوں کا پابند بنایا گیا ہے۔ امن کی فراہمی اور عدل و انصاف کا قیام تمام ممبرز ممالک کی اولین ذمہ داری ہے ۔ بالخصوص غیر مسلم اقلیت اس ضمن میں خلافت راشدہ کا دور اور بعد کے ادواربالخصوص برصغیر میں مغل دور حکومت میں اقلیتوں کو ہر سطح پر شرکت اور مملکت کے نظم و نسق کے اعلی ترین ذمہ داریاں دی گئی ہیں۔ ان کے جان و مال کی حفاظت اور بنیادی حقوق کی فراہمی میں اسلامی حکومتوں اور مسلم حکمرانوں نے کوئی کسر اُٹھا نہ رکھی جس کی مثال کسی اور مذہب و ملت میں نایاب ہے۔

اقلیتوں کے متعلق اسلامی قوانین اور بین الاقوامی قوانین برائے انسانی حقوق کے چارٹرز اور مختلف معاہدات اور امان نامےجو کہ ریاستوں کے مابین ہو ئے ان کے تقابلی جائزہ تحقیقی انداز سے کرنا اس تحقیق کا خاصہ ہے۔ علاوہ ازیں اسلامی و بین الاقوامی قوانین میں مشترکہ قدریں جو انسانی حقوق کو مختلف پہلوؤں کو اجاگر کرتی ہیں ان کی تحقیقی وضاحت کرنے کے ساتھ ساتھ اقوام عالم میں اسلام کی حقیقی روح امن و اسلامتی کے عظیم تصور کو پروان چڑھایا جا سکے۔

## سابقہ تحقیقی کام کا جائزہ(Literature Review)

ذمیوں سے تعلقات و معاہدات کے سلسلہ میں بین الاقوامی قوانین و اصول و ضوابط کی تدوین و تالیف میں اسلام کو اولین حیثیت حاصل ہے۔ مسلمانوں نے

---

**"اقلیت محکوم فراد کا مجموعہ ہوتی ہے جو مذہبی تفرقہ قومیت لسانیت کی بنیا دپر امتیازی سلوک اور نا انصافی و امتیازی سلوک کا سامنا کر رہی ہوتی ہے " -(**
Encyclopedia of Social Sciences .vol. 5 Oxford Pbl. London 1998 P . 518)

11 **امام سرخسی ، شمس الدین ،ابو بکر بن اسماعیل ، المسبوط، دارالمعرفتہ لطباعتہ والنشر بیروت لبنان1941 جلد** 5 **/صفحہ/161**

بین الا قوامی اصول و قواعد کے لیے جداگانہ علمی اصطلاح السیر استعمال کی۔ فقہ السیر پراولین کتابیں سید نا امام حسینؓ کے پوتے زید بن علیؒ کی کتاب المجموع فی الفقہ الاسلامی، امام ابوحنیفہؒ کی کتاب فقہ السیراور امام اوزاعیؒ کی کتاب السیر، امام ابو یوسفؒ کی کتاب الخراج اورابو عبید قاسم بن سلامؒ کی کتاب الا موال اولین مآخذ ہیں۔اس فن میں خاص کتب امام محمدؒ بن حسن الشیبانی کی السیر الصغیر، السیر الکبیر اور امام شافعیؒ کی کتاب الام امام بلازری کی کتاب فتوح البلدان اور سیرت ابن ہشام ہیں۔ امام سرخسیؒ ، امام کاسانیؒ اور مرغینانیؒ نے اس علم کو منضبط کیا۔ امام بد ر الدین ابن جماعتہؒ اور امام بن قیمؒ کی دو جلدوں پر مشتمل کتاب احکام اہل الذمہ جس میں ذمیوں کے انفرادی امور و معاملات کو نئے اسلوب میں مدون کیا گیا ہے۔

جدید عرب دنیا میں بین الا قوامی معاہدات و تعلقات میں ڈاکٹر عبد الکریم زید ان نے احکام الذمیین والمستامنین ، سید جلال الدین عمری نے اسلام کا شورائی نظام اور غیر مسلموں کے حقوق تحریر کر کے خوبصورت اضافہ کیا ۔ عہد جدید میں سب سے متوازن کام ڈاکٹر حمید اللہ مرحوم کا ہے۔ پاک و ہند کے حوالے سے سید ابو الا علیٰ مودودی، امین احسن اصلاحی , ڈاکٹر محمود احمد غازی اورڈاکٹرطاہرالقادری اور غیر مسلموں میں مسیحی ڈاکٹر مجید خدوری کی کتاب اسلام میں قوانین صلح و جنگ کے کام کو اہمیت حاصل ہے۔ تاہم اقلیتوں کے متعلق بین الاقوامی قوانین کے ساتھ ذمیوں کے اسلامی قوانین کا موازنہ تحقیقی میدان میں منفرد ایک علمی اور جداگانہ کاوش ہے۔جس کی ضرورت کو محسوس کرکے تحقیقی انداز میں دونوں بین الاقوامی قوانین برائے اقلیت اور ذمیوں کے اسلامی قوانین کا موازنہ کیا گیا اس سے محققین اور دانشوروں کو تحقیق کی نئی جہات اور زوایے ملیں گے ۔

## تحقیق کا بیانیہ **(Statement of the Problem )**

موضوع تحقیق میں اسلام کے تناظر میں ذمیوں کے حقوق اور بین الاقوامی قوانین برائے اقلیت کے تحفظ و فروغ کا جائزہ لیا گیا ہے ۔ حضور ﷺ اور خلفائے راشد ین کے عہد مبارک میں ذمیوں کے حقوق اور تحفظ کا موازنہ اقلیتوں کو حاصل اقوام متحدہ کے بین الاقوامی قوانین کے ساتھ کرنے سے اسلام کے متعلق مغربی مفکرین کا اسلام کے بارے میں پیش کردہ بیانیہ کو علمی و تحقیقی انداز میں رد کرنے اور اسلام کے پر امن بقائے باہمی کے تصور کو اجاگر کرنا موجودہ تحقیق کا ماحصل ہے۔

اسلام نے ذمیوں کو ہر طرح کا تحفظ اور بنیادی حقوق فراہم کیے ہیں جو آج کے اقلیتوں کے بین الاقوامی قوانین سے زیادہ موثر ، حقیقی اور عملد درآمد کی مستحکم بنیادیں فراہم کرتے ہیں ۔ اور مسلم حکومتوں اور ذمہ داران پر نہ صرف لازم ہیں بلکہ اللہ اور رسولؐ کی تعلیمات کی روشنی میں اہم ترین فریضہ ہےکہ وہ ان قوانین پر عملدرآمد کروانے کی ہرممکن کوشش کریں۔

## مقاصد تحقیق: ( Objective of Research)

1 ۔ دونوں قوانین مشتر کہ قدروں اور قا بل عمل پہلووں کوتحقیقی انداز میں پیش کر نااورا س سے اسلا می دنیا کا مغرب سے مکا لمہ اور عصر حا ضر کے چیلنجز کا مقا بلہ کر نے کے لیےمختلف زاویوں کی نشا ندہی کرنا۔

2۔ پور ی غیر اسلا می دنیا با لخصو ص مغرب میں اقلیتو ں کے حقوق و تحفظ کے با رے میں اسلا م کے متعلق غیر حقیقت پسند انہ بیا نیے کو علمی و تحقیقی انداز میں جائزہ لینا ۔

3۔ مغرب کے بین الا قوامی قوا نین برائے اقلیت کا موازنہ ریا ست مدینہ کے سنہر ی اور بے مثا ل قوانین سے کرنے سے اسلا م پر اعتراضا ت اورمنفی تشخص کو ختم کر نے اور پر امن بقائے باہمی اورعالمگیر مبنی بر انصا ف تعلیما ت کو اجا گر کرنا۔

4۔اسلا می قوا نین میں اہل الذمہ کا نہ تو استحصا ل کیا گیا اور نہ ہی امتیا زی رویئے اپنا ئے گئے بلکہ ان کی جا ن وما ل اور عزت و آبرو کا تحفظ اسلا می حکو مت اور مسلما نو ں کی ذمہ داری ہے ۔ ان کو ریا ست مدینہ میں وہ تمام سیاسی ، معاشی، معاشرتی حقوق حاصل تھے جو آج مسلمانوں کو مغربی ممالک کے قوانین میں حاصل ہیں موجودہ حالات کے اسلامو فوبیا اور متعصبانہ سوچ کےاس بیانیہ کو مدلل تحقیق اور تقابل کے مروجہ اصولوں سے واضح کرنا ۔

5۔ بین الاقوامی قوانین برائے اقلیت عملدرآمد کے اعتبا رسے ذمیوں کے اسلامی قوانین سے زیادہ مستحکم اور پائیدار نہیں ہے کیونکہ اقوام متحدہ کے قوانین پر عملدرآمد کے لیے کوئی قانونی طاقت یا ادارہ اور قوت نافذہ موجود نہیں ہےان اہم پہلوؤں کی روشنی میں تحقیق کرنا ۔

6۔ ذمیوں کےاسلامی قوانین قرآن و حدیث اور عہد نبویؐ اور خلفاء راشدین کے ادوار پر مشتمل ہونے کی وجہ سے مسلمانوں پر واجب التعمیل ہونے اور عملدرآمد کی قوت نافذہ کی مسلمہ حثیت کو تحقیقی انداز میں پیش کرنا ۔

## تحقیقی سوالات : **(Reasearch Questions)**

اس مقالے میں مقالہ نگا رنے چند سوالات سامنے رکھے جن کا جواب مقالے میں دیا گیا ہے ۔

1۔ ذمیوں کے متعلق اسلامی قوانین اور اقلیتوں کے بین الاقوامی قوانین میں کیا تقابل ہے اور کیا قدریں مشترک ہیں اور انہیں کیسے اجاگر کیا جاسکتا ہے۔؟

2۔مغربی دانشور اور مفکرین اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کے متعلق اسلامی نظام کے حوالے سے کیا اعتراضات کرتے ہیں ؟

3۔مغرب میں حالیہ عشروں میں اسلام پر اقلیتوں کے استحصال اور جبر کا کیا بے بنیا د بیانیہ ہے اور اس مسئلے کو پوری دنیا میں کیوں پھیلا یا جا رہاہے اس سے اسلامو فوبیا ؛تعصب اور نفرت سے مسلمانوں کو کیانقصانات درپیش ہیں؟

4۔مغربی ممالک کے قوانین میں اقلیتوں اور اسلام میں ذمیوں کے حقوق و تحفظ اور فروغ کی تحقیق کا کیا اسلوب اور زاویے ہونا چاہیے؟

5عملدرآمد اور پائیداری کے اعتبار سے اقلیتوں کے بین الاقوامی قوانین زیادہ موثر ہیں یا ذمیوں کے اسلامی قوانین ؟

## افادیت: (**Significance of Research**)

اسلامی تعلیمات آفاقی اور بنی نوع انسانیت کے لیے دائمی و ابدی ہیں۔ عہد نبویﷺ میں غیر مسلم اقوام سے تعلقات کی ابتداء ہجرت حبشہ اور بیعت عقبہ سے ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ نے عرب قبائل سے ابتدائی روابط دعوتی و تبلیغی مقاصد کے لیے کئے۔ ہجرت مدینہ کے بعد قریش مکہ کے ممکنہ خطرات کے پیش نظر آپ نے مدینہ اور اس کے قرب و جوار کے قبائل سے دفاعی مقاصد کے لیے معاہداتِ حلیفی کئے۔ اس تناظر میں آپ کے مذاکرات، مفاہمتیں ، سفارتی دستاویزات اور مکتوبات بین الا قوامی تعلقات کے حوالے سے فقہ اسلامی میں اولین ماخذ کی حیثیت رکھتے ہیں میثاق مدینہ، معاہدہ نجران، صلح حدیبیہ اور یہود سے خیبر کا معاہدہ ، اور سرحدی قبائل سے معاہدات بین الا قوامی معاہدات کے لیے قواعد و کلیات کے اعتبا ر سے مسلمہ دستوری و آئینی حیثیت رکھتے ہیں۔

عہد صدیقی میں داخلی مسائل کے سبب غیر مسلم اقوام سے کم وسطہ پڑا۔ خالد بن ولیدؓ کا اہل حیرہ سے مشہور تاریخی معاہدہ حضرت ابو بکر صدیقؓ کی ہدایات کا ہی خلاصہ ہے۔ حضرت عمرؓ نے اپنے عہد میں ذمیوں سے معاہدات کے وقت معاہدات نبویﷺ اور معاہدات صدیقیؓ کو کلیدی حیثیت دی۔ عہد فاروقی میں اسلامی فتوحات میں وسعت ہوئی تو نئے مذاہب و اقوام کا سامنا کرنا پرا۔ مختلف اقوام و مذاہب سے بقائے باہمی کے قیام کیلئے عہد نبوی و صدیقی کے تناظر میں کئی معاہدات ہوئی جن کا تعلق آفاقی و عالمگیر ہے۔ ان معاہدات کی روح قرآن و سنت اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی اجتماعی فکر اور خدا داد بصیرت ہے۔ ان معاہدات میں عصر حاضر میں اسلامی ریاست کے غیر مسلم ممالک کے ساتھ تعلقات کے لیے رہنما اور قابل عمل اور طے شدہ قواعد و ضوابط موجود ہیں۔

اس لیے غیر مسلم اقوام بالخصوص ذمیوں سے سب سے زیادہ معاہدے اسی عہدمیں ہوئے۔ ان معاہدات میں بنیادی انسانی حقوق کے تحفظ و عملی ادائیگی کو یقینی بنایا گیا۔ تاریخ میں پہلی مرتبہ مفتوح اقوام و عوام برابر کے معاہد قرار پائے۔ کتب سیر و تواریخ میں یہ معاہدے عقدالا مان، عقد الہد نہ اور عقد الذمہ کے نام سے منقول ہیں۔ ان میں بعض مفصل ہیں اور بعض مجمل، لیکن سب کی بنیادی روح ایک ہی ہے مثلاً جان و مال، مذہب اور بنیادی حقوق مثلا مساوات ، عدل و انصاف اور آزادی رائے کا عملی مظاہرہ ہیں۔ عصر حاضر میں یہ معاہدات ہمارے لیے بنیادی اصول و ضوابط کا ماخذ و ضوابط ہیں ان کی روشنی میں ہم آج بھی غیر مسلم اقوام سے کامیاب تعلقات و معاملات قائم کر سکتے ہیں۔ ان معاہدات میں جہاں امن و صلح کی تفصیلات ہیں وہاں یہ معاہدات بین الا قوامی معاملات وتعلقات سے متعلق رہنما اصول ہیں۔ انسانیت کا احترام ا ور غیر مسلم اقوام کے بنیادی حقوق کا تحفظ کے بنیادی مقاصد میں سے ہے۔ غیر مسلموں کی مذہبی آزادی کے بارے میں معاہدہ اہل حیرہ کی یہ شق تاریخی اور آئینی حیثیت رکھتی ہے۔

''لا یغیرون عن ملۃ ولا یحال بینھم وبین شرائعھم''۔[12]

ترجمہ :ان کا مذہب نہ بدلا جائے گا اور ان کے مذہبی امور میں کچھ دست اندازی نہ کی جائے۔

حضرت عمرؓ کو غیر مسلموں سے کئے گئے معاہدات کی پاسداری اور عمل درآمد کی اس قدر فکر تھی کی موت کے وقت بھی ان معاہدات کے تحفظ وایفا ء کی آپ نے وصیت کی ۔

'' ان یوفی لھم بعھد ھم وان یقاتل من وراءھم وان لا یکلفوافوق طاقتھم ''۔[13]

ترجمہ :''ان سے جو عہد ہے وہ پورا کیا جائے ان کی حمایت میں لڑا جائے ان کو ان کی طاقت سے زیادہ تکلیف نہ دی جائے''۔غیر مسلم اقوام و مذہب سے تعلقات و معاملات کے ضمن میں عہد نبوی وخلفائے راشدین کے معاہدات ہمارے لیے بنیادی اصول و ضوابط کا ماخذ و مراجع ہیں۔ فقہائے اسلام نے انہی معاہدات سے استخراج کرتے ہوئے دوسری صدی کے وسط میں علم السیر کے

---

**12 امام طبری ،ا بن جریر ، تاریخ الامم والملوک، دارلمعارف قاہرہ ، 1967ء جلد/3صفحہ /122**

**13 امام بخاری، محمد بن اسماعیل البخاری الجامع الصیح ، قدیمی کتب خانہ کراچی ، 1981 ء حدیث نمبر/ 1171**

نام سے جدا گانہ علمی باب کا اضافہ کیا جو آج اسلام کا قانون بین الممالک کہلاتا ہے۔

فقہ السیر اور قانون بین الممالک اور بین الا قوامی تعلقات و معاملات میں فقہائے اسلام نےحضور ؐ اور خلفائے راشدین کے احکام وقوانین سےقواعد و احکام کا استخراج کیا۔ عصر حاضر میں بین الا قوامیت ، عالمگیریت ، نئی عالمی تہذیب کی نئی جہتیں اور رجحانات ظاہر ہو رہے ہیں، زمانہ کے تغیرات اور تقاضوں کو مد نظر رکھ کر بین الا قوامی معاہدات و معاملات میں اسلامی قوانین و قواعد کو نئے انداز میں پیش کرنے کی اشد ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں ذمیوں سے کیے گئے معاہدات میں راہنما اصول ہیں۔ ان کی روشنی میں ہم آج بھی غیر مسلم اقوام سے کامیاب تعلقات و معاملات قائم کر سکتے ہیں۔

## تحدید موضوع: (Delimitation of the Topic)

تحقیقی مقالہ بنیادی طور پر ایک تقابلی جائزہ ہے جو ذمیوں کے اسلامی قوانین اور اقلیتوں کے بین الاقوامی قوانین کے مختلف امور اور تحفظ و ترقی کے مابین ہے ۔اس میں حضور ؐاور خلفائے راشدین کے ذمیوں سے کیے گئے معاہدات میں قوانین اسلام اور فقہاکی مباحث شامل ہیں ۔ تاہم موضوع سے متعلقہ دیگر امور جن میں دارلاسلام اور دارالحرب اور جزیہ و خراج کے احکام بھی موضوع تحقیق میں بیان ہوئے ہیں ۔ اقلیتوں کے بین الاقوامی قوانین جو کہ اقوام متحدہ اور دیگر اداروں سے مستخرج ومستنبط ہیں کہ علاوہ مختلف معاہدات اور میثاق اور امان نامےشامل تحقیق ہیں۔ان تمام دستاویزات کا تجزیاتی موازنہ آج کے اقوام متحدہ کے بین الاقوامی قوانین برائے اقلیت علمی و تحقیقی میدان میں ایک منفرد وامتیازی کاوش ہےجو اس سے پہلے محقیقین کی نظر سے نہ گزری ہو گی اور اہل علم علما ء،وکلا ء، دانشوروں ،انسانی حقوق کی تنظیموں اور اقوام متحدہ کےذیلی اداروں کی راہنمائ کے لئے اس میں لا تعداد انمول زریں اصول وقوانین موجود ہیں،۔

## منہج تحقیق: (ReasearchMathelodogy)

منہج تحقیق میں درج ذیل اصولوں کو مد نظر رکھا ہے۔

ا۔فقہی و تقابلی مناہج تحقیق مقالہ ہذا میں بنیادی حیثیت رکھتے ہے ۔

2- بیانیہ اور لائبریر ی کا طریقہ تحقیق اختیار کیاہے۔

3- تاریخی واقعات کے تجزیے کے لیے تاریخ نگاری کے اصولوں کو مد نظر رکھا ہے۔

4. صحاح ستہ و دیگر اصول الفقہ  کی کتب شامل تحقیق کیا ہے۔

5. اصل مآخذوں سے استفادہ کیا ہے۔

6. حسب ضرورت ثانوی ماخذ کی طرف رجوع کیا ہے۔

7. فقہی و اجتہادی آراء کے تجزیہ کے لیے اصول فقہ کی اجتہادی منہج  کو مد نظر رکھا ہے.

8. مصطلحات کے تعین اورتشریح کے لیے کتب اللغات کو استعمال کیا ہے.

9. قرآنی آیات کی تشریح اور واقعات سیرت کے تجزیےکے لیے اصول تفسیر اور اصول سیرت نگاری سے استفادہ کیاگیا ہے۔

10. آخر میں نتیجہ بحث،تجاویز اورسفارشات درج کیں ہیں۔

11. شرعی اصطلاحات کے بعد مآخذ و مراجع کی فہرست کو ترتیب دیا گیا ہے۔

## ابو اب بندی (Chapterization)

باب اول:موضوع کا تعارف ، مقاصد ، مناہج، افادیت اور تحدید موضوع

باب دوم: اسلامی قوانین میں ذمیوں کے متعلق معاہدات واقسام معاہدہ

فصل اول :ذمی کی تعریف اور اقسام

فصل دوم : شریعت اسلامی میں غیر مسلموں کی اقسام

فصل سوم: غیر مسلم علاقوں کی تقسیم کی اعتبار سے ذمیوں کے متعلق احکام

باب سوم : دور رسالت مآبﷺ وخلفائے راشدین کے عہد مبارک میں ذمیوں کے حقو ق وقوانین

فصل اول : حضور اکرمؐ کی عہد مبارک میں ذمیو ں کے حقوق

فصل دوم: خلفائے راشدین کے عہد مبارک میں ذمیوں کے حقوق

باب چہارم: ذمیوں کے متعلق فقہی احکام قوانین

فصل اول: ذمیوں کے متعلق شرعی احکام

فصل دوم : ذمیوں پر کیا جائز ہے

فصل سوم : ذمیوں کے شرعی حقوق اور تعزیری احکام

باب پنجم: اسلامی قانون میں ذمیوں کے متعلق جزیہ کے احکام و قوانین

فصل اول : جزیہ کی تعریف اور جزیہ کے احکام

فصل دوم: انسانی حقوق کے چارٹر میں اقلیتوں کے حقوق کا
طریقہ کار

فصل سوم :کیا غیر شہری افراد بھی اقلیت کہلاتےہیں ۔

فصل چہارم : اقلیتوں کے متعلق اقوام متحدہ کے ذیلی ادارے
اور
ان کے قانون سازی

## باب دوم
## اسلامی قوانین میں ذمیوں کے متعلق معاہدات و اقسام معاہدہ

اسلامی قوانین نے ذمیوں کو وہ عظیم الشاں حقوق دیئے جس کا موازنہ موجودہ دور میں کسی بھی قانون اور بین الاقوامی اصول و ضوابط سے کسی بھی اعتبارسے کیاجا سکتا ہے۔ان قوانین کا مقصد ذمیوں کو مکمل تحفظ اور ان کے تمام مذہبی ، معاشرتی اوراقتصادی حقوق کا مکمل خیال رکھنا ہے۔ کیونکہ حضو رصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تمام انسانیت کے لیے رحمت اور سراپائے تحفظ و امن بن کر مبعوث کیے گیے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی حضرت محمد ﷺ کو جمیع انسانوں کے لیے رسول بنا کر بھیجا:جیساکہ فرمان خداوندی ہے:۔

" قُلْ يَا أَيّها النَّاسُ إِنِّیْ رَسُولُ اللهِ إِلَيْكُمْ جَمِيْعاً " ۔[14]

ترجمہ :آپ فر مایئے اے لوگو! بے شک میں اللہ کا رسول ہوں تم سب کی طرف۔

آپؐ کی رحمت وعظمت صرف مسلمانوں تک ہی مخصوص و محدود نہیں بلکہ تمام بنی نوع انسان غیر مسلم معاہدین ذمی اس میں شامل ہیں۔اور آپؐ نے سب کے بنیادی حقوق کا خاص خیال رکھنے کا بلا امتیاز حکم مرحمت فرمایا ہے۔ بحثیت مسلمان ہماری اہم ترین ذمہ داری ہے کہ ہم اسلامی تعلیمات پر عمل پیرا ہوکر اقلیتوں کے حقوق کا مکمل خیال رکھیں۔ اور غیر مسلم ذمیوں کے ساتھ اسلامی احکامات کی روشنی میں تعلقات استوار کریں۔

اس اعتبار سے دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ اسلام نے دیگر مذاہب و ادیان کو پانچ زمروں میں تقسیم کیا ہے۔ یہ تقسیم ان مذاہب کی اسلام سےقر ا بت یا دوری اور اس کی بنیاد پر مسلمانوں سے ان مذاہب کے پیروکاروں سے تعلقات کے پیش نظر کی گئی ہے۔

### فصل اول :ذمی کی تعریف اور اقسام :۔

ذمی یا اہل الذمہ کے متعلق مختلف اقوال ہیں تاہم زیادہ موضوع اور راجح قول عبدالکریم زیدان کا ہے:

---

**14 ا لاعراف، 7 / 157**

" الذمی ھو غیر المسلم الذی قبل الرعا یۃ الا سلامیۃ والتبعیۃ لدار الا سلام بموجب عقد معھا یسمی عقد الذمۃ ویشترط لھذا العقد الا یجاب والقبول کما ھو شان فی ابرام العقود ویجوز ابرام عقد الذمۃ لجمیع اصناف المسلمین"۔[15]

ترجمہ: "ذمی سے مراد وہ غیر مسلم ہے جو اسلامی شہریت اور دار الا سلام کی ماتحتی کو قبول کرے اس معاہدہ کے ذریعے جس کو عقد الذمۃ کہا جاتا ہے دوسرے معاہدات کی طرح اس میں بھی ایجاب وقبول شرط ہوتی ہے۔ عقد ذمۃ کا انعقاد غیر مسلموں کی تمام اصناف و اقسام سے جائز ہے "۔

قرآن مجید کے مطالعہ سے معلوم سے واضح ہوتا ہے کہ شریعت اسلامیہ میں غیر مسلموں کی درج ذیل معروف اقسام ہیں باقی سب انہی کے ضمن میں آجاتی ہیں۔

(ا) یہود (۲) نصاری (۳) صابئین
(۴)مجوس )

(۵) مشرکین (۶) مرتدین (۷) دھریے

اولین پانچ اقسام کے بارے میں ارشاد باری تعالیٰ ہے:

" إِنَّ الَّذِيْنَ آمَنُوا وَالَّذِيْنَ هادُوا وَالصَّابِئِينَ وَالنَّصَارَى وَالْمَجُوسَ وَالَّذِيْنَ أَشْرَكُوا إِنَّ اللَّهَ يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِنَّ اللَّهَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ شهيْد"۔[16]

ترجمہ :بے شک اہل ایمان ، یہودی ، ستارہ پرست ، عیسائی ، آتش پرست اور مشرک ضرور فیصلہ فر مائے گا اللہ تعالیٰ ان سب (گروہوں ) کے درمیان قیامت کے دن ، بے شک اللہ تعالیٰ ہر چیز کا مشاہدہ فرما رہا ہے ۔ چھٹی قسم کے بارے میں ارشاد باری تعالیہے۔

" وَمَن يَرْتَدِدْ مِنكُمْ عَن دِيْنِهِ فَيَمُتْ وَهوَ كَافِرٌ فَأُوْلَئكَ حَبِطَتْ أَعْمَالهمْ فِيْ الدُّنْيَا وَالآخِرَةِ وَأُوْلَئكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِيها خَالِدُون"۔

ترجمہ :اور جو پھر ے تم میں سے اپنے دین سے پھر مر جائے حالت کفر میں یہی وہ بد نصیب ہیں کہ ضائع ہو گئے ان کے عمل دنیا و آخرت میں اور یہی دوزخی ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔

ساتویں قسم دہریوں کے متعلق اس آیت میں یوں ذکر ہے ۔ '

"وَقَالُوا مَا هى إِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا يهلِكُنَا إِلَّا الدَّهر وَمَا لهم بِذَلِكَ مِنْ عِلْمٍ إِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّونَ"۔[17]

---

15 **ڈاکٹر عبدالکریم زیدان ، احکام الذ مبین والمستامنین فی دارالاسلام ، ایضا " جلد/4،صفحہ/167**

**16 الحج، 22/ 17**

ترجمہ :اوروہ کہتے ہیں نہیں کوئی دوسری زندگی بجز ہماری دنیا کی زندگی کے (یہیں) ہم نے مرنا اور زندہ رہنا ہے اور نہیں کوئی فنا کرتا ہمیں مگر زمانہ و حالات انہیں اس حقیقت کا کوئی علم نہیں وہ محض ظن و تخمین سے کام لے رہے ہیں

## ذمی معاہدین کی اقسام

قرآن مجید نے غیر مسلموں سے قرب و بعد کی بنیاد ان کے عقائد و نظریات کو قرار دیا ہے اس اعتبار سے غیر مسلموں کی درج ذیل اقسام ہیں۔

(ا) اہل کتاب ،مثلاً یہود انصاریٰ (۲) شبہ اہل کتاب ، مثلامجوس، صابئین۔

(۳) مشرکین عرب، قریش وغیرہ (۴) عام مشرکین اور منکرین خدا

(۵) مرتدین۔ مسلمانوں کے ساتھ بالفعل قائم رکھنے کے اعتبار سے غیر مسلموں کی درج ذیل اقسام ہیں۔

اسلامی قوانین میں ذمیوں اور معاہدین کی مندرجہ ذیل اقسام ہیں

1 - مستامنین

(۲) اہل موادعۃ

(۳) معاہدین یا اہل الذمۃ

(۴) مفتوحین یا اہل عنوۃ

اسلامی قوانین کی رو سے ریاست کے شہریوں کے حقوق کسی جغرافیائی حد، رنگ و نسل، جائے پیدائش یا زبان و قبیلہ کی بنیاد پر متعین نہیں ہوتے بلکہ نظریہ اسلام سے اس کی وابستگی اور رویہ کے حوالہ سے طے ہوتے ہیں تو بہت سے لوگ اپنی جبینوں پر شکنیں محسوس کرنے لگتے ہیں۔ لیکن واقعہ یہی ہے کہ اسلام نے اپنے روز اول ہی سے نہ صرف اپنی ریاست کے تمام شہریوں کے حقوق و فرائض بلکہ مختلف ممالک کے بارے میں اپنے رویہ اور

---

**17** الجاثیہ45/ 24

تعلقات کی نوعیت کو اس واحد بنیاد پر طے کیا کہ ان کا رویہ اور طرز عمل اسلام کے بارے میں کیا ہے۔

یہ تو وہ حقوق تھے جو مفتوحین اور اہل عنوہ کو حاصل تھے۔ جہاں تک معاہدین کا تعلق ہے تو ان کی کم سے کم شرائط اور مراعات تو یہی ہوں گی جو بیان ہوئیں۔ لیکن اگر وہ حکومت وقت سے مزید مراعات حاصل کرنا چاہیں تو معاہدہ کی تفصیلات کے مطابق ان کو دی جاسکتی ہے۔ مثلا ان کو جزیہ ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جا سکتا ہے۔ ان کو مزید داخلی خودمختاری دی جاسکتی ہے۔ وہ بدستور اپنی زمینوں اور جائیدادوں کے مالک رہیں گے اور دوسرے شہریوں کی طرح مالیہ ادا کریں گے۔ ان کی تفاصیل اوردیگر احکا ما ت اگلے صفحات میں درج ہے۔ .

## فصل دوم : غیر مسلموں کی اقسام

غیر مسلم معاہدین کی متعدد اقسام مندرجہ ذیل ہیں

1۔مستامنین

وہ اجنبی جوعارضی قیام کی نیت سے اجازت کے ذریعے اسلامی ریاست میں داخل ہو۔ وہ خواہ مسلم ہو یا غیر مسلم حربی یا غیر حربی مستامن ہے۔ الد کتور عبدالکریم زیدان مستامنین کی تعریف کرتے ہیں۔

"المستامن (بکسر المیم) طالب الا مان (وبفتح المیم) من صار امنا و فی الاصطلاح الفقھی الحربی۔ ای غیر المسلم التابع لدولۃ غیر اسلامیۃ اذادخل اقلیم الدولۃ الا سلامیۃ باذن منھا وھذا الا ذن یسمیہ الفقھاء الا مان الموقت فالمستاءمن اذن یقابل الا جنبی فی اصطلاحاً القانونی"۔[18]

ترجمہ **:**مستامن میم کی زیر کے ساتھ امان کا مطالبہ کرنے والے کو کہتے ہیں۔ اگر میم کی زیر کے ساتھ ہوا اس سے مراد ہوتا ہے کہ جس کو امان مل جائے فقہی جنگی اصطلاح میں اس سے مراد غیر مسلم ریاست کا باشندہ ہے جو اسلامی ریاست میں اس کی اجازت سے داخل ہو۔ اس اجازت کو فقہاء الا مان الموقت کہتے ہیں۔ ہماری قانونی اصطلاح میں مستامن اجنبی کے معنی میں ہوتا ہے۔

اہل صلح یا اہل موادعۃ

اس سے مراد وہ لوگ ہیں جن سے جنگ ہو رہی ہو۔ مسلمانوں غیر مسلم قوم کے درمیان عارضی جنگ بندی کی وجہ سے عارضی مصالحت ہو گئی ہے۔ صلح کی شرائط پر ان سے معاملات طے ہوئے ہوں ان کے لیے عموماً اہل ہدنہ، اہل صلح یا مواد عین کی اصطلاح استعمال ہوتی ہے۔

" والھدنۃ عبارۃ عن اتفاق خاص یعقد بین الدول المتحاربۃ بقصد ایقاف، القتال موقتا"۔[19]

ترجمہ: ہدنہ دومتحارب ریاستوں کے درمیان خاص وقت کے لیے جنگ بندی کے مقصد کیلئے کسی معاہدہ پر خاص اتفاق کا نام ہے۔

اس میں فریقین کی رضا مندی کی شرائط بھی ہے جن کی تفاصیل اگلے صفحات میں موجود ہے۔

---

**18 ڈاکٹرعبدالکریم زیدان ، مجموعۃ البحوث الفقیہہ ،دارالفکردمشق 1984 ،جلد 1/ صفحہ/ 75**

**19 امام البزدوی ، ابی الحسن علی بن محمد بن حسین ، کشف الاسرار علی اصول البزدوی ، الصدف پبلشرز، کراچی1982ء جلد/ 4صفحہ /189**

معاہدین یا اہل ذمۃ

اہل ذمہ ایسے غیر مسلم جو کسی معاہدہ کے تحت اسلامی ریاست کے شہری بن گئے ہوں جن کے جان و مال کے تحفظ کی ذمہ داری اسلامی ریاست نے لی ہو۔

"الذمۃ ہو العہد وہو الامان والضمان والکفالۃ وعند الفقھا ء ہو التزام تقریر الکفار فی دیارنا وحما یتھم والد فاع عنھم ببدل الجزیۃ والا ستسلام من جہتھم"۔[20]

ترجمہ : ''ذمہ اس عہد کو کہتے ہیں۔جوامان، ضمانت اور کفالت ہے اور فقہاء کے نزدیک ہمارے ممالک میں کفار کے قیام اور ان کے تحفظ اور ان کے دفاع کی ذمہ داری ہے اس کے بدلے میں ان کی طرف سے جزیہ کی ادائیگی اور اطاعت ہے ''۔

مفتوحین یا اہل عنوۃ

عنا یعنو کا معانی ہے بالقوۃ بزور طاقت حاصل کرنا۔ شریعت اسلامیہ میں اس سے مراد وہ لوگ ہیں جنہوں نے اسلام کے خلاف جنگ کی ہو شکست کے بعد اسلامی حکومت کی اطاعت پر مجبور ہوئے ہوں۔ حکومت ان سے جزیہ اور خراج وصول کرتی ہے اور ان کو قانونی تحفظ فراہم کرتی ہے۔ اہل ذمہ اپنا فیصلہ خود اسلامی حکومت سے معاہد کے ذریعے کرتے ہیں۔ لیکن اہل عنوۃ کا فیصلہ اسلامی حکومت اپنی مرضی سے اسلامی احکام و مصالح کی روشنی میں کرتی ہے۔ ایسے مفتوحہ علاقے مسلمانوں کی ملکیت ہوں گے۔

زمین عام مسلمانوں میں بھی تقسیم کی جا سکتی ہے اور غیر مسلموں کو بھی واپس دی جا سکتی ہے۔ اس صورت میں غیر مسلم ذمی ہوں گے اور زمین خراجی ہو گی اور اصل ملکیت مسلمانوں کی ہو گی غیر مسلم کاشت کارہوں گے یا آباد کار ہوں گے۔[21]

**20 ابن منظور افریقی ، لسان العرب ، ایضا'،جلد/ 15/صفحہ/59**

21 **۔ امام ا لماوردی ، ابوالحسن علی بن محمد ، الاحکام السلطانیہ ، مترجم مولاناسید محمد ابراہیم ، ادارہ اسلامیات لاہور 1988 صفحہ/137**

**حضور ﷺ مجاہدین کے امیر کو جہاد پر روانگی کے وقت وصیت فرماتے تھے کہ کفار کو جہاد سے پہلے تین چیزوں کی پیش کش کرو ۔ یہ ہدایات احادیث وفقہ اسلامی کی کتب میں کثرت سے ملتی ہیں۔**

**( الف ) اسلام کی اطاعت کی دعوت**

**(ب) جزیہ کی شرط پر امان**

**(ج) قتال**

**جزیہ کے بارے میں ایک اہم اور بنیادی اسلامی قانون ہے امام ماوردی نے بیان کیا ہے۔**

**"فادعهم الی اعطا الجزیۃ فان اجابوا فاقبل منهم وکف عنهم۔ "** 21

**ترجمہ : "پس ا ن کو (کفار کو ) ادائیگی جزیہ کی دعوت دے دیں اگر منظور کر لیں تو قبول کر لو (جزیہ) اور ان سے جنگ روک لو"۔**

**اسلامی قوانین میں اہل ذمہ کےحقوق و تحفظ کویقینی بنایا گیا ہے ایسی بے مثال اسلوب و اصول وضع کئے جس کی مثال دنیا کے کسی مذہب اور قانون میں موجود نہیں ہیں۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اسلام کے مبلغین اور محققین اور اسکالرز ایسی سنہری تعلیمات کو اجاگر کرنے میں اپنا علمی اورمذہبی کردار ادا کریں۔**

## فصل سوم : غیر مسلم علاقوں کی تقسیم کے اعتبار سے ذمیوں کے متعلق احکام

افراد اور اقوام کی طرح اسلامی شریعت نے علاقوں کی تقسیم بھی نظریاتی بنیادوں پر کی ہے۔ فقہائے اسلام نے پوری دنیا کو مسلمانوں سے تعلقات اور ان کی نوعیت کے حوالے سے مختلف خطوں میں تقسیم کیا ہے جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

(ا ) دارالا سلام

(2 )دارالحرب

(۳)دارالعهد یا دارالصلح

اول: دارالا سلام

وہ علاقے جہاں مسلمانوں کی اکثریت ہو مسلمان مقتدر اور محفوظ و مامون ہوں وہاں شعائر اسلام کا قیام اور اسلامی احکام کا نفاذ ہو۔ امام الکاسانی نے جمہور فقہاء کی روشنی میں درج ذیل تعریف کی ہے۔

"وھوان کل ما دخل من البلاد فی محیط سلطان الا سلام ونفذت فیھا احکامہ، واقیمت شائرالاسلام قد صارمن دار الاسلام"۔[22]

وہ تمام علاقے ہیں جو اسلامی خلیفہ کے زیر کنٹرول ہوں وہاں اسلامی احکام کا نفاذ ہو۔ اسلامی شعائر کا قیام ہو وہ دار الا سلام ہے۔

دوم: دارالحرب

وہ علاقے جہاں نہ مسلمانون کا اقتدار ہو نہ ہی وہاں اسلامی احکام کا نفاذ ہو مسلمان وہانغیر محفوظ ہوں۔

"وھی الدار التی لا تطبق فیھا احکام الا سلام الدینیۃ والسیاسیۃ لو جودھا خارج نطاق السیادۃ الا سلا میۃ"۔[23]

ترجمہ :وہ علاقے جہاں اسلام کے دینی اور سیاسی احکام کے نفاذ نہ ہو کیونکہ وہ اسلامی سلطنت کے کنٹرول سے باہر ہے۔ امام ابوحنیفہ کے نزدیک دار الا سلام تین شرائط کے پائے جانے سے دارالکفر ہو گا:

ا۔ جس علاقے میں احکام کفر کا اظہار ہو۔

۲۔ جو علاقہ دارالحرب سے ایسے متصل ہو جائے کہ اس کے اوردارالحرب کے درمیان کوئی اسلامی شہر نہ رہے۔

3۔ کوئی مسلمان یا ذمی اس میں امانِ اول سے امن سے باقی نہ رہے (امان اول )سے مراد ایمان اور عقد الذمۃ ہے۔[24]

---

22 **امام الکاسانی ، علا ء الدین ابی بکر بن مسعود ، البدائع الصنائع ، مکتبہ رشیدیہ، کوئٹہ 1992،جلد 6 صفحہ/117**

23 **امام جلال الدین السیوطی ، تاریخ الخلفا ٔء ، دارالمعرفu ، بیروت1989 جلد/2،صفحہ /489**

سوم: دار لعهد یا دارالصلح

وہ علاقے جہاں اسلام کی بالادستی حاصل نہ ہو لیکن وہاں کے باشندوں نے مسلمانوں کی بالادستی کو تسلیم کرتے ہوئے پرامن تعلقات کے لیے مسلمانوں سے معاہدہ صلح کیا ہو۔ امام ابو حنیفہ کے نزدیک معاہدہ صلح سے وہ دارالا سلام ہو گا اور باشندے اہل ذمہ ہوں گے جبکہ امام شافعی کے نزدیک وہ تیسری علاقائی تقسیم ہے وہاں کے باشندے خراج دیں گے ان کی زمین دار ا لا سلام نہیں ہو گی بلکہ دارا لعہد ہو گی۔

غیر مسلموں سے معاہدات کی اقسام

اسلام اجتماعیت کا دین ہے مختلف انسانی جماعتوں اور گروہوں کے درمیان جنگ وامن میں تعلقات کا داعی ہے تا کہ قیام امن کے ساتھ دعوتِ دین کے مواقع میسر آسکیں۔ اس مقصد کے حصول کیلئے غیر مسلموں سے انفرادی اور اجتماعی، سیاسی و معاشرتی ، عارضی اور دائمی معاہدات کئے جاتے ہیں اس طرح کے معاہدے عموماً تین طرح کے ہوتے ہیں باقی انہیں کے ضمن میں آجاتے ہیں۔

اول :الا مان

اجنبی شخص کی حفاظت و حمایت کے لیے ہر دور میں ہر قوم میں قانون و ضابطہ رہا۔ اسلا م میں اجنبی اور متحارب دشمن قوم کے افراد کو انفرادی یا اجتماعی طور پر محدود وقت کے لیے حفاظت و پناہ فراہم کرنے کا نام امان ہے۔ پناہ مانگنے والے کو مستامن کہتے ہیں۔

"ای غیر المسلم التابع لدولۃ غیر اسلامیۃ اذا دخل اقلیم الدولۃ الا سلامیۃ باذن منھا وھذالا ذن یسمھا الفقھاء الامان الموقت فالمستأمن اذن یقابل الا جنبی فی اصطلاح القانونی"۔[25]

---

24 **امام الماوردی ،ابو الحسن علی بن محمد، ا لاحکام السلطا نیہ ، دارالفکر ، بیروت** 1998**جلد/ 2صفحہ /187**

**25 امام الماوردی ، الاحکام السلطانیہ ، (مترجم )مولانا سید محمد ابراہیم ادارہ اسلامیات لاہور جلد/ 4،صفحہ /181**

ترجمہ :کوئی غیر مسلم جو غیر اسلامی ریاست کا باشندہ ہو۔ جب اسلامی ریاست کے کسی علاقہ میں ریاست کی اجازت سے داخل ہو اس اجازت کو فقہاء وقتی پناہ کا نام دیتے ہیں ۔ ہماری قانونی اصطلاح میں یہ اجنبی کے ہم معنی ہے۔

امان کی مشروعیت قرآن سے ثابت ہے۔

اور اگر کوئی شخص مشرکوں میں پناہ طلب کرے آپ سے تو پنا ہ دیجئے اسے تا کہ وہ سنے اللہ کا کلام پھر پہنچا دیجئے اسے اس کی امن گاہ میں یہ حکم اس لیے ہے کہ وہ ایسی قوم ہیں جو قرآن کو نہیں جانتے۔ اس آیت کے ضمن ڈاکٹر وھبہ الزحیلی بیان کرتےہیں:

"والنص عام یشمل کل مسلم وکل مستامن او معاھد یرید سماع القرآن الکریم او لمعاوضۃ مع المسلمین الا مورسیاسۃ اوحربیۃ او امنیۃ او تجاری"۔[26]

ترجمہ :یہ نص عام ہے ہر مسلم ، ہر مستامن اور ہر معاہدہ کو شامل ہے اس سے مراد ہے قرآن کریم کا سننا یا مسلمانوں کے ساتھ سیاسی امور، حالت جنگ یا امن میں معاملات طے کرنا یا تجارت کرنا۔
سیرت طیبہ سے بھی امان کی مثالیں ملتی ہیں۔ فتح مکہ کے موقع پر آپ ﷺ نے فرمایا ۔
ترجمہ :پس رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو ابو سفیان کے گھر میں داخل ہو گیا پس اس کو امان مل گئی۔[27]

جس نے ہتھیار ڈال دیئے وہ امان والا ہو گیا جس نے اپنا دروازہ بند کردیا پس اس کو امان مل گئی۔ فتح مکہ کے دن یہی رسول اللہ ﷺ نے اس کے متعلق مزید فرمایا۔

نے ام ہانی کو فرمایا:(قد اجرنا من اجرت وآمنا من امنت)۔

ترجمہ: ۔اے ام ہانی ہم نے پناہ دی جس کو تو نے پناہ دی اور ہم نے امان دی جس کو تونے امان دی۔

آپ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے :۔

" وذمۃ المسلمین واحدۃ یسمیٰ بھا ادناھم فمن احفر مسلما فعلیہ لعنۃ اللہ والملائکۃ والناس اجمعین "۔ ۔[27]

---

**26 ڈاکٹر وھبہ الزحیلی ، الفقہ الاسلامی و ادلتہ ، دارالفکر دمشق 1997جلد /4 صفحہ/ 87**
**البخاری ،محمد بن اسماعیل ، الجامع الصحیح ، کتاب الفرائض ، باب اثم من تبراء موالہ**
**27ایضا "،رقم الحدیث / 6755**

ترجمہ :مسلمانوں کا کسی کو پناہ دینا ایک جیسا ہے ادنیٰ مسلمان بھی اس کی کوشش کرے اور جس نے مسلمان کی پناہ کو توڑ ا تو اس پر اللہ فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے ۔

"وبناء علی ذلک فقد نص فقھاء الحنفیۃ وغیر ھم علی ان الحربی اذا داخل دار الا سلام مستجیراً لغرض شرعی کسماع کلام اللہ او دخل بامان للتجارۃ وجب تامینہ بحیث یکون محروسافی نفسہ ومالہ الی ان یبلغ دارہ التی یامن فیھا"۔

ترجمہ :اس بناء پر فقہائے احناف اور دیگر فقہا ء نے نص سے ثابت کیا ہے کہ دشمن قوم کا شخص جب دارالا سلام میں طالب پناہ بن کر شرعی غرض کے لیے مثلاً اللہ کا کلام سننے یا تجارت کے لیے داخل ہو تو اس کو امان دینا واجب ہے ۔ اس طرح اس کا مال اور جان محفوظ ہو گی یہاں تک کہ وہ اپنے وطن پہنچ جائے جس میں وہ محفوظ ہو جائے۔ [28]

## الف انعقاد امان کے احکام و شرائط:

امان بھی شرعی عقود میں سے ایک عقد ہے۔اس کے انعقاد کے لیے بھی ایجاب وقبول کی شرط ہو گی۔ درج ذیل الفاظ سے مستامن کے لیے امان ثابت ہو گا۔

"انت امن ، امنتک اجرتک، لا تخف لا تفزع ، قف، الق سلاحک، لا باس علیک، لا خوف علیک"۔

ترجمہ :تو محفوظ ہے ، میں نے تجھے پنا دی، میں نے تجھے امان دی، خوف نہ کر، نہ ڈر ، رک جا، اپنا اسلحہ پھینک دے، تجھ پر کوئی حرج نہیں، نہ ڈر۔

مستامن کو امان دینے کا حق ہر مسلمان عاقل و بالغ مختار مرد عورت اور غلام و آزاد کو حاصل ہے۔ احناف کے نزدیک عبد ماذون کا امان کا حق حاصل ہے لیکن عبد مجمور کو امان کا حق حاصل نہیں ہے۔ امان کی دو اقسام ہیں۔

(أ) امان عام
(ب) امان خاص

### ا۔ امان عام

**28 ڈاکٹر عبدالکریم زیدان، کتاب الاحکام الذمیین والمستامنین فی دار الاسلام، دارالفکر دمشق ، 1988 جلد/ 3،صفحہ /75**

ایسا امان جو جماعت کثیر کے لیے ہو اس کا اختیار امام یا اس کے نائب کو ہے۔ چونکہ اس کا تعلق مصالح عامہ سے ہے اس کو امان عام کہتے ہیں۔

"فالعام مایکون لجماعۃ غیر محصورین کاھل ولا یۃ ولا یعقدہ الا مام او نائبۃ کعقد الھد نہ عقد الذمہ ۔"[29]

ترجمہ :عام امان غیر محدود جماعت کیلئے ہوتا ہے جیسے کسی ریاست کے لیے اس کا اختیار امام یا اس کے نائب کو ہی ہے۔ جسے ہدنہ (عارضی مصالحت) یا ذمیوں سے عقد۔

2۔ امان خاص

ایسا امان جو فردِ واحد یا دس سے کم گروہ یا قافلہ کے لیے ہوتاہے اس کو امان خاص کہا جاتا ہے۔ اس کا اختیار عام مسلمان کو ہوتا ہے۔

"ویصلح امان آحادالمسلمین للواحد و العشرۃ والقافلۃ الصغیرۃ والحصن الصغیر"۔

ترجمہ :مسلمانوں میں سے کسی کا بھی امان صحیح ہوتا ہے ایک یا دس یا چھوٹے قافلہ یا چھوٹے قلعہ کے لیے

ب۔ مدت امان

شوافع کے نزدیک امان کی مدت چار ماہ سے زیادہ نہیں ہوگی لیکن مسلمانوں کی ضعف کی صورت میں ایک سال تک ہو سکتی ہے۔ احناف کے نزدیک سال مکمل نہیں ہونا چاہیے اگر مستامن کا سال مکمل ہو جائے تو وہ ذمی ہو جائے گا اور اس پر جزیہ لاگو ہوں گا۔ حنابلہ کے نزدیک اجازت امام اور ضرورت و مصلحت کے تحت مدت مطلق اور غیر معین ہے۔ [30]

یہ مدت مسلمانوں کی مصلحت اور مستامن کے احترام قوانین اور شرائط مان سے مشروط ہے۔ بصورت دیگر مدت امان کبھی بھی ختم ہو سکتی ہے۔

ج۔ حکم الا مان

امام الکاسانی فرماتے ہیں

---

**29** **ڈاکٹر عبدلکریم زیدان، احکام الزمیین والمستا منین فی دارالا اسلام ، ایضا" جلد/2 صفحہ/85**

**30** امام **الماوردی ، الاحکام السلطانیہ ،مترجم سید محمد ابراہیم ،ایم ایچ سعید کمپنی کراچی، 1988جلد/ 4،صفحہ /189**

" واما حکم الا مان ثبوت الا من لکفرة لان لفظ الامان یدل علیہ وھو قولہ امنت فثبت الا من لھم عن القتل واسبی والا ستغنام فیحرم علی المسلمین قتل رجالھم وسبی نسالھم وذراریھم والبین اموالھم "[31]

ترجمہ :امان کا حکم یہ ہے کہ اس سے کفار کو امان مل جاتا ہے کیونکہ لفظ امان اس پر دلالت کرتا ہے اور وہ یہ لفظ کہتا ہے کو تو مامون ہوگیا پس کفار قتل، قیدی بننے اور ان کا مال غنیمت بننے سے محفوظ ہو جائے گا۔ مسلمانوں پر ان کے مردوں کو قتل کرنا عورتوں ااور بچوں کو قیدی بنانا اور ان کے اموال کو غنیمت بنانا حرام ہو جاتا ہے۔ تاجر اور سفیر/قاصد برائے مصالحت کو عرفاً اور عادة امان حاصل ہوتا ہے کیونکہ اسلام میں عرف اور عادت کا بھی احترام ہے عرف اور عادت کی تبدیلی سے حکم بھی تبدیل ہو جاتا ہے۔

"فاذ ابدلت العادة تبدل الحکم المبنی علیھا وفی ھذا المغی قال الفقھاء لا ینکر تغیر الا حکام تبغیر الا زمان"۔

عصر حاضر میں تجار وغیرہ کیلئے بغیر امان( اجازت ) کے کوئی ملک بھی اجازت نہیں دیتا ہے چونکہ عادت بدل گئی اس لئے تجار کو کسی بھی ملک میں داخلہ کے لیے سمتہ الد خول (داخلہ کی دستاویزات ) سفر اء اور اس طرح کے دیگر لوگوں کے لیے بھی یہی احکام ہوں گے۔[32]

اہل کتاب ۔ یعنی یہودی اور عیسائی او ردیگر مذاہب جن کے اہل کتاب ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں فقہاء کرام اور محققین مختلف رائے رکھتے ہیں ۔ مثلاً صائبین کے بارے میں بعض فقہاء کا خیال ہے کہ وہ اہل کتاب میں شامل ہیں اور بعض کا خیال ہے کہ شامل نہیں ہیں ۔

## امان کے اعتبار سےمختلف مذاہب کے تقسیم

اس کی وضاحت فقہاء نے یوں کی ہے۔

1 ۔اہل کتاب: جس کی تفصیل بیان ہو چکی ہے۔یہود و نصاری۔

2۔ شبہ اہل کتاب:۔ یعنی وہ مذاہب جن کے بعض عقائد اہل کتاب سے ملتے جلتے ہیں لیکن وہ کسی متعین کتاب کو حتمی طور پر کتاب الہیٰ قرار نہیں دیتے جیسے مجوسی اور زر تشتی ۔

---

**31 امام الکاسانی ، البدائع الصنائع ، ایضا'جلد/ 6 صفحہ/ 76**

**32 ڈاکٹرعبدالکریم زیدان، احکام الذمین وا لمستامین فی دارالاسلام ،جامع بغداد عراق 1976 ،جلد/ 1 صفحہ/53**

3: -عام کفار:- یعنی ایسے مذاہب کے پیرو جن کو آسمانی یا غیر آسمانی مذہب قرار دینا قطعیت کے ساتھ ممکن نہ ہو- جیسے بدھ مت، جین مت وغیرہ -

4- بت پرست اور مشرکین -

5- دہری، بے دین اور منکرین خدا

یہ تقسیم تو مختلف مذاہب کی اصل و آغاز اور تعلیمات کی نوعیت کے اعتبار سے تھی- دوسری تقسیم مسلمانوں سے ان کے روابط اور اسلامی ریاست میں ان کی حیثیت اور حقوق و فرائض کے اعتبا ر سے ہے-

(الف)- حالت امن:

1- اہل عنوہ، و غیر مسلم جنہوں نے اسلامی ریاست سے جنگ کی ہو اور جن کے علاقے اسلامی ریاست نے جوابی فوجی کاروائی کے نیتجہ میں فتح کر لیے ہوں اور اس فتح کے نتیجہ میں اسلامی ریاست کے شہری بن گئے ہوں-

2- معاہدین و غیر مسلم جو کسی معاہدہ کے نتیجہ میں اسلامی ریاست کے شہری قرار پائے ہوں-

3- اہل صلح و غیر ہ مسلم جو کسی معاہدہ اتفاق رائے یا کسی مصالحت کے نیتجہ میں اپنے علاقہ کے خود مختار اور آزاد شہری قرار پائے اور اسلامی ریاست سے ان کے تعلقات اس معاہدہ پر مبنی ہوں-

4- مستامنین- وہ اجنبی مسلمان یا غیر مسلم جو عارضی قیام کی نیت سے اجازت نامہ یا امان نامہ کے کر اسلامی ریاست میں داخل ہوں-

(ب)- حالت جنگ:-

1- اہل الحرب یا حربی- دشمن ملک کے وہ غیر مسلم شہری جو اسلامی رایاست سے بر سر جنگ ہوں-

2- اہل البغی ، وہ مسلمان یا غیر مسلم جو اسلامی ریاست کے شہری ہوں جنہوں نے ریاست کی جائز حکومت یا جائز اور قانونی حکمران امام عادل کے خلاف بغاوت کر دی ہو اور قابل ذکر فوجی قوت بھی حاصل کر لی ہو-

3۔ محاربین ، اسلامی ریاست کے وہ باشندے جو ریاست یا ریاست کے شہریوں کے خلاف قوت کا ناجائز استعمال کر کے کوئی نا جائز مفاد حاصل کر نا چاہتے ہوں۔ یعنی ڈاکو اور راہزن وغیرہ ۔

4۔ مرتدین۔ یعنی اسلامی حکومت کے وہ مسلمان باشندے جو اسلام کو چھوڑ کر کوئی اور مذہب اختیار کر لیں اور پوری ریاست کی بنیادی اساس ہی کو چیلنج کر دیں۔

اس ایک تقسیم کے علاوہ ایک خصوصی قسم جزیرہ عرب کے مشرکین اور بت پرستوں کی بھی ہے جن کے بارے میں قرآن پاک کی متعدد آیات اور کئی صریح احادیث کی بنا ء پر جمہور فقہاء کی رائے یہ ہے کہ ان کو اسلام ،

یاد کیا گیا یعنی وہ لوگ جن کے تحفظ کی ذمہ داری لی گئی ہے۔ اہل ذمہ کو عموما وہ زمروں یا اقسام میں تقسیم کیا گیا ہے جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے۔

مفتوحین کو مزید دو حصوں میں شمار کیا جاتا ہے۔

1۔اہل عنوہ

2 ۔ اور معاہدین

ان میں سے اہل عنوہ اور مفتوحین کے حقوق فقہائے اسلام نے نسبتا" زیادہ تفصیل سے بیان کئے ہیں ۔ اس لیے کہ یہ لوگ ایک مفتوح قوم کے افراد ہونے کے باعث اپنےحقوق کا تحفظ کرنے کی زیادہ طاقت و ہمت نہیں رکھتے۔ یہاں یہ بات ذہین میں رہنی چاہیے کہ اہل عنوہ یا مفتوحین وہ لوگ ہیں جنہوں نے اسلام کے خلاف اپنی پوری طاقت میدن جنگ میں جھونک دی اور پھر شکست کھا کر مفتوح قرار پائے اور ریاست کو تسلیم کیا۔ ان لوگوں کےجو حقوق اور مراعات دی گئی ہیں وہ اسلامی شریعت و ریاستی حکام جن پر علمدر آمد ریاست کے شہریوں اور کارپروازوں کے لیے اسی طرح لازمی ہے جس طرح پانچوں نمازوں کی ادائیگی یا اسلام کے دوسرے احکام پر عملدرآمد۔ یہ محض کسی ریاست کے لے ہوتے رسمی اور زبانی اعلانات نہیں ہیں جن کہ آج ریاست ان کا اقرار کر لے اور کل موقع ملتے ہیں ان سے پھر جائے۔

1۔ جان و مال کا تحفظ ۔ اہل عنوہ کے جان و مال کا تحفظ اسلامی ریاست کی اس طرح زمہ داری ہے جس طرح مسلمانوں کے جان و مال کا تحفظ اس کی زمہ داری ہے۔ اسلامی ریاست میں ایک شہری کی جان و مال کے تحفظ کے جو

قوانین رائج ہیں وہ ریاست کے دیگر شہریوں کی طرح اہل عنوہ پر بھی لاگو ہوں گے اور قانون نے جو حقوق و مراعات دیگر شہریوں کو دی ہیں وہی اہل عنوہ کو بھی حاصل ہوں گی۔ اس بارے میں احادیث نبوی صلعم اور اقوال صحابہ اتنی وضاحت اور کثرت سے موجود ہیں کہ ان کا یہاں حوالہ دینا طوالت کا باعث ہوگا۔ اہل عنوہ کو اپنے مذہبی معاملات میں مکمل آزادی ہو گی اور وہ قانون و اخلاق کی حدود میں رہتے ہوئے اپنے مذہب پر عمل کرنے میں مکمل آزاد ہوں گے۔

5۔ اہل عنوہ کے بوڑھوں، کمزوروں ،بے روزگاروں، بیواؤں اور یتمیوں کو بیت المال سے اسی طرح گزارہ الاؤنس لینے کا حق ہو گا جیسے مسلمان کو ہے۔ اس بات کا حتی الامکان یقین کرنا کہ کم سے کم حقوق ہیں جو اہل عنوہ مفتوحین اور تمام اہل ذمہ کو حاصل ہوں گے۔ ان حقوق کے مقابلہ میں اسلامی ریاست ان سے صرف چار چیزوں کا مطالبہ کرتی ہے۔

1 ۔ وہ ریاست کے وفادار ہیں ۔

2۔ وہ اسلامی شریعت اور نظام کی بالادستی قبول کریں۔

3۔ وہ ریاست کے مالی مطالبات پابندی سے ادا کریں۔

4۔وہ کسی صورت غداری کے مرتکب نہں ہوں گے

دوم۔ : عقد الهد نہ

ا۔ معنی و مفہوم

الهد نہ هدن یهدن هدونا سے ہے جس کا معنی ہے سکن یعنی ٹھہرنا ، آرام لینا۔

"اصل الهدنہ السکون بعدالهیج ویقال الصلح بعد القتال والموادعۃ بین المسلمین والکفار وبین کل متحاربین"۔[33]

ترجمہ :ہدنہ کی اصل لڑائی کے بعد سکون لینا ہے اس کو لڑائی کے بعد صلح اور (بغیر لڑائی کے ) کفار اور مسلمانوں کے درمیان صلح اور ہر دور متحارب گروہوں کے درمیان صلح کے لیے بولا جاتا ہے۔

**33 ابن منظورافریقی ، لسان العرب دارالکتب العلمیہ بیروت ، 1994جلد/ 15صفحہ/ 57**

"ومعنی الهدنۃ ان یعقد لاھل الحرب عقداً علی ترک القتال مدۃ بعوض وبغیر عوض وتسمی مھادنۃوذالک جائز بدلیل قول اللہ تعالیٰ (براۃ من اللہ ورسولہ الی الدین عاھدتم من المشرکین) وقال سبحانۃ وتعالیٰ (ان جنحو للسلم فاجنح لھا)"۔[34]

ترجمہ :ہدنہ کا معنی ہے اہل حرب سے ترک قتال کا معاہد ہ کیا جائے کچھ مدت تک کسی عوض یا بدل کے(یعنی مال کے یا بغیر عوض )کے یہ جائز ہے۔ اللہ کے فرامین کی روشنی میں یہ معاہدہ طے پائے۔

2۔ عقد الهدنہ کی شرائط اور احکام

اس بات پرائمہ کا اتفاق ہے کہ دشمن سے صلح و سلامتی کے معاہدات جائز ہیں بلکہ مجبوری کی حالت میں مسلمان مال کے بدلے بھی صلح کر سکتے ہیں۔

"ولا باس ان یطلب المسلون الصلح من الکفرۃ ویعطواعلی ذلک مالا اذا اضطروا الیہ لقولہ سبحانہ وتعالیٰ (وان جنحوا لسلم فاجنح لھا) اباح سبحانہ وتعالیٰ لنا الصلح مطلقا فیجوز ببدل اور غیر بدل "۔

ترجمہ :اس میں کوئی حرج نہیں کہ مسلمان کفار سے صلح کا مطالبہ کریں اور اس پر مال دیں جب وہ مجبور ہوں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے (وان جنحو الی--- آخر) میں ہمارے لئے مباح کیا صلح کو مطلقا پس وہ (صلح) کسی چیز کے عوض اور بغیر عوض جائز ہو گئی۔ عقد الھد نہ کے لیے دو چیزوں کا ہونا ضروری ہے۔ ایک مسلمانوں کی مصلحت اور دوسرا مدت کا تعین مصلحت مسلمین میں فقہاء کا اتفاق ہے اس طرح عقد الھد نہ میں تعیین مدت میں اتفاق ہے لیکن مقدار مدت میں اختلاف ہے۔ شوافع کے نزدیک مسلمانوں کی قوت کی صورت میں چار ماہ ہیں اور حالت ضعف میں دس سال ہیں اس کا جواز صلح حدیبیہ ہے۔ باقی ائمہ کے نزدیک حسب ضرورت و مصلحت دس سال سے زائد بھی جائز ہے۔ اس کا فیصلہ ریاست اپنے اجتہاد سے کریگی۔ [35]

اہل صلح کو دارالا سلام میں وہی حقوق حاصل ہوں گے جو مستامن کو حاصل ہوتے ہیں۔ انہیں اسلام اور مسلمانوں کا احترام کرنا ہوگا ورنہ معاہدہ صلح ختم ہو جائے گا۔ مستامن اور مواعد میں فرق یہ ہے کہ مستامنین کا تعلق پرائیویٹ اور انفرادی معاہدات کے ذریعے اسلامی ریاست سے ہوتا ہے جبکہ

---

**34 امام ابو عبیدقاسم بن سلام، کتاب الاموال فقرہ نمبر ، دارالفکر بیروت1986 جلد/ 5،صفحہ /59**

**35 ابو زہرہ محمد ، العلا قا ت الدو لیہ فی الاسلام ،دارالفکر دمشق 1993 ، جلد/ 1 ،صفحہ/61**

مواد عین یا مہادنین کی صورت میں غیر مسلم ریاست کا معاہدہ امن اسلامی ریاست سے ہوتا ہے اس کا تعلق اجتماعیت سے ہے۔

مستامنین اور موادعین پر اسلامی ریاست میں جملہ حقوق و فرائض وہی ہوں گے جو ذمیوں کے ہوتے ہیں سوائے اس کے کہ ان کا قیام دائمی ہوتا ہے جبکہ مستامنین اور مواد عین کا قیام عارضی اور وقت سے مقید ہوتا ہے۔

سوم: عقد الذمۃ

الذمۃ کا لغوی معنی ہے الا مان، العہد ، الحق، الحرمۃ ، الکفالۃ، الضمان۔

"ورجل ذمی معناہ رجل لہ عهد ولذ مۃ العهد منسوب الی الذمۃ ویسمی اهل الذمۃ ۔ "۔[36]

ترجمہ :ذمی سے مراد ایسا شخص ہے جس سے کوئی معاہدہ ہو۔ ذمہ ایسا معاہدہ ہے جو اہل ذمہ کی طرف منسوب ہوتا ہے۔

اہل ذمہ کو ذمہ اس لیے کہا جاتا ہے کیونکہ وہ مسلمانوں کی حفاظت اور پناہ میں ہوتے ہیں

" والمعاهد من کا ن بینک وبینہ عهد واکثر مایطلق فی الحدیث علی اهل الذمۃ ویطلق علی غیر هم من الکفار اذاصلحوا علی ترک الحرب مدة۔"[37]

ترجمہ :معاہد سے مراد وہ ہے جس سے تیرا معاہدہ ہو حدیث میں اکثر اس کا اطلاق اہل ذمہ اور ان کفار پر ہوتا ہے۔ جن سے ترک جنگ پر کچھ مدت کے لیے صلح ہو جائے:۔

" الذمی هو غیر المسلم الذی قبل الرعویۃ الا سلامیۃ والتبعیۃ لدار الا سلام بموجب عقد معها یسمی عقد الذمۃ ویشتر ط لهذ العقد لا یجاب والقبول کما هو شان فی ابرام العقود ویجوز ابرام عقد الذمۃ لجمیع اصناف المسلمین " ۔[38]،

ترجمہ :ذمی سے مراد وہ غیر مسلم ہے جو اسلامی شہرت اور دار الا سلام کی ماتحتی کو قبول کرے اس معاہدہ کے ذریعے جس کو عقد الذمۃ کہا جاتا ہے دوسرے معاہدات کی طرح اس میں بھی ایجاب وقبول شرط ہوتی ہے۔ عقد الذمۃ کا انعقاد غیر مسلموں کی تمام اصناف و اقسام سے جائز ہے (یہ راحج قول ہے)

---

**36 ۔ ابن منظورالافریقی ، لسان العرب ، جلد 15صفحہ/ 59 ایضا"**

**37 اصفہانی ،امام راغب ابی القاسم الحسین بن محمد،المفردات فی غریب القران ،ایضا"،جلد 4/صفحہ2**

38 **ڈاکٹرزیدان عبدالکریم ، بحوث الفقہیہ ایضا" ،جلد/اول صفحہ/64**

الف۔ مشروعیت عقد الذمۃ

غیر مسلم اقوام سے دائمی معاہدات کی بنیاد ذیل کی آیت ہے۔

" قَاتِلُواْ الَّذِيْنَ لاَ يُؤْمِنُونَ بِاللّهِ وَلاَ بِالْيَوْمِ الآخِرِ وَلاَ يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ اللّهُ وَرَسُولہ وَلاَ يَدِيْنُونَ دِيْنَ الْحَق مِنَ الَّذِيْنَ أُوتُواْ الْكِتَابَ حَتَّى يُعْطُواْ الْجِزْيَۃَ عَن يَد وَ هم صَاغِرُون"۔[39]

ترجمہ :جہاد کرو ان لوگوں سے جو ایمان نہیں لاتے اللہ پر اور روزقیامت پر اور نہیں حرام سمجھتے جسے حرام کہا ہے اللہ نے اس کے رسول نے اور نہ قبول کرتے ہیں بچے دین کو ان لوگوں میں سے جنہیں کتاب دی گئی ہے یہا ں تک کہ وہ دین وہ جذیہ اپنے ہاتھ سے اس حال میں آیں کہ وہ مغلوب ہوں۔

حضور ﷺ مجاہدین کے امیر کو روانگی کے وقت وصیت فرماتے تھے کہ کفار کو جہاد سے پہلے تین چیزوں کی پیش کش کرو۔ اسلام ، اطاعت، اور جزیہ یا قتال۔ جزیہ کے بارے میں آپ ﷺ کا فرمان مبارک ہے ۔

"فادعھم الی اعطا الجزیۃ فان اجابدا فاقتل صنھم وکف عنھم"۔

ترجمہ :پس ان کو(کفار کو )ادائیگی جزیہ کی دعوت دے دیں اگر منظور کر لیں تو قبول کرلو(جزیہ) اور ان سے جنگ روک لو۔

اسلام وہ عظیم دین ہے جس نےغیرمسلموں بالخصوص ذمی معاہدین کا امن تو امن جنگ اور دارالحرب جیسے سخت ترین حالات میں بھی بہت خیال رکھا ہے۔

---

**39 التوبہ 9 / 29**

## باب سوم

# دور رسالت مآب ﷺاور خلفائے راشدین رضی اللہ تعالی عنہم کے عہد مبارک میں ذمیوں کے حقوق و قوانین

حضور ﷺ نے ذمیوں کو وہ عظیم الشان حقوق دئیے جس کی نظیر تاریخ عالم میں نہیں ملتی ۔ اسلام کا نصب العین ہےایک ایسے معاشرے کی تشکیل ہے جس میں سب لوگ امن و امان سے رہ سکیں اس کے بغیر ترقی ناممکن ہے مکہ سے مدینہ ہجرت کرنے کے بعد اسلامی مملکت کی تشکیل ہوئی تو مدینہ میں مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم قبائل بھی تھے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ جب اسلامی مملکت کی حدود وسیع ہوئیں تو یہ لوگ اقلیتوں کی صورت میں مملکت اسلامیہ میں رہنے لگے اسلام نے جہاں مسلمان رعایا کے لئے مختلف حقوق کوتسلیم کیا ہے وہاں غیر مسلموں کے حقوق کا تعین بھی دینی اعتبار سے بھی کیا ہے اور اسلامی مملکت کو ان کی حفاظت کی ذمہ داری سونپی گئی ۔آپ صلعم کاارشاد مبارک ہے۔

"اَلَا مَنْ ظُلم معاھِداً أوْ اِنْتَقصْہ أوْ کَلَفہَ فَوقَ طَاقَتِہِ أوْ اَخَذَ مِنْہ شَیئاً بِغْیرِ طَیب نَفْسِ فأنا خصیمہ یَومَ القَیَامۃِ"۔[40]

خبردار! جس کسی نے کسی معاہد( اقلیتی فرد ) پر ظلم کیا یا اس کا حق غصب کیا یا اس کو اس کی استطاعت سے زیادہ تکلیف دی یا اس کی رضا کے بغیر اس سے کوئی چیز لی تو بروز قیامت میں اس کی طرف سے ( مسلمان کے خلاف ) جھگڑوں گاذمیوں کے ساتھ معاہدات اور صلح نامےغیر مسلموں کے معاہدے کی سب سے پہلی مثال میثاق مدینہ کی صورت میں ملتی ہے آنحضرت ﷺ نے سب سے پہلے میثاق مدینہ میں غیر مسلموں کے حقوق کو تسلیم کیا تھا ۔ جب مسلمان ہجرت کے بعد مدینہ میں آئے تو یہاں کی اکثریت یہود و نصریٰ پر مشتمل تھی۔

یہود اپنی دولت و ثروت کی بنیاد پر بڑے صاحب اقتدار تھے جب مدینہ میں اسلامی مملکت کی بنیاد رکھی گئی تو یہ ضرورت محسوس ہوئی کہ ان یہودیوں سے بھی ایسے معاہدات کیے جائیں جس میں ان کی حیثیت کا تعین ہو ۔

---

**40 امام ابو دائود ، سلیمان بن اشعث ، السنن ، کتاب الخراج ،باب فی تشعیر ، اردو اکیڈمی کراچی 1987جلد/ 3 صفحہ /189**

چنانچہ آپ ﷺ نے یہود و نصاریٰ سے معاہدات ریاست مدینہ کے وسیع تر مفاد میں کئے اور ان کے حقوق کو واضح کر دیا۔ چنانچہ ایک دن آپ ﷺ نے معاہدین کے بارے میں گفتگو کرتے ہوئے فرمایا جو مسلما نوں کے تعزیری احکام میں اہم ترین قانون کا درجہ رکھتی ہے :

" ان رجالا من المسلمین قتل رجلا من اھل الکتاب فرفع الی النبی ، فقال رسول اللہ أنا أ حق من وفی بذمۃ ثم امر بہ فقتل"۔

ترجمہ :اگر کوئی مسلمان کسی اہل کتاب کو قتل کرے تو اس کے لواحقین اس کے بدلے اس کو قتل کرنے کا پورا حق رکھتے ہیں۔

اسلام کے اس عادلانہ اور منصفانہ نظام نے عالم عرب و عجم میں اسلام کے لئے غیرمسلموں بالخصوص ذمیوں کےمتعلق بہت کشادہ دلی اور وسیع القلبی پیدا ہوئ جس کی وجہ سے بہت کثیر تعداد میں غیر مسلموں نے اسلام قبول کیا۔

## فصل اول : حضور نبی اکرم ﷺ کے عہد مبارک میں ذمیوں کے حقوق

آپ ﷺکے عہد مبارک میں ذمیوں کے تمام حقوق ک ا بہت خیال رکھا گیابالخصوص ان کے مذہبی شعار اور فکرو عقیدے کی آزادی کا تو بہت خیال رکھا گیا۔

### 1۔ذمیوں کے فکر و عقیدہ کی آزادی

اسلام وہ مذہب ہے جس نے مذہب و عقائدکی آزادی کی حقیقی تصور سے دنیا کو روشناس کیا ہے اسلام سے قبل مذہب و عقیدے کے احتلاف کی رعایت کو کوئی تصور دنیا میں موجود نہ تھاہر غالب کو اپنے مغلوب سے سب سے پہلا مطالبہ یہی ہوتا تھا کہ وہ اپنے مذہب چھوڑ کر اس غالب کا مذہب اختیار کر لے بصوورت دیگر وہ دنیا میں رہنے کے قابل نہیں ہے تاریخ کے اوراق میں اس کی بے شمار مثالیں موجود ہیں ۔ مثلاً چوتھی صدی عیسوی کے شروع میں روم کی فتح کے بعد عیسائیوں نے ہر غیر مذہب کو جلانے کی سزاسنائی ۔

اس تعصب کے تسلسل میں مشرکین مکہ کو یہ برداشت نہ ہوا کہ دین حق اسلام کی روشنی سے دنیا منور ہو ۔ چنانچہ انہوں نے اسلام کے پیرو کاروں کو روکنے کی ہر ممکن کوشش کی۔

"انهم کانو لاصحابنا مکرمین ، وا نی احب ان اکافهم"۔[41]

یہ لوگ ہمارے ساتھیوں کے لیے ممتاز اور منفرد حیثیت رکھتے ہیں اس لیے میں نے پسند کیا کہ میں خود ان کی تعظیم و تکریم اور مہمان نوازی کروں۔ یہ کلمات حضور ﷺ نے نجران کے وفد اور حبشہ کے عیسائیوں کے وفد کے متعلق بیان فرمائے۔

غیر مسلم معاہدین کے ساتھ آپ ﷺ کے معاہدات میں کسی نہایت واضح مثالیں ملتی ہیں چنانچہ آپ ﷺ نے شاہ حمیر ایران بنی حارث بن کعب اور نجران کی طرف سے تحریروں میں حریت عقائدکے متعلق نہایت واضح ارشاد فرمایا کہ۔

(ومن کان علی النصرانہ و الیہود فانہ لا یرد عن)

ترجمہ اگر آپ دیکھیں کہ ان میں سے کوئی یہودی یا عیسائی ہے تو انہیں اپنے دشمنوں کی طرف یا وطن کی طرف واپس نہ لوٹاؤ۔[42]

---

**41 امام ابو داود السنن ، سلیمان بن اشعث ، کتاب الخراج ،باب فی تشعیر ، اردو اکیڈمی کراچی 1987حدیث / 198**

**42 ا مام بیہقی ، حسین بن علی ، السنن الکبری ،جلد/ 8،صفحہ /30**

## 2-زندگی اور جان کی حفاظت

اسلامی ریاست میں ہر شخص کو یہ حق حاصل ہوتا ہے کہ حکومت اس کی جان کی حفاظت کرے تمام حقوق میں یہ سب سے اہم حق ہے کیونکہ زندگی کے تحفظ کے بغیر ایک تو انفرادی ترقی ناممکن ہے دوسرااجتماعی طور پربھی کوئی بہتر معاشرہ وجود میں نہیں آسکتا اس کے علاوہ زندگی کے مقاصد کا حصول بھی ممکن نہیں ہوتا جب تک اس کی حفاظت کی ضمانت موجود نہ ہورعایا کی جان کا تحفظ دو لحاظ سے حکومت پر فرض ہے ایک تو یہ کہ اندرون ملک شر پسند عناصر سے لوگوں کی جانوں کو بچانے اور دوسرا غیر ملکی حملہ آوروں سے ان کے بچاؤ کی تدابیر کرے ۔

''مَنْ قَتَلَ مَعاهِداً لَمْ يَرَحَ رَائحِۃ الْجَنۃ''۔[43]

جس نے کسی معاہد (ذمی فرد) کو قتل کیا وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں پائے گا حالانکہ جنت کی خوشبو چالیس برس کی مسافت تک پھیلی ہوئی ہے۔

## 3-عدل و مساوات کا حق

اسلام کا ایک بنیادی مقصد انسانوں کو مساوات کا سبق دینا بھی ہے اسلامی ریاست میں اس بنیادی اصول کو سب سے زیادہ اہمیت دی جاتی ہے قرآن مجید میں اللہ تعالی ارشاد فرماتا ہے

"يَا أَيّها النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَاكُم مِّن ذَكَرٍ وَأُنثَى وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوباً وَقَبَائل لِتَعَارَفُوا إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ"۔[44]

ترجمہ لوگو ! ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا ہے اور پھر تمہاری قومیں اور برادریاں بنا دیں تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچانو در حقیقت اللہ کے نزدیک تم میں سے سب سے ذیادہ عزت ولا وہ ہے جو تم میں سب سے زیادہ پرہیز گار ہے اس آیت میں یہ بات واضح کر دی گئی ہے کہ کسی بھی گروہ یا قبیلے یا طبقے کو دوسرے گروہ قبیلے یا طبقے کے مقابلے میں عظمت حاصل نہیں ہے لوگوں کو قبیلوں یا گروہوں میں تقسیم کرنے کا مقصد یہ تھا کہ ان کی پہچان ہو سکے گویا کسی طبقے کو بھی دوسرے پر فضیلیت حاصل نہیں ہے اگر فضیلت حاصل ہے تو صرف تقوی اور پرہزگاری کی وجہ سے ہے جہاں تک مسلمان رعایا کا تعلق ہے اس کے متعلق قرآن پاک میں ارشاد ہے

*" انما المومنون اخوة "*

---

**43 ا مام بخاری ،محمد بن اسماعیل،الصحیح البخاری ،کتابالجزیہ ،باب اثم من قتل ، جلد /3،حدیث/ 1154**

**44 الحجرات 13/49**

کہ مومن تو ایک دوسرے کے بھائی ہیں "۔[45]

حضرت علی کرم ا للہ وجہہ کا فرمان ہے۔

"من کان لہ ذ متنا فدمہ کدمنا و دیتہ کد یتنا" ۔[46]

جو ہماری غیر مسلم رعایا میں سے ہے اس کا خون اور ہمارا خون برابر ہے اور اسکی دیت ہماری دیت کی ہی طرح ہے۔

اس حکم سے واضح ہوتا ہے کہ اسلام نے حرمت جان و مال میں مسلم اور غیر مسلم کی تمیز نہیں رکھی ہے۔اسلامی قوانین میں قتل اکبرالکبائر یعنی بہت بڑا یا سب سے بڑا جرم قرار دیا ہے۔ خواہ مقتول مسلمان ہو یا غیر مسلم اس کا مذہب جو بھی ہو ۔کسی ایک انسان کا قتل پوری انسانیت کا قتل قرار دیا گیا ہے۔

لحاظہ اسلام کو دہشتگردی ، سفاکیت اور ظلم کے ساتھ جوڑنااور منسوب کرنا بہت بڑی نا انصافی ہے۔ اسلام کے امن و سلامتی کے پیغام اورچہرےکو مسخ کرنے کے مترادف ہے۔اسلامی ریاست کے نزدیک مذہب کی بنیاد پر کسی بھی طرح کی تفریق کی ہرگز اجازت نہیں ہے۔

---

**45** الحجرات ، 49/ 10

**46 امام ابو داود، سلیمان بن اشعث ، السنن ابی داود ، کتاب القضاء ، باب الحکم بین اہل الذمہ ،حدیث/423**

## فصل دوم: خلفاء راشدین کے عہد مبارک میں ذمیوں کے حقوق

خلفائےراشدیننے اپنے دور میں حضورصلعم کے نقش قدم پر چلتے ہوے ذمیوں کے معاملے کو بہت اہمیت دی ۔ایک روایت کے مطابق حضرت علیؓ سے مروی روایت ہے ۔

"اذا قتل المسلم النصر انی قتل بہ"۔[47]

اگر کسی مسلمان نے عیسائی کو قتل کیا تو مسلمان عوضاً قتل کیا جائے گا ۔ خلفاء الراشدین کے بعدکے ادوار میں اس بات کا بہت زیادہ خیال رکھا جاتا رہا ہے۔

اسی طرح فقہا کی بھی یہی رائے چنانچہ فرمان نبی ﷺ ہے

" د یتہ الیھدی و النصرانی المجوسی مثل دیت الحرالمسلم" ۔[48]

یہودی عیسائی اور مجوسی کی دیت عام مسلمان کی دیت کے برابر ہے

تمام مسلمان بلا لحاظ رنگ و نسل و زبان وطن یکساں حقوق کے مالک ہیں ان میں کوئی تفریق نہیں ہے وہ قانون کی نظر میں یکساں ہیں اور ہر شحص ہو اپنی شخصییت کی تعمیر و نشونما میں یکساں مراعات حاصل ہیں انسانی سطح پر تمام لوگوں کا رتبہ ایک جیسا ہے اسلام نے کس عالمگیر مساوات کا نظریہ پیش کیا اس میں کسی بھی عربی کو عجمی اور عجمی کو عربی پر گورے کو کالے پر اورکالے کو گورے پر بالحاظ انسان اولاد آدم قطعاً کوئی فضیلت حاصل نہیں ہے اسلام میں اس فضیلت کا معیار تقویٰ قرار دیا ہے۔

4۔ذمیوں کے حصولِ عدل و انصاف کا حق :

قرآن مجید و حدیث کے احکام اور عہد نبوی سے لے کر اب تک ہر زمانہ میں متواتر وغیر منقطع رواج کے باعث اسلامی سر زمین میں غیر مسلموں کو عدالتی خود مختاری حاصل رہی ہے۔ عیسائی یہودی اور دیگر ادیان کے پیرو کاروں کی الگ الگ عدالتیں قائم کی جاتی ہیں ۔ جہاں انہی کے قوانین کا نفاذ انہی کے ہم مذہب حکام عدالت کے ذریعہ سے عمل میں آتا ہے ۔ البتہ یہ عدالتیں صرف اسی صورت میں احکامات دے سکتی ہیں ۔ جب فریقین کا دین ایک ہی ہو غیر مسلموں کو اس کی ممانعت نہیں کہ اپنا مقدمہ خود چاہیں تو اپنی خوشی سے اپنی ملی عدالت کے ذریعہ اسلامی عدالت میں پیش کر سکتے ہیں۔ اگر فریقین مقدمہ الگ الگ دین کے پیرو ہوں مثلا

---

**47 الزمحشری ، امام ابو قاسم جاراللہ، المستثنی فی قتال العرب، دارالصادر بیروت، 1998 جلد /1 صفحہ/ 392**

**48 امام احمد بن حنبل ،المسند ، ناشر سعید کمپنی کراچی 1998، جلد/5 حدیث / 73**

ایک یہودی اور دوسرا عیسائی تو بھی غالباً اسلامی عدالت میں ہی رجوع ہونا پڑتا ہے۔ اور اسلامی قانون کے مطابق فیصلہ عمل میں آتا ہے لیکن اس بارے میں باوجود تلاش کے مجھے ابھی تک کوئی تصریح اور تفصیل نہیں مل سکی۔ اگر فریقین ایک ہی دین کے پیرو ہوتے ، اور اسلامی عدالت میں آتے تو آنحضرتؐ کا طرز عمل قتل اور زنا جیسے مقدمات میں بھی یہی نظر آتا ہے کہ فریقین ہی کے شخصی قانون کے مطابق فیصلہ صادر کیا جائے جیسا کہ بخاری اور ابن ہشام وغیرہ نے کر کیا ہے۔

یہاں اختلافات کی تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں ، جو غیر مسلم رعیت اور غیر مسلم اجانب کی شخصی حیثیت کے متعلق تصادم قوانین کے مختلف پہلووءں میں پائے جاتے ہیں ۔ البتہ چند نمایاں خصو صات پیش کی جاتی ہیں۔

اسلامی تعلیمات کا اصوال ہے کہ اختلاف دین اور اختلاف دار وارثت کے مانع ہوں گے۔ چنانچہ کوئی مسلمان مرد کسی عیسائی یا یہودی عورت سے نکاح تو جائز طور پر کر سکتا ہے لیکن نہ تو ایسے شوہر کی وفات پر بیوی کو، اور نہ بیوی کی وفات پر شوہر کو ترکہ میں سے وراثت میں کوئی حصہ ملے گا۔ بلکہ پورا ترکہ متوفیٰ فرد کے ہم دین قریبی رشتہ داروں (باب ، ماں ، بھائی وغیرہ) میں تقسیم کیا جائے گا ۔ اور دوسرے دین کے پیر و رکاررشتہ داروں کو کوئی حصہ نہیں ملے گا۔ البتہ مرنے والاشخص اپنے رفیق زندگی یا دیگر رشتہ داروں کے لیے جو دوسرے دین کے پیرو ہوں وصیت ضرور کر سکتاہے۔

وصیت ان لوگوں کے لیے بھی کی جا سکتی ہے۔ جو غیر ملک کی سکونت اور غیر ملک کی رعیت ہونے کے باعث وراثت سے محروم ہو رہے ہیں ۔ البتہ یہ وصیت جائز اغراض کے لیے ہونی چاہیے ۔ چنانچہ ہمارے فقہاء بیان کرتے ہیں۔ کہ مثلاً عیسائی بیوی کی یاد گار میں عیسائیت کی تبلیغ کے لیے گر جاوغیرہ بنانے کے لئے مسلمان شوہر وصیت نہیں کر سکتا۔ وصیت اور وقف کے لیے غرض کا جائز ہونا ضروری ہوگا۔ صلہ رحمی، پرورش، خیرات، وغیرہ جائز اغراض سمجھے جائیں گے۔[49]

---

49 **پروفیسر صدیق قریشی ، حضور صلیللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیاست خارجہ، ایضا"، صفحہ/ 169**

## فصل سوم : اسلامی قوانین میں ذمیوں پر کیا جائز ہے

محصولات یعنی زکواۃ صرف مسلمانوں پر لگائی جاتی ہے۔ لیکن اس سے استفادہ صرف مسلمان نہیں کرتے ، چنانچہ علاوہ تعمیرات عامہ سڑکوں ، سراؤں وغیرہ کے جو (مثلا ابن السبیل اور فی سبیل اللہ کی مدوں کے تحت) تعمیر کیے جائیں گے۔ غیر مسلم استفادہ کر سکتے ہیں ۔ خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مستند اور واجب التعمیل تعبیر کے باعث قرآن مجید میں مصارف زکواۃ کی مدوں کے سلسلہ میں جو لفظ مساکین آیا ہے۔ اس میں غیر مسلم بھی شامل ہوتےہیں۔ او رحضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسی تعبیر کے تحت یہودیوں اور عیسائیوں کے لیے اسلامی خزانہ سے روز ینے اور وظائف مقرر فرمائے۔ جیسا کہ امام ابو یوسف رحمت اللہ عنہ نے تحریر فرمایاہے جو محصول غیر مسلموں سے ان کے ملی انتظامات کے تحت وصول کریں ۔ وہ متعلقہ ملت ہی کے افراد کے لیے مخصوص ہوتا ہے۔ یہاں شاید یہ بھی بیان کر دینا بے محل نہ ہو گا۔ کہ اسلامی سر زمین میں ہر شخص کی کھانے پینے اور رہنے سہنے کی ناگزیر ضرورتیں پوری کرنا حکومت کے فرائض میں داخل سمجھا گیاہے۔ اس غرض کے لیے مسلمانوں سے عام طور پر بحث کا اڑھائی فیصد سالانہ وصول کیا جاتا ہے۔ لیکن اگر اس کی آمدنی اور دیگر سرکاری آمدنی کافی ثابت نہ ہوں تو اسلامی حکومت کو حق ہوتا ہے کہ مالداروں سے زکواۃ کے علاوہ زائد محصول بھی وصول کر سکتی ہے۔ جس کی حد امام ابن حزم نے یہ بتائی ہے کہ سد رمق چھوڑ کر باقی ہر چیز جبرا ٹیکس میں وصول کر لی جا سکتی ہے تاکہ ضرورت پر ملک کے بھوکوں اور ننگوں کی ضرورتیں پوری کی جائیں۔ البتہ یہ اختیاری اور ضروری کی چیز ہے ، لازمی اور ہمیشہ عادت کی نہیں ۔

انصاف کا بلند تصور حنفی فقہاء کو اس رائے پر آمادہ کرنے کا باعث بنا کر اگر کوئی مسلمان کسی غیر مسلم کو عمدا" قتل کر دے تو قاتل کو سزائے موت دی جائےگی۔

حکومت کے عہدوں پر غیر مسلموں کے تقرر کی ممانعت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے زمانے کا ایک واقعہ مخالفوں کے لیے ایک بڑا بہانہ بنا رہاہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے ایک عامل گورنر کو حکم دیا تھا کہ اپنے کاتب کو فورا اس کی خدمت سے الگ کردے تحقیق پر واقعہ یوں معلوم ہوا ہے کہ اس کاتب کی جو عیسائی تھا۔ عربی بہت کمزور تھی اور وہ سرکاری مراسلوں میں صرفی و نحوی غلطیاں کرتا تھا۔ اور ظاہر ہے کہ اس ذمہ دار خدمت کے لیے زیادہ قابل اشخاص کی ضرورت تھی اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے محض غیر مسلم ہونے کی وجہ سے بھی علیحدہ کیا ہوتا تو بھی ناقدین حق بجانب ہوتے۔ کیونکہ اپنے زمانہ میں جب کہ اسلامی فتوحات کو شروع ہوئے چند

سال سے زیادہ نہیں گزرے تھے۔ اہم ذمہ دار عہدوں پر غیر مسلم کا تقرر خاص کر ایسے علاقے میں جہاں مسلمانوں کی آبادی بے حد قلیل تھی یقننا ہزاروں خرابیوں کا باعث ہوتی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ مذکورہ بالا ایک واقعہ سے قطع نظر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ کا کوئی اور واقعہ نہیں ملتا جس میں غیر مسلموں کو سرکاری ملازمت سے الگ رکھا گیا ہو بلکہ اس کے برخلاف قریب قریب پورا محکمہ مالگزاری اور بعض دوسرے محکمے غیر مسلموں ہی کا اجارہ خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور بعد کے زمانوں میں مامور ہے حتیٰ کہ دفتری زبان بھی فاتح عربوں نے عربی کی جگہ مالگزاری وغیرہ کے محکموں میں فارسی یونانی وغیرہ ہی رہنے دی اور یہ بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ کا واقعہ ہے کہ مسلمانوں نے ایک یہودی کی کچھ زمین جبرا لے کر وہاں مسجد تعمیر کی تو اس کی اطلاع ملنے اور شکایت موصول ہونے پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فوراً وہ مسجد توڑ دی اور زمین یہودی کو واپس دلوای۔ چنانچہ اس جگہ "بیت الیہودی" آج تک پایا جاتا ہے۔ جیسا کہ لبنان کے ایک سابق وزیر عدالت شکری کر واہی نے جو ایک عیسائی سے بیان کیا ہے۔

اگر چہ غیر مسلم رعایا کو حجاز میں مستقل سکونت اختیار کرنے کی ممانعت کی گئی ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان ہوا۔ لیکن خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں غیر مسلم کو مکہ اور مدینہ میں مسجدوں کے اندر خلیفہ کے خطبہ کے وقت شکایتیں پیش کرنے کی مثالیں ملتی ہیں اور اس میں کوئی ممانعت اور رکاوٹ عائد نہیں کی جاسکتی تھی۔ اس قسم کے متعدد واقعات اور ان کا فوری فیصلہ موءر خوں نے محفوظ رکھا ہے۔

اسلامی اصول یہ ہے کہ " لا اکراہ فی الدین" یعنی کسی کو اس کی مرضی کے خلاف دوسرے دین کو قبول کرنے پر مجبور کیا جائے گا اور جس طرح کا حکم یمن میں اسلام سے پہلے ایک مرتبہ نجرانی عیسائی حکمرانوں نے دیا تھا کہ کوئی یہودی عورت کسی یہودی کے سوا دوسرے سے نکاح نہیں کر سکتی تاکہ یہودیت ایک ہی نسل میں ناپید ہو جائے۔ جیسا کہ مشہور فرانسیسی مورخ ڈے جنس ، نے بیان کیا ہے۔ اس طرح کا کوئی حکم اسلامی دور میں ناممکن ہے۔ قرآن وحدیث میں غیر مسلم رعایا پر سختیوں کی اتنی شدید ممانعت ہے کہ آج بھی روشن خیال ہے روشن خیال مغربی ملکوں کو وہاں تک پہنچنا ممکن نہیں ہو سکا ہے۔ ایک بہت ہی چھوٹی چیز کو بطور نمونہ بیان بطوردلیل ذکر ہے کہ یہ کہ غیر مسلموں کے قبور تک کو اسلامی حکومت میں چھیڑا نہیں جا سکتا، اور اس کو ذمیوں کے حقوق کی خلاف ورزی شمار کیا جائےگا۔ جیسا کہ ہر فقہ کی کتاب میں مذکور

ہے۔ (مسجد نبویؐ کی اولین تعمیر کے وقت جس نبش قبور )کا ذکر ملتا ہے وہ ذمیوں کے متعلق نہیں ہے۔[50]

اسلامی حکومت پر یہ فریضہ عائد ہوتا ہے کہ وہ اپنے عوام کے حقوق کی نگہداشت کرے اور عدل قائم کرے کیونکہ عدل و انصاف ہی اسلام کا مقصود ہے قرآن پاک میں ارشاد ہے۔

"وَإِن كَانَ مِن قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهمْ مِّيْثَاقٌ فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ إِلَى ا هْلِہِ وَتَحْرِيْرُ رَقَبَۃٍ مُّؤْمِنَا"۔[51]

ترجمہ۔اور اگر وہ تمہاری دشمن قوم سے ہو اور وہ مومن بھی ہو تو صرف ایک غلام باندی کا آزاد کرنا ہی لازم ہے اور اگر وہ مقتول اس قوم سے ہو کہ تمہارے اور ان کے درمیان صلح کا معاہدہ ہے تو خون بہا بھی جو اس کے گھر والوں کے سپر د کیا جائے اور ایک مسلمان غلام باندی کا آزاد کرنا بھی لازم ہے۔

" فاحکم بین الناس باالحق ولا تتبع ھوی"۔[52]

ترجمہ:۔ان کے درمیان اللہ کے نازل کردہ قانون کے مطابق فیصلہ کرو اور ان کی خواہشات کی پیروی نہ کرو۔

## 6۔عزت اور مال کا تحفظ

اسلام کا مقصد اولین یہ ہے کہ انسان کا اس کی عظمت سے آگاہ کیا جائے جس کی بدولت ایک ایسے معاشرے کی تشکیل ہو جس میں ہر انسان کی عزت و ناموس کی حفاظت کی جائے عزت کی حفاظت کے سلسلے میں یہ حکم دیا گیا ہے کہ کوئی گروہ کسی دوسرے گروہ کا مذاق نہ اڑائے کیونکہ تما م انسان اللہ تعالیٰ کے پیدا کردہ ہیں اور آدم کی اولاد ہیں اور اللہ تعالیٰ کی نظر میں یکساں ہیں کسی کو کسی پر فضیلت حاصل نہیں اگر کوئی شحص کسی دوسرے شحص کو مذاق اس لیے اڑاتا ہے کہ وہ اس سے رنگ و شکل ذات یا مال میں کم ہے تو یہ سرا سر غلط ہے اسلام یہ کہہ کر ان امتیازات کی تما م دیواروں کو گرا دیتا ہے۔

" يَا أَيّها الَّذِيْنَ آمَنُوا لَا يَسْخَرْ قَومٌ مِّن قَوْمٍ عَسَى أَن يَكُونُوا خَيْراً مِّنْهمْ وَلَا نِسَاء مِّن نِّسَآء عَسَى أَن يَكُنَّ خَيْراً مِّنْهنَّ وَلَا تَلْمِزُوا أَنفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوا بِالْأَلْقَابِ بِاءْسَ الاِسْمُ الْفُسُوقُ بَعْدَ الْإِيْمَانِ وَمَن لَّمْ يَتُبْ فَأُوْلَئکَ همُ الظَّالِمُونَ"۔[53]

---

50 **ڈاکٹر محمد حمید اللہ مجلہ نگارشات،۔ بیکن بکس لاہور ،2007۔ صفحہ/323**

51 **النسا ء 4 / 92**

52 **سورہ ص 38 /26**

اے ایمان والو! تم ایک دوسرے کی قوم کا مذاق مت اُڑایا کرو کیا معلوم کہ وہ تم سے بہتر ہو اور نہ کوئی عورت دوسری عورت کی عیب جوئی کرے اور برے نام سے پکارے کیا معلو م کہ وہ اس سے بہتر ہو اور ایک دوسرے کو برے القاب سے مت پکارا کرو یہ ایمان کی کمی کے بعد سب سے بڑا گناہ ہے اور جو کوئی بھی ایسا کرے گا وہ ظالموں میں سے ہوگا۔

## 7۔اقتصادی و معاشی تحفظ

ہر حکومت کا یہ فرض ہوتا ہے کہ وہ اپنے عوام کی بنیادی ضروریات کو پورا کرے ان میں سر چھپانے کے لئے گھر اور کھانے کے لیے روٹی شامل ہے کسی بھی قوم کو اس وقت تک ترقی یافتہ اور خوشحال نہیں کہا جا سکتا جب تک کہ اس کے تمام افراد کو پیٹ بھر کر کھانانصیب نہ ہو اسلامی مملکت میں بھی افراد کے اس بنیادی حق کو تسلیم کیا گیا ہے قرآن کریم میں ارشاد ہے

"وفی اموالھم حق للسائل والمحروم"۔

اور ان کے مالوں میں حق ہے مدد مانگنے والے کا اور محروم کا ۔

چناچہ مسلمان پر زکوٰۃ فرض کی گئی تاکہ اس سے غریبوں اور مسکینوں کی مدد کی جا سکے ۔

## نجی زندگی کا تحفظ

اسلامی مملکت میں گھریلو زندگی کی حفاظت اور شخصی آزادی کا حق محفوظ ہے

"يَا أَيّها الَّذِيْنَ آمَنُوا لَا تَدْ خُلُوا بُيُوتاً غَيْرَ بُيُوتِكُمْ حَتَّى تَسْتَأْ نِسُوا وَتُسَلِّمُوا عَلَى أَهلِهَا ذَالِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ ـفَإِن لَّمْ تَجِدُوا فِيْها أَحَداً فَلَا تَدْخُلُوها حَتَّى يُؤْذَنَ لَكُمْ وَإِن قِيْلَ لَكُمُ ارْجِعُوا فَارْجِعُوا هُوَ أَزْكَى لَكُمْ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ عَلِيْم"۔[54]

ترجمہ :اے لوگو !جو ایمان لائے ہو اپنے گھروں کے سوا دوسرے گھروں میں داخل نہ ہوا کرو، جب تک کہ گھر والوں کی اجازت نہ لے لو اور گھر والوں پر سلام نہ بھیج لو ۔ یہ طریقہ تمہارےلیے بہتر ہے کہ تم اس کا خیال رکھو گے۔ پھر اگر وہاں سے کسی کو نہ پاؤ تو وہاں داخل نہ ہو جب تک کہ تمہیں اجازت نہ دی جائے او ر اگر تم سے کہا جائے کہ واپس چلے جاؤ تو تو واپس ہو جاؤ یہ

---

**53 الحجرات 49 / 11**

**54 النور ، 24/ 27 -28**

تمہارے لیے زیادہ پاکیزہ طریقہ ہے اور جو کچھ کرتے ہو اللہ اسے خوب جانتا ہے۔

اسلامی مملکت میں ہر شخص کو یہ آزادی حاصل ہوتی ہے کہ وہ جس کو چاہے اپنے گھر میں داخل ہونے دے اور جسے چاہے روک دے یہاں تک کہ کوئی شخص اس کی اجازت کے بغیر گھر میں داخل نہیں ہو سکتا ۔

انسانی حقوق جو آج تمام ممالک کے دستوروں میں شامل ہیں چودہ سو سال پہلے اسلام نے دئیے تھے ۔ ان حقوق کی ابتدا ء اوران کی روح کا صحیح تصور اسلام ہی پیش کرتا ہے ۔ضرورت اس امر کی ہے کہ مسلمان دانشوراو ر محققین ان حقوق کو بین الاقوامی پالیسی ساز اداروں میں پیش کریں تاکہ اسلام کا صحیح تصوراجاگر ہو سکے۔

# باب چہارم:
# ذمیوں کے متعلق فقہی احکام و قوانین

جہاں تک عقد ذمہ کی صفت کا تعلق ہے تو وہ یہ ہے کہ یہ ہمارے یعنی مسلمانوں کے حق میں تو لازم ہے اور اسے باندھنے کے بعد مسلمانوں کو یہ اختیار نہیں کہ وہ کسی بھی حال میں اسے تو ڑ سکیں البتہ ذمیوں کے حق میں یہ لازم نہیں ہے بلکہ اس کے ٹوٹنے کا احتمال ہے ۔

تاہم یہ صرف تین امو رمیں سے کسی ایک امر سے ہی ٹو ٹ سکتا ہے ۔

١ ۔ ایک تویہ ہے کہ ذمی اسلام قبول کر لے ۔عقد ذمہ تو قبول اسلام کے وسیلے کے طور پر باندھا جاتا ہے اور یہ مقصد تو حاصل ہو گیا ۔

٢ ۔ دوسرا امریہ ہے کہ وہ دارالحرب سے جا ملے کیونکہ دارالحرب سے جاملنے سے وہ بمنزلہ مرتد کے ہو جاتا ہے ، صرف اتنا فرق ہے کہ اگر ذمی دارالحرب سے جاملے تو اسے غلام بنایا جا سکتا ہے اور اگر مرتد دارالحرب سے جا ملے تو اسے غلام نہیں بنایا جا سکتا ۔[55]

٣ ۔ تیسرا امر یہ ہے کہ وہ کسی علاقے پر غلبہ حاصل کرلیں اور مسلمانوں سے لڑنا شروع کر دیں کیونکہ ایسا کرنے سے وہ اہل حرب ہو جاتے ہیں اور معاہدہ لا محالہ ٹو ٹ جاتاہے۔

اگر ذمی جزیہ دینے سے انکار کر دے تو معاہدہ نہیں ٹو ٹے گا کیونکہ ہو سکتا ہے کہ اس کا انکار مال نہ ہونے کے عذر کی وجہ سے ہو لہذا شک اور احتمال کے ہوتے ہوئے معاہدہ نہیں ٹوٹے گا۔اہل الذمہ اگر وہ نبی کریم ﷺ کی شان میں سب و شتم کرے تو معاہدہ نہیں ٹوٹے گا کیونکہ یہ تو کفر پر کفر کا اضافہ ہے اور معاہدہ اگر اصل کفر کے ساتھ باقی رہتا ہے تو کفر کے اضافے کے ساتھ بھی باقی رہے گا ۔
اسی طرح اگر وہ کسی مسلمان کو قتل کردے یا کسی مسلمان عورت سے مر تکب زنا ہو تو بھی معاہدہ نہیں ٹوٹے گا کیونکہ یہ جو گناہ ہیں جن کا انہوں نے

---

**57- ڈاکٹر محمد حمیداللہ ،عہد نبویؐ میں نظام حکمرانی،ایضاً ، صفحہ/132**
**58 امام الکاسانی ، البدائع الصنائع ،ایضا'' جلد/4 صفحہ/371**

،

ارتکاب کیا یہ تو قباحت اور حرمت میں کفر سے کم تر ہیں تو جب کفر کے ساتھ عقد ذمہ باقی رہتا ہے گناہ کے ساتھ بطریق اولی باقی رہے گا۔[56]

افراد اور گروہوں کے علاوہ فقہ اسلامی نے علاقوں کی تقسیم بھی نظریاتی بنیادوں پر کی ہے ۔ چنانچہ داراسلام دارالحرب اور دارلعہد وغیرہ کی تقمیس اسی بنیاد پر ہیں۔ فقہائے اسلام نے عموما دینا بھر کے علاقوں اور ممالک کو اس بنیاد پر مختلف علاقوں میں تقسیم کیا ہے کہ اسلام اور مسلمانوں سے ان کے تعلقات کس نوعیت کے ہیں ۔ لہذا جو علاقہ یا علاقے مسلمانوں کے سیاسی اور انتظامی تصرف میں ہوں وہاں مسلمانوں کو خود مختاری حاصل ہو۔

وہاں اسلامی شعائر کے اظہار پر کوئی پابندی نہ ہو اور جہاں اسلام کے قوانین و احکام نافذ ہونوہ دار اسلام کے علاقے کہلاتے ہیں۔ یوں تو فقہائے کرام نے دار اسلام کی متخلف تعریفیں کی ہیں جن کے الفاظ اور عبارتیں بظاہر مختلف ہیں لیکن ان سب تعریفات میں جو مشرک ملتا ہے وہ یہی ہے۔

---

59 **مولانا امین احسن اصلاحی، اسلامی ریاست میں غیر مسلموں کے حقوق، ، اسلامک پبلی کیشنز لاہور، 1987،صفحہ /89**

## فصل اول : ذمیوں کے متعلق شرعی احکام
## ذمی کا عہد کن باتوں سے ٹوٹتا ہے ؟

امام احمد بن حنبل کے عام اصحاب نے خواہ وہ متقدمین میں سے ہوں یا متاخرین میں سے بلا خوف و نزاع اسی طرح ذکر کیا ہے، البتہ قاضی ابو یوسف نے ان امور کا ذکر کیاہے جن کو ترک کرنا اہل ذمہ کے لیے واجب ہے ، اس لیے کہ ان امور سے مسلمانوں کے نفس و مال کو بحیثیت انفرادی و اجتماعی نقصان پہنچتا ہے وہ امور حسب ذیل ہیں :

1۔ مسلمانوں کے خلاف لڑائی میں مخالفین کی مدد کرنا۔

2۔ مسلمان مرد یا عورت کو قتل کرنا۔

3۔ راہزنی کرنا۔

4۔ مشرکین کے جاسوس کو پناہ دینا یا جاسوسی کرنا ۔

5۔ کسی معاملہ میں کفار کی رہنمائی کرنا، مثلا یہ کہ

الف۔ تحریر کے ذریعے کفار کو مسلمانوں کے حالات سے آگاہ کرے۔

ب۔ مسلمان عورت سے زنا کرے یا نکاح کے نام سے اس کے ساتھ بدکاری کرے۔

ج۔ کسی مسلم کو دین سے برگشتہ کرے۔

قاضی مذکور فرماتے ہیں کہ ذمی کو ان سے اجتناب کرنا چاہیے، خواہ یہ مشروط ہوں یا نہ ہوں، اگر اس کی خلاف ورزی کرے گا تو اس کا عہد ٹوٹ جائے گا۔ بعض جگہ انہوں نے امام احمد بن حنبل کی عبارت بھی نقل کی ہے ۔ مثلاً: مسلم عورت کے ساتھ زنا کرنے یا مشرکین کے لیے جاسوسی کرنے یا مسلمانوں کو قتل کرنے کے بارے میں امام احمد بن حنبل کی تصریحات، خواہ وہ غلام ہی کیوں نہ ہو، جیسا کہ ذکر کیا گیا ہے پھر وہ امام احمد بن حنبل کی عبارت اس ضمن میں نقل کرتے ہیں کہ مسلم پر بہتان باندھنے سے ذمی کا عہد نہیں ٹوٹے گا بلکہ اس پر حد قذف لگائی جائی گی۔ وہ کہتے ہیں کہ انہوں نے دونوں روایتوں کے مطابق اس مسئلہ کی تخریج کی ہے ۔ اللہ تعالیٰ، اس کی کتاب اس کے دین اور اس کے رسولﷺ کا تذکرہ اس طرح سے کرنا جو ان کے شایان شان نہ ہو اسی ذیل میں آتا ہے ۔ ان چار امور کا وہی حکم ہے جو پہلے آٹھ امور کا ہم ذکر کر چکے ہیں ۔ کفار سے معاہدہ کرتے وقت ان امور کا ذکر کرنا ضروری نہیں (بلکہ ذکر کیے بغیر بھی یہ امور عہد میں شامل ہوں گے)۔

اگر کفار مذکورہ صدر امور میں سے کسی کے بھی مرتکب ہوں تو ان کا عہد ٹوٹ جائےگا۔ قطع نظر اس سے کہ عہد میں مشروط ہو یا نہ ہو۔ ان افعال و اقوال کے ساتھ عہد کے ٹوٹ جانے کا ذکر کرکے وہ لکھتے ہیں کہ اس ضمن میں ایک روایت اور ہے اور وہ یہ ہے کہ ان کا عہد صرف اس صورت میں ٹوٹتا ہے کہ جزیہ ادا کرنے سے انکار کریں اور ہمارے احکام ان کے خلاف جاری ہوں۔ پھر انہوں نے اس ضمن میں بھی امام احمد کی عبارت نقل کی ہے کہ اگر ذمی مسلمان پر بہتان لگائے تو اسے پیٹا جائے وہ کہتے ہیں کہ گویا بہتان لگانے سے ان کے نزدیک عہد نہیں ٹوٹتا ، حالانکہ بہتان لگانے سے ایک مسلمان کی تذلیل ہوتی ہے اور اسی طرح اسے نقصان پہنچتا ہے ۔

امام احمد بن حنبل کے اصحاب میں سے ایک جماعت نے اور ان کے بعد آنے والوں نے قاضی موصوف کی پیروری کی ہے۔ مثلاً الشریف ابو جعفر، ابن عقیل، ابوالخطاب اور الحوانی وغیر ہم وہ کہتے ہیں : کہ اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ اگر وہ جزیہ ادا کرنے سے انکار کریں اور مسلم حکومت کے احکام کی پابندی کریں تو ان کا عہد ٹوٹ جائے گا۔ اس سلسلہ میں انہوں نے تما م ایسے اقوال و افعال کا تذکرہ کیا ہے جس سے مسلمانوں کو انفرادی یا اجتماعی ، جسمانی یا مالی ضرر لاحق ہونا ہو یا مسلمانوں کا دینی وقار مجروح ہوتا ہو، مثلاً رسول کریم ﷺ کو گالی دینا اور اس قسم کے دیگر امور افعال۔ ان کے بارے میں انہوں نے دو روایتیں ذکر کیں ہیں:۔

1۔ ایک روایت یہ ہے کہ اس سے ان کا عہد ٹوٹ جاتا ہے ۔

2۔ دوسری روایت یہ ہے کہ ان کا عہد نہیں ٹوٹتا ، تاہم انھیں اس کی سزا دی جائے۔

حالانکہ وہ سب اس بات پر متفق ہیں کہ اس ضمن میں صحیح مذہب یہ ہے کہ ان امور سے ان کا عہد ٹوٹ جاتا ہے۔ [57]

تاہم قاضی موصوف اور اکثر علماء نے بہتان طرازی کو ان امور میں شامل نہیں کیا جن سے عہد ٹوٹ جاتا ہے حالانکہ اس کا استخراج ان کی قذف کو بھی سے متعلق نص سے کیا گیا ہے باقی رہے ابو الخطاب اور ان کے متبعین تو انہوں نے قذف کو بھی ان امور میں شامل کر دیا ہے۔ اس طرح قذف سے نقض عہد کے بارے میں انہوں نے دو روایتیں ذکر کی ہیں ۔ پھر مذکورہ تمام علماء اور باقی اصحاب نے نبی کریم کو گالی دینے کے مسئلہ کو ایک اور جگہ ذکر کیا ہے : وہاں انہوں نے اس پر روشنی ڈالی یہ کہ گالی دینے والا اگر ذمی ہو تو

57 **ا مام ابن تیمہ ، الصارم المسلول علیٰ شاتم الرسول، ( مترجم) پروفیسر غلام احمد حریری ، مکتبہ قدوسیہ ، 2011ء صفحہ/ 43**

بھی ایسے قتل کیا جائے۔ نیز اس کا عہد بھی اس سے ٹوٹ جائےگا۔ انہوں نے اس ضمن میں امام احمد کی تصریحات کو بلا اختلاف ذکر کیا ہے البتہ الحلوانی کہتے ہیں اس امر کا احتمال ہے کہ ذمی کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو گالی دینے کی بنا پر قتل نہ کیا جائے۔ قاضی ابوالحسین نے عہد توڑنے والے امور کے بارے میں دوسرا طریقہ اختیار کیا ہے جو ان کے اس قول سے ہم آہنگ ہے چنانچہ وہ لکھتے ہیں جہاں تک ان آٹھ امور کا تعلق ہے جن سے مسلمانوں کے جان اور مال کو انفرادی اور اجتماعی زر لاحق ہوتا ہے تو دونوں میں سے صحیح تر روایت کے مطابق ان سے عہد ٹوٹ جاتاہے۔ باقی رہے وہ امور جن سے دین اسلام کی تحقیرو تنقیس ہوتی ہو مثلا اللہ اس کی کتاب، اس کی دین اور رسول ﷺ کا تذکرہ اس انداز سے کرنا کی شیان شان نہ ہوتو اس سے بھی عہد ٹوٹ جاتا ہے قاضی ابوالحسین نے اس کی تصریح تو کی ہے مگر اس ضمن میں کسی دوسری روایت کا تذکرہ نہیں کیا ۔ جس طرح ان لوگوں نے دو میں سے ایک جگہ پر کیا ہے۔ یہ طریقہ اس کے نسبت قریب تر ہے اور جس روایت کا مفہوم یہ ہے کہ اس سے نقض عہد نہیں ہوتا تو یہ اس صورت میں ہے کہ جب عقد عہد کے وقت اس کی شرط لگائی گئی ہو ۔ اگر یہ مشروط ہو تو اس میں دو وجہ ہیں ۔

1۔ اس سے عہد ٹوٹ جاتا ہے ۔یہ الخراقی کا قول ہے ، ابوالحسن آمدی کہتے ہیں کہ یہ ان معاملات میں صحیح تر ہے جن کو ترک کرنے کی شرط عائید کی گئی ہو۔ ابوالحسن نے عہد ٹوٹ جانے کے بارے میں الخراقی کے قول کو ان تمام معاملات میں صحیح قرار دیا ہے جن میں وہ مشروط چیز کی مخالفت کریں ۔

2۔ دوسرا قول یہ ہے کہ عہد نہیں ٹوٹتا۔ یہ قول قاضی ابو یوسف اور دیگر اہل علم کا ہے ابوالحسن نے اس کی تصریح کی ہے جیسا کہ علماء کی جماعت نے اس صورت میں ذکر کیا ہے جبکہ وہ علانیہ اپنے مذہب پر عمل کریں یا کسی نقصان پہنچائے بغیر اپنی شکل و صورت کو تبدیل کر لیں۔ مثلا اپنی کتاب کو بلند آواز سے پڑھیں اور مسلمانوں کی سی شکل و صورت اختیار کریں حالانکہ ان تمام امور کو ترک کرنا بالخصوص ان پر واجب ہے ۔

مگر یہ دونوں وہ جو ضعیف ہیں۔ ہمارے متقدمین نے جس موقف کو اختیا رکیا ہے اور متاخرین نے بھی اس کی پیروی کی ہے وہ یہ ہے کہ امام احمد کی تصریحات کو اپنے مقام پر رہنے دیا جائے۔ امام احمد نے متعدد جگہ اس امر کی تصریح کی ہے کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو گالی دینے سے عہد ٹوٹ جاتا ہے اور ایسے شخص کو قتل کرنا چا ہیے، اسی طرح جو شخص مسلمانوں کی جاسوسی کرے یا مسلمان عورتوں کے ساتھ زنا کرے تو اس کا عہد بھی ٹوٹ جاتا ہے اور اسے قتل کرنا واجب ہے۔ الخراقی نے امام احمد سے اس شخص کے بارے میں اسی طرح نقل کیا ہے جو کسی مسلمان کو تقل کردے یا رہزنی کرے۔

امام احمد نے متعدد جگہ اس کی تصریح کی ہے کہ جو شخص کسی مسلمان پر بہتان باندھے یا اس پر جادو کرے تو اس کا عہد نہیں ٹوٹتا ۔ واجب امر یہی ہے ۔ اس لیے کہ ایک مسئلے کے حکم کو دوسرے پر مجہول کرنا اور دونوں مسئلوں کو فرق و اختلاف کے باوجود نص سےاستدلا ل ایک بنا دینا جبکہ دونوں کے درمیان مستند حد فاصل موجود ہو، ناروا ہے اور یہاں معاملہ کچھ اس قسم کا ہے۔ رسول کریم ﷺ کو گالی دینے سے عہد کے ٹوٹ جانےپر علماء کی ایک جماعت ہماری ہم خیال ہے، حالانکہ مذکورہ صدر امو رمیں سے بعض کے بارے میں وہ ہم سے مختلف رائے رکھتےہیں ۔

## امام شافعیؒ کا موقف :

امام شافعیؒ سے صراحتاًمنقول ہے کہ نبی کریم ﷺ کو گالی دینے سے عہد ٹوٹ جاتا ہے اور ایسے شخص کو قتل کر دینا چاہیے، ابن المنذر ، الخطابی اور دیگر علماء نے ان سے اسی طرح نقل کیاہے۔

"جب حاکم وقت جزیہ کا عہد نامہ لکھنا چاہیے تو اس میں مشروط ذکر کرے۔ عہد نامہ میں تحریر کیا جائے کہ اگر تم میں سے کوئی شخص محمد ﷺ یا کتاب اللہ یا دین کا تذکرہ نازیبا الفاظ میں کرے گا تو اس سے اللہ تعالیٰ اور تمام مسلمانوں کی ذمہ داری اٹھ جائے گی ، جو امان اس کو دی گئی تھی ختم ہو جائےگی اور اس کا خون اور مال امیر المومنین کے لیے اسی طرح مباح ہو جائے گا جس طرح حربی کافروں کے اموال اور خون مباح ہیں۔ نیز یہ کہ ان میں سے کوئی کسی مسلمان عورت کے ساتھ زنا کرے یا نکاح کرے یا نکاح کے نام پر بدکاری کا مرتکب ہو یا ڈاکہ زنی کرے یا کسی مسلمان کو دین سے برگشتہ کرے یا لڑائی میں کفار کی مدد کرے یا مسلمانوں کی خامیوں سے انھیں مطلع کرے یا کفار کے جاسوسوں کو اپنے ہاں پناہ دین اس کا عہد توٹ گیا ور اب اس کا خون و مال مباح ہے۔ اور اگر کسی مسلمان کے مال اور ناموس میں اس سے کم درجہ کے جرم کا مرتکب ہو و اسے اس جرم کی سزا دی جائے۔ یہ لازمی شروط ہیں اگر ان پر راضی ہو تو فبہا ورنہ اس کے ساتھ نہ تو کوئی معاہدہ ہے نہ جزیہ

امام شافعیؒ مزید فرماتے ہیں:۔

"اگر نقض عہد کے لیےمذکورہ بالا امور میں سے کوئی کام کرے اور اسلام لائے تو اسے قتل نہیں کیا جائےگا۔ بشرطیکہ وہ اپنی زبان سے اسلام کا اقرار کرے، اگر فعلا ایسا کرے تو بھی اسے قتل نہیں کیا جائےگا۔ الا یہ کہ دین اسلام میں یہ بات مرقوم ہو کہ ایسا کرنے والے کو حد یا قصاصا قتل کیا جائے گا نقض عہد کی وجہ سے نہیں "۔

اگر مذکورہ صدر امور میں سے کسی امر کا مرتکب ہو او رشرائط کے مطابق اس کا عہد ٹوٹ جائے اور اسلام بھی نہ لائے بلکہ یوں کہے کہ میں توبہ

کرتا ہوں اور حسب سابق جزیہ ادا کروں گا یا صلح کی تجدید کروں گا تو اسے سزا دی جائے مگر قتل نہ کیا جائے۔ اگر مذکورہ صدر افعال و اقوال میں سے کسی کا مرتکب ہو اور شرائط کے مطابق اس سے کم درجے کا قول و فعل تو اسے اس کی سز ا دی جائے گی مگر قتل نہ کیا جائے۔ اگر اس کے باوجود نہ تو ہو اسلام لائے اور نہ جزیہ کا اقرار کرے تو اسے قتل کیا جائے اور اس کے مال کو "فیء" سمجھ لیا جائے۔

امام شافعیؒ اپنی کتاب " الام " میں تصریح فرماتے ہیں:۔

"عہد نہ تو رہزنی سے ٹوٹتا ہے، نہ مسلم کو قتل کرنے اور مسلم عورت کے ساتھ زنا کرنے سے اور نہ جاسوسی کرنے سے۔ ان میں سے جن احکام پر حد لازم آتی ہے وہاں حد لگائی جائے ورنہ پوری سزا دی جائے ۔ جب تک اس کا قتل واجب نہ ہو اسے قتل نہ کیا جائے۔

عہد جزیہ ادا نہ کرنے سے ٹوٹتا ہے یا اقرار کے بعد اس کو عملاً نہ ادا کرنے سے اگر (ذمی) کہے کہ میں جزیہ تو ادا کروں گا مگر شرعی احکام کونہ مانوں گا تو اس کا عہد پھنک دیا جائے مگر اس بنا پر اسے اسی جگہ قتل نہ کیا جائے۔ اسے کہا جائے کہ قبل ازیں تجھے جزیہ ادا کرنے اور اس کا اقرار کرنے کی وجہ سے امان دی گئی تھی ۔ ہم نے تجھے مہلت دی تھی کہ تم اسلامی سلطنت کی حدود سے نکل جاؤ، پھر جب نکل کر اپنے گھر میں پہنچ جائے تو قابو پانے کی صورت میں اسے قتل کیا جائے۔

امام شافعی کا جو بیان نقل کیا گیا ہے۔ اس کی بنا پر عملی نقصان اور ان امور میں فرق کیا جائے گا جن سے اسلام کی تحقیر ق تخفیف لازم آتی ہے۔ یایوں کہا جائے گا کہ گالی دینے کی صورت میں ذمی کو قتل کیا جائے گا مگر اس سے اس کا عہد نہیں ٹوٹے گا، جیسا کہ ہم آگے چل کر بیان کریں گے۔

امام شافعی کے اقوال و آثار:

جب ذمی اللہ ، اس کی کتاب اور اس کے رسولؐ کا ذکر بھونڈے انداز سے کرے تو امام شافعیؒ کے اصحاب نے اس میں دو وجوہ ذکر کیےہیں:

1 ۔ ایک یہ کہ اس کا عہد ٹوٹ جائےگا، خواہ اس کا ترک ان کے لیے مشروط ہو یا نہ ہو۔ بالکل اسی طرح جس طرح ان کا عہد اس صورت میں ٹوٹ جاتا ہے۔ جبکہ وہ مسلمانوں کے خلاف نبردآزما ہوں اور شرعی احکام کی پابندی نہ کریں ۔ ہمارے اصحاب میں سے ابوالحسین اور ابواسحاق مروزی نے اسی طریقہ کو اختیار کیا ہے۔ بعض کا قول ہے کہ صرف نبی کریمؐ کو گالی دینے وہ وہ واجب القتل ہو جاتا ہے۔

2۔ دوسرے یہ کہ نبی کریمؐ کو گالی دینا ان افعال کی مانند ہے جن میں ضرررسائی کا پہلو موجود ہے۔ مثلاً مسلم کو قتل کرنا، مسلم عورت کے ساتھ

زنا کرنا، کفارے کے لیے جاسوسی کرنا اور دیگر افعال جو قبل ازیں ذکر کیے گئے ہیں ۔ ان امور میں انہوں نے دوہ وجوہ ذکر کیےہیں:

الف۔ ایک وجہ یہ ہے کہ اگر ان امور کا ترک کرنا ان کے لیے مشروط نہ ہو تو ان کا ارتکاب کرنے سے نقض عہد کے لازم آنے میں دو وجوہ ہیں۔

الف ۔ یہ کہ عہد ٹوٹ جاتا ہے اور دوسرا یہ کہ نہیں ٹوٹتا۔

ب۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ ان امور کا مرتکب ہونے سے عہد مطلقا نہیں ٹوٹتا ۔

ہمارے بعض اصحاب ان وجوہ کو اقوال قرار دیتے ہیں جن کی طرف قبل ازیں اشارہ کیا جا چکا ہے۔ ان کے نزدیک ان کو اقوال بھی کہا جا سکتا ہے اور وہ وجوہ بھی ، یہ عراقی اصحاب کا طریقہ ہے ۔ انہوں نے تصریح کی ہے کہ ان افعال کو ترک کرنے کی شرط ٹہرائی جائے، اس بات کی شرط نہیں کہ ان کو انجام دینے سے عہد ٹوٹ جائے گا، جیسا کہ ہمارے اصحاب نے ذکر کیا ہے:-

ہمارے خراسانی اصحاب کہتے ہیں کہ شرط لگانے سے مراد یہ ہےکہ یہ شرط عائد کی جائے کہ ان کا ارتکاب کرنے سے عہد ٹوٹ جائے گا، نہ ان کو ترک کرنے کی شرط، اس لیے کہ ان افعال کا ترک ترک تو نفس معاہدہ سے لازم آجاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انہوں نے ان ضرررساں افعال میں تین وجوہ ذکر کی ہیں:

1۔ ایک یہ کہ ان افعال کے ارتکاب سے عہد ٹوٹ جائےگا۔

2۔ دوسرا یہ کہ عہد نہیں ٹوٹے گا۔

3۔ تیسرا یہ کہ اگر عقد معاہدہ کے وقت یہ شرط لگائی گئی ہو کہ ان افعال سے عہد ٹوٹ جائےگ، تو ٹوٹے گا، ورنہ نہیں۔

4۔ بعض اصحاب کا اقوال ہے کہ اگر ان افعال کر ترک مشروط ہو تو اس میں صرف ایک ہی وجہ ہے اور وہ عہد کا ٹوٹ جانا ہے، اور اگر مشروط نہ ہوتو اس میں دو وجوہ ہے۔ (ایک کے مطابق عہد ٹوٹ جاتا ہے اور دوسرے کے مطابق نہیں) ان کا خیال ہے کہ عراقی اصحاب کے نزدیک اشتراط کا یہی مفہوم ہے، چنانچہ وہ عراقی اصحاب سے نقل کرتےہیں ۔ [58]

"اگر کسی شرط کو ذکر نہ کیا گیا ہو تو ٹوٹے گا ، اور اگر شرط کا ذکر کیا گیا ہو تو اس میں دو قول ہے۔

---

**58 امام شافعی ، محمد بن ادریس الشافعی ، کتاب الام ،دارالفکر بیروت 1983 ،صفحہ/ 798**

اس سے لازم آتا ہے کہ عراقی اصحاب اس بات کے قائل ہیں کہ اگر ان اشیاء سے عہد ٹوٹنے کی شرط نہ لگائی گئی ہو تو عہد نہیں ٹوٹے گا۔ اس صورت میں صرف یہی ایک قول ہے اور اگر ان افعال کو ترک کرنے کی تصریح کی گئی ہو ہوتو عہد ٹوٹ جائے گا مگر یہ بات غلط طور پر ان کی طر ف منسوب کی گئی ہے انہوں نے اپنی کتب خلاف میں جس چیز کی تائید کی ہے وہ یہ ہے کہ نبی کریمؐ کو گالی دینے سے عہد ٹوٹ جاتا ہے۔ اور ایسے شخص کو قتل کرنا واجب ہو جاتا ہے جیسا کہ ہم نے خود امام شافعیؒ سے نقل کیا ہے۔

## امام ابو حنیفہؒ اور ان کے اصحاب کا زاویہ نگاہ:

امام ابو حنیفہ ؒ اور ان کے اصحاب کہتے ہیں کہ نبی کریمؐ کو گالی دینے سے نہ تو ذمی کا عہد ٹوٹتا ہے اور نہ اس کا قتل لازم آتا ہے۔ مگرا علانیہ ایسا کرنے کی وجہ سے اس پر اسی طرح تعزیر لگائی جائے جس طرح دیگر منکرات کا اعلانیہ ارتکاب کرنے پر لگائی جاتی ہے مثلاً اپنی مذہبی کتاب کو بآواز بلند پڑھنا وغیرہ و طحاوی نے یہ موقف امام ثوری سے نقل کیا ہے۔ حنفیہ کا اصول یہ ہے کہ جن افعال کے ارتکاب سے فاعل کا قتل لازم نہیں آتا ہے۔ مثلاً بھاری پتھر پھینک کر کسی کو قتل کرنا یا فرج کے سوا کسی اور عضو میں جماع کرنا، اگر ایسے فعل کا صدور فاعل سے کئی مرتبہ ہو تو حاکم ایسے شخص کو قتل کر سکتا ہے۔

اسی طرح اگر حاکم اس میں مصلحت دیکھے تو شرعی حد سے زیادہ سزا دے سکتا ہے ۔ ایسے جرائم کی سزا میں قتل کی جو روایات رسول کریمؐ اور صحاب کرام سے منقول ہے وہ ان کو اس بات پر محمول کرتے ہیں ۔ کہ مصلحت کا تقاضا یہی تھا، اس کا نام وہ" سیاستا" قتل کرنا رکھتے ہیں۔

اس کا خلاصہ یہ ہے کہ جن جرائم میں تقرار و اعادہ کہ وجہ سے شدت پیدا ہو گئی ہو ان میں قتل کی سزا دی جاسکتی ہے۔ بنابر ایں اکثر حنیفہ نےفتویٰ دیا ہے کہ جو ذمی نبی کریمؐ گالیاں دیں اسے قتل کیا جائے اگر چہ گرفتار ہونے کے بعد مسلمان کیوں نہ ہو جائے۔ وہ کہتے ہیں کہ اس سے "سیاستا" قتل کیا۔ یہ بات حنیفہ کے سابق الذکر اصول پر مبنی ہے۔

## فقہی اعتبار سے ذمیوں پر کیا لازم ہو گا:

جہاں تک ان امور کے بیان کا تعلق ہے جو ذمیوں پر لازم ہوں گے اور ذمیوں سے کن باتوں میں تعرض کیا جائے گا اور کن میں نہیں کیا جائے گا تو ہم کہتے ہیں ، کہ اہل ذمہ کو ایسی علامات اور نشانیاں رکھنی پڑیں گی جن سے وہ پہچانے جا سکیں اور انہیں ان کے لباس ، سواری اور وضع قطع میں مسلمانوں سے مشابہت اختیار نہ کرنے دی جائے گی ۔ چنانچہ ذمی پر لازم ہو گا کہ وہ اپنی کمر پر موٹی ڈوری کا زنا ر باندھے ، لمبی ٹوپی اوڑھے ، ایسی زین پر سوار ہو جس کے اگلے حصے پر انار کی طرح کا چوبی گولا ہو ، مسلمانوں کی

عبائے فضیلت کی طرح عبانہ اوڑھے اور نہ ہی مسلمانوں کی چادروں کی سی چادر اوڑھے ۔ اس مسئلے کی بنیاد یہ روایت ہے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز ؒ ایک مرتبہ اچھی وضع وقطع کے سواروں کے پاس سے گزرے تو آپ نے انہیں مسلمان گمان کر کے سلام کیا تو آپ کے ساتھیوں میں سے کسی ایک آدمی نے کہا، اللہ آپ کے حال پر رحم کرے کیا آپ جانتے ہیں کہ یہ کون لوگ ہیں؟ حضرت عمر بن عبدالعزیز نے کہا کون ہیں یہ لوگ ؟ اس آدمی نے کہا کہ یہ بنو تغلب کے نصرانی ہیں ۔جب حضرت عمر بن عبدالعزیز اپنی منزل پر پہنچے تو حکم دیا کہ لوگوں میں منادی کرا دی جائے کہ کوئی نصرانیایسا نہ ہو۔ جس نے اپنی پیشانی کے بالوں کو نہ باندھا ہو اور جو پالان پر سواری نہ کرے ۔ ایسی کوئی روایت نہیں کہ کسی نے آپ کے اس حکم سے اختلاف کیا ہو تو یہ بھی مانند اجماع کے ہے۔[59]

علاوہ ازیں ا سلامی شعائر اسلام میں سے ہے اورمسلمانوں کو ضرورت ہے کہ ملاقات کے وقت ان شعائر کا اظہار کریں اور ایسا ہو نا تبھی ممکن ہے کہ ذمی کوئی امتیازی نشان اختیار کریں۔ مزید برآں، ان نشانیوں کے اظہار سے انکی ذلت کے آثار کا اظہار ہوتا ہے اور اس سے کمزور عقیدے کے مسلمانوں کی حفاظت ہو جاتی ہے کہ وہ دین کو تبدیل نہ کریں ۔[60]

جیسا کہ اللہ سبحانہ و تعالی کا ارشاد ہے ۔

" وَلَوْلَا أَن يَكُونَ النَّاسُ أُمَّةً وَاحِدَةً لَجَعَلْنَا لِمَن يَكْفُرُ بِالرَّحْمَانِ لِبُيُوتِهِمْ سُقُفاً مِّن فَضَّةٍ وَمَعَارِجَ عَلَيْها يَظْهرُونَ"[61]

ترجمہ : ۔اگر یہ نہ ہوتا کہ سب لوگ ایک دین پر ہو جائیں گے یعنی کافر ہو جائیں گے تو جو لوگ رحمن کے ساتھ کفر کرتے ہیں ہم ان کے لیے ان کے گھروں کی چھتیں چاندی کی کر دیتے ہیں اور زینے بھی جن پر چڑھا کر تے" ۔ اسی طرح ضروری ہے کہ ذمیوں کی عورتیں راستے میں چلنے کی کیفیت میں مسلمان عورتوں سے مختلف ہوں اور حماموں میں ان کے تہبند بھی مسلمانوں کے تہبند سے جدا ہوں ، بدلیل مذکورہ ۔ اسی طرح یہ بھی لازم ہے کہ ان کے گھروں پر کچھ ایسی نشانیاں ہوں جو انہیں مسلمانو ں کے گھروں سے ممیز کردیں تاکہ مسلمان سائل پہچان لے کہ یہ کافروں کے گھر ہیں اور ان کے لیے دعائے مغفرت نہ کرے۔ انہیں مسلمانوں کےشہروں میں سکونت اختیار کرنے

---

**59 مولانا یوسف لدھیانوی ، سیرت عمر بن عبدالعزیز ، ناشران باب رحمت کراچی 1996جلد/ 4،صفحہ /189**

**60 امام ابو عبید ، کتاب الاموال ، فقرہ نمبر 117/115دارلفکر بیروت لبنان 1986جلد/ 3،صفحہ /79**

**61 الزحرف ، 43 / 33**

دیا جائے گا جہاں انہیں خرید و فروخت کی منفعت حاصل ہو گی لہذا ذمیوں کو خرید و فروخت کی اجازت ہو گی ۔

البتہ مسلمانوں کے شہروں (امصارالمسلمین) یعنی ایسے مقامات جن کی زمین مسلمانوں کی ملکیت ہو اور جنہیں مسلمانوں نے اسلامی شعائر کے اظہار کے لیے مخصوص کر لیا ہو وہاں جمعہ اور عیدین کی نماز ہوتی ہو اور حدود نافذ ہوں میں انہیں شراب اور سور کی کھلے عام خرید و فروخت کی اجازت نہیں ہو گی کیونکہ شراب اور سور کا حرام ہونا ان کے حق میں بھی ایسے ہی ثابت ہے جیسے مسلمانوں کے حق میں، کیونکہ حرمت کے احکام کے وہ بھی مخاطب ہیں ۔

اہل اصول کے نزدیک یہ صحیح ہے جیساکہ یہ اپنی جگہ پر معروف ہے ۔ لہذا ان کی طرف سے شراب اور سور کی کھلے عام تجارت فسق کا اظہار ہے اس لیے انہیں اس سے روکا جائے گا، جب کہا اہل اصول کے نزدیک یہ مباح ہے کفر سے شعائر کا ایسی جگہ پر اظہار ہے جو شعائر اسلامی کے لیے تیار کی گئی ہے ۔

اس جگہ سے مراد ہیں مسلمانوں کے شہرہیں۔ لہذا انہیں اس سے منع کیا جائے گا ۔ اسی طرح انہیں اس بات سے بھی منع کیا جائے گا کہ وہ ان چیزوں کو مسلمانوں کے شہروں میں کھلے عام نہ لائیں۔ امام ابو یوسف ؒ سے روایت ہے فرمایا کہ شہر میں انہیں سور لانے سے منع نہیں کیا جائے گا ۔

امام ابو یوسف ؒ نے شراب اور سور میں فرق کیا ہے کیونکہ شراب کی بابت ایسا کوئی خدشہ نہیں ہوتا ۔ انہیں ان کے عید کے موقع پر سر عام صلیب نکالنے کی اجازت نہیں ہو گی اور اگر وہ اپنے گرجا گھروں میں ایسا کریں تو ان سے کوئی تعرض نہیں کیا جائے گا ۔ اسی طرح اگر وہ اپنے قدیم گرجا گھروں کے اندر ناقوس بجائیں تو ان سے تعرض نہ کیا جائے گا کیونکہ شعائر کا کھلے عام اظہار نہیں ہے اور اگر وہ گرجا سے باہر ناقو س بجائیں اس کی انہیں اجازت نہ دی جائے گی ۔ کیونکہ یہ شعائر کفر کا اعلانیہ اظہار ہے۔

جو بستیاں اور مقامات مسلمانو ں کے شہروں (امصار المسلمین ) میں سے نہیں ہیں ان میں ذمیوں کو کھلے عام شراب اور سور کی تجارت اور صلیب نکالنے اور ناقوس بجانے سے نہیں روکا جائے گا خواہ وہاں مسلمانوں کی کثیر تعداد آباد ہو۔ البتہ یہ افعال مسلمانوں کے شہروں میں مکروہ ہیں اور مسلمانوں کے شہروں سے مراد وہ مقامات ہیں جہاں جمعہ و عیدین اور حدود قائم کی جاتی ہوں ۔ کیونکہ ان چیزوں کو بر سر عام کرنے سے اس لیے منع کیا گیا ہے

کہ یہ فعل ایسی جگہ پر شعائر کفر کا کھلے عام مظاہرہ کے لیے مخصوص ہو۔[62].

جہاں تک اس فسق کا تعلق ہے جس کی حرمت کے وہ بھی قائل ہیں مثلاً زنا ، اور دوسرے تمام فواحش جوان کے دین میں بھی حرام ہیں تو اس کےارتکاب سے ان کو ہر حال میں روکا جائے گا خواہ مسلمانوں کے شہروں میں ہوں یا ان (ذمیوں )کے اپنے شہروں ، قصبوں یا دیہاتوں میں ہیں ۔

اسی طرح ،موسیقی کے آلات بانسری، عود اور ڈھولک سے حمام میں لہو و لعب اور ایسی ہی دوسری تمام چیزوں سے انہیں شہروں اور دیہاتوں میں منع کیا جائے گا کیونکہ ان کے پہلے سے موجود کنیسے اور معابد تو ان سے تعرض نہیں کیا جائے گا اور نہ ان میں سے کسی کو منہدم کیا جائے گا ۔ البتہ اس شہر میں جو مسلمانوں کے شہروں میں سے ایک کنسیہ بن چکا ہو نیا کنسیہ بنانے سے روکا جائے جائے گا ۔کیونکہ بنی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اسلام میں کوئی کنسیہ نہیں بجز دار الاسلام میں کے ۔

اگر ان کا کوئی کنسیہ منہدم ہو جائے تو انہیں حق ہو گا کہ وہ اسے ویسے ہی دوبارہ تعمیر کریں جیسا کہ وہ پہلے تھا کیونکہ اس عمارت کے لیے بقا کا حکم ہے تو انہیں حق ہے کہ اسے باقی رکھیں ، لہذا اسے دوبارہ تعمیر کرنے کا انہیں حق ہے ، لیکن انہیں اس کی جگہ تبدیل کرنے کا حق نہیں ہے کیونکہ اس کی جگہ تبدیل کر کے اسے کسی دوسری جگہ تعمیر کرنا ایک نیا کنسیہ تعمیرکرنے کے حکم میں آتاہے ۔ اور نیا کنسیہ مسلمانوں کے شہرمیں تعمیر کرنے کی اجازت نہیں۔[63]

اگر ریاست کو اہل حرب کی کسی قوم پر غلبہ حاصل ہو جائے اور وہ انہیں ذمی بنانا مناسب سمجھے اور ان کے سروں پر جزیہ اوران کی اراضی پر خراج لگائے تو انہیں کنسیے اور معابد بنانے اور شراب اور سور کی بر سر عام تجارت سے نہیں روکا جائے گا کیونکہ منع تو کیاجاتاہے ایسی جگہ پر کفر کے شعائر کے اظہار جو شعائر اسلامی کے اظہار کے لیے خاص ہے اور وہ ہیں مسلمانوں کے شہراور وہ زبردستی کی صورت موجودد نہیں ۔

البتہ اگر وہ بذریعہ صلح ذمی بنیں مثلاً یہ کہ اہل حرب میں سے کوئی قوم ہم سے درخواست کرے کہ انہیں ذمی بنا لیا جائے تووہ اپنے سروں اور ارضی پر مقررہ چیز ادا کریں گے اور ان پر اسلامی احکام لاگوہوں گے اور ہم ان شرائط پر ان سے صلح کرلیں توان کی اراضی ، قصبے ، دیہات گاؤں اور شہر ہر مقام

---

**62 ڈاکٹروھبہ الز حیلی ، فقہ الاسلامی وادلتہ، دارالفکر دمشق 1984 ءجلد/ 4،صفحہ 373/**

**63 ڈاکٹر محمود احمد غازی، محا ضرات فقہ ایضا" ،صفحہ/73**

پر شام کی اراضی کے مانند ہوگی اور ان کے پہلے سے موجود کنسیوں سے کوئی تعرض نہیں کیا جائے گا لیکن اگر وہ کسی قسم کا کوئی عبادت گھر بنانا چاہیں تو انہیں اس سے روکا جائے گا کیونکہ اب وہ مسلمانوں کے شہروں میں سے ایک شہر بن گیا ہے اور مسلمانوں کے کسی شہر میں کوئی کنسیہ بنانا شرعاً ممنوع ہے۔[64]

پس اگرحکومت مسلمانوں کے لیے شہر آباد جیسے سید نا عمرؓ نے کوفہ اور بصرہ کو آباد کیا تھا اور وہاں ذمیوں کا ایک گروہ کچھ گھر خرید لے تا کہ ان کو کنسیوں کے کے طورپر استعمال کرے تو انہیں اس کی اجازت نہیں ہو گی ، بدلیل مذکورہ ۔ اسی طرح اگر کوئی شخص اپنے صومعہ میں خلوت اختیار کر نا چاہے تو اسے اس سے روکا جائے گا کیونکہ فعل کنسیہ بنانے کی مترادف ہے ۔ اگر مشرکوں کوکسی شہر کو حکومت نے بزو ر قوت عنوۃ فتح کیا ہو ،

اور اس کے باشندوں کو ذمی بنا لیا ہو لیا تو اس شہرمیں پہلے سے موجود کنسیے ہوں گے وہاں (عبادت کرنے ،مذہبی رسوم ادا کرنے) سے روکا جائے گا کیونکہ وہ بزور و قوت فتح ہونے کی وجہ سے مسلمانوں کا ان پر حق ہے لہذا ذمیوں کو وہاں عبادت کرنے سے روکا جائے گا اورحکومت انہیں حکم دے گی کہ ان کو بطور رہائش گاہوں کے استعمال کر لیں البتہ انہیں منہدم کرنا مناسب نہیں ہے یہی حکم ہر اس گاؤں کا ہے جسے حکومت مخصوص شہر، بستی جو اسلامی شعائر کے اظہار کے لیے مخصوص ہو ) بنالے ۔

اگر حکومت اس کے شہر ہونے کی حیثیت کو معطل کر دے او رجمعہ و عیدین اورر حدود کو وہاں قائم نہ کرے تو گاؤں والوں کو حق ہوگا کہ وہاں جو کچھ (یعنی کنیسہ وغیرہ ) چاہیں بنالیں کیونکہ اب وہ دوبارہ گاؤں کی حیثیت ا ختیار کر گیا ہے ۔

جیسا کہ کوئی نصرانیہ کسی مسلمان کی زوجیت میں ہو تو اس نصرانیہ کو اپنے مسلمان شو ہر کے گھر میں صلیب نصب کر نے کا اختیار نہ ہو گاکیونکہ صلیب نصب کرنا بت نصب کرنے کے مانند ہے ۔ البتہ وہ اس کے گھر میں جہاں چاہے عبادت ادا کر سکتی ہے ۔ [65]

---

**64 ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم ، کتاب الخراج ، مترجم اسلام کا نظام محاصل ، ڈاکٹر نجات اللہ صدیقی مکتبہ چراغ راہ کراچی1967ءصفحہ/189**

**65 امام البلاذری ،احمد بن عیسی بن جابر فتوح البلدان اردو ترجمہ سید ابو الخبیر مودودی، نفیس اکیڈمی کراچی 1986 ، صفحہ /433**

## سر زمین عرب کے متعلق خاص فقہی احکام

یہ احکام سر زمین عجم سے متعلق تھے جہاں تک سر زمین عرب (جزيرة العرب) کا تعلق ہے تو وہاں کسی کنسیہ یا بعیہ کوباقی نہیں چھوڑا جائے گا اور نہ وہاں شراب اور سور کی تجارت ہو گئی خواہ شہر ہو یا گاؤں یا عرب کے پانیوں میں سے کوئی پانی ہو ۔ مشرکوں کو اس بات کی بھی اجازت نہیں دی جائے گی کہ وہ سر زمین عرب میں رہائش اختیار کریں یا اسے وطن بنا ئیں ۔

امام مسلم نے سر زمین عرب کو غیر عرب کی سر زمین پر فضیلت دینے کے لیے اور اسے دین باطل سے پاک کرنے کے واسطے ایسے ہی ذکر کیا ہے ۔[66]

اور اکثر فقہا ء امام مسلم سے اتفاق کرتے ہیں۔

نبی کریم ﷺ کا فرمان ہے ۔ (لا يجتمع دينان فى جزيرة العرب):[67]

تر جمہ ؛ ‘‘جزیرۃ العرب میں دو دین اکھٹے نہ ہوں گے ’’

یعنی وہاں ماسوا اسلام کے دوسرا دین نہیں رہنے دیا جائے گا ۔ جہاں تک حرم میں پناہ لینے کا تعلق ہے اگر حربی حرم میں پناہ لے لے تو حرم میں اسے قتل کرنے کی اجازت نہیں ہے لیکن نہ تو اسے کھانے پینے کو کچھ دیا جائے نہ ٹھکانا دیا جائے اور نہ ہی اس سے خرید و فروخت کا کوئی معاملہ کیا جائے گا ،

ہمارے آئمہ ثلاثہ کا اس مسئلے میں اختلاف ہے امام ابو حنیفہ اور امام محمد رحمہ اللہ کاقول یہ ہے کہ اس کو حرم میں قتل نہیں کیا جائے گا اور اسے حرم سے باہر نکالا بھی نہیں جائے گا جب کہ امام ابو یوسف ؒ کے نزدیک اس کو حرم میں قتل کرنے کی اجازت نہیں ہے البتہ اس کوحرم سے باہر نکالنے کی اجازت ہے ۔

امام شافعی ؒ کی دلیل اللہ تبارک وتعالی کا یہ ارشا دہے ۔

‘‘اقتلو المشركين حيث وجدتمو هم ‘‘۔[68]

---

66 پروفیسر شہزاد اقبال شام ، اسلام کا نظام محاصل، شریعہ اکیڈمی بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد 1939،صفحہ /39

67 امام مسلم بن حجاج الاقشیری صحیح مسلم باب الجہاد،مکتبہ دارلاسلام للنشر و التوزیع الریاض 2000 حدیث/406

68 ا لتوبہ۔9 /5 .

ترجمہ۔ ‘‘یعنی تم مشرکوں کو قتل کرو جہاں کہیں تم انہیں پاؤ ’’ ۔

لفظ حیث سے جگہ کا معنی مراد لیا جاتا ہے ، اس لیے یہ مشرکوں کو تمام جگہوں پر قتل کرنے کی اجازت ہے (یعنی کوئی جگہ اس سے مستثنی نہیں خواہ وہ حرم ہی کیوں نہ ہو )، (احناف کی) دلیل یہ ارشاد ربانی ہے

‘‘ اولم یرو انا جعلنا حرما آمنا’’ ۔[69] ،

ترجمہ۔ ‘‘ کیا انہوں نے نہیں دیکھا کر ہم نے حرم کو امن کی جگہ بنایا ہے ’’ ۔

یہ تو اس صورت کا حکم ہے کہ جب وہ حرم میں پناہ لینے کی غرض سے داخل ہو اور اگر وہ معاندانہ سرگرمی کے لیے یا لڑنے کے لیے داخل ہوا ہو تو اسے قتل کر دیا جائے کیونکہ ارشاد باری تعالی ہے ،:

’’وَاقْتُلُوهمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوهُمْ وَأَخْرِجُوهم مِّنْ حَيْثُ أَخْرَجُوكُمْ وَالْفِتْنَۃُ أَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ وَلاَ تُقَاتِلُوهمْ عِندَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتَّى يُقَاتِلُوكُمْ فِيهِ فَإِن قَاتَلُوكُمْ فَاقْتُلُوهمْ كَذَ لِکَ جَزَاء الْكَافِرِيْنَ‘‘۔[70]

ترجمہ ۔‘‘مسجد حرام میں تم ان سے قتال نہ کرو جب تک کہ وہ تم سے اس کے اندر قتال نہ کریں۔ اور اگر وہ تم سے مسجد کے اندر قتال کریں تو ان کو قتل کر دو ۔

علاوہ ازیں قتال کرنے کے لیے حرم میں داخل ہونے سے اس نے حرم کی بے حرمتی کر دی ہے لہذا اس بے حرمتی کی تلافی کے طور پر نیز دوسروں کو حرم کی بے حرمتی سے باز رکھنے کی غرض سے اسے قتل کیا جائے گا یہی سزا ہے کفار کی ہو گی ‘‘۔

اسی طرح اگر اہل حرم میں سے کوئی گروہ قتال کی غرض سے حرم میں داخل ہو جائے تو ان کو قتل کر دیا جائے اور اگر وہ مسلمانوں کے ہاتھوں شکست کھا جائیں تو ان کا قتل یا قید کرنے پر مسلمانوں پر کوئی مواخذہ نہیں ۔

---

**69 العنکبوت 68/ 28**

**70 البقرۃ ، 2 / 19**

یہ تو وہ حقوق تھے جو مفتوحین اور اہل عنوہ کو حاصل تھے۔ جہاں تک معاہدین کا تعلق ہے تو ان کی کم سے کم شرائط اور مراعات تو یہی ہوں گی جو بیان ہوئیں۔لیکن اگر وہ حکومت وقت سے کوی مزید مراعات حاصل کرنا چاہیں تو معاہدہ کی تفصیلات کے مطابق ان کو دی جاسکتی ہے۔ مثلا ان کو جزیہ ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جا سکتا ہے۔ ان کو مزید داُخلی خودمختاری دی جاسکتی ہے۔ وہ بدستور اپنی زمینوں اور جائیدادوں کے مالک رہیں گے اور دوسرے شہریوں کی طرح مالیہ ادا کریں گے۔

## فصل دوم : ذمیوں کے شر عی حقوق اور تعزیری احکام

دین اسلام دین امن ہے اور یہ معاشرے میں رہنے والے تمام افراد کو خواہ ان کا تعلق کسی بھی مذہب اور رنگ و نسل سے ہو جان و مال اور عزت و آبرو کے تحفظ کی ضمانت عطا کرتاہے ۔ اسلامی ریاست میں غیر مسلم شہریوں کو بھی وہی حقوق حاصل ہیں جو مسلمانوں کو حاصل ہیں ۔ ان حقوق میں پہلا حق 'حق حفاظت 'ہے جو انہیں ہر قسم کے خارجی و داخلی ظلم و زیادتی کے خلاف میسر ہو گا تاکہ وہ مکمل طور پر امن و سکون کی زندگی بسر کرسکیں۔

### غیر مسلم شہریوں کے قتل کی ممانعت :

اسلامی ریاست میں آباد غیر مسلم شہری کو قتل کرنا حرام ہے کسی فرد کو یہ حق حاصل نہیں کہ وہ کسی غیر مسلم شہری کو ناحق قتل کرے ۔ قرآنی احکامات کے مطابق ترجمہ :؛"اگر کسی نے کسی شخص کو ناحق قتل کیا تو گویا ان نے تمام لوگوں کو قتل کر ڈالا اور اگر کسی شخص کو ناحق قتل ہونے سے بچایا تو گویا اس نے تمام لوگوں کو بچا لیا"۔[71]

غیر مسلم شہری کے قاتل پر جنت حرا م ہوگی حضرت ابو بکر صدیقؓ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم ؐ نے فرمایا جو مسلمان کسی غیر مسلم شہری (معاہد ) کو ناحق قتل کرے گا اللہ تعالی اس پر جنت حرام فرما دے گا ۔[72]

حدیث مبارکہ میں معاہد کا لفظ استعمال کیا گیا جس سے مراد ایسے غیر مسلم شہری ہیں جو معاہدے کے تحت اسلامی ریاست کے برابر کےشہری ہوں ۔

ایسے افراد ہیں جنہوں نے اسلامی ریاست کے ساتھ معاہد امن کیا ہو۔ اسی طرح جدید دور میں کسی بھی مسلم ریاست کے شہری جو اس ریاست کے قانون کی

---

**71 المائدہ 5 / 92**

**72 البخاری، امام محمد بن اسماعیل البخاری، صحیح البخاری ,کتاب الجزیہ ، حدیث / 1157 ،ناشرمحمد سعید اینڈ سنز کراچی 1995**

پابندی کرتے ہوں اور آئین کو مانتے ہوں معاہد کے زمرے میں آئیں گے جیسے پاکستان کی غیر مسلم اقلیتیں جو آئین پاکستان کے تحت باقاعدہ شہری اور رجسٹرڈ ووٹر ہیں اور وہ پاکستان کے آئین و قانون کو پاکستان کی مسلم اکثریت کی طرح تسلیم کرتے ہیں یہ سب معاہد ہیں اس لیے جدید تناظر میں معاہد کا ترجمہ ہم نے غیر مسلم شہری کیا ہے ۔[73]

حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے؛ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ۔

"ومن قتل معاهدا لم يرح رائحة الجنة و ان يرها التوجد من ميسرة اربعين عاما"۔[74]

ترجمہ :کہ حضور نبی اکرمؐ نے فرمایا جس نے کسی غیر مسلم شہری (معاہد ) کو قتل کیا تو وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھے گا حالاں کہ جنت کی خوشبو چالیس برس کی مسافت تک محسوس ہوتی ہے۔

## غیر مسلم سفارت کاروں کے قتل کی ممانعت

اسلام قومی اور بین الاقوامی معاملات میں امن و رواداری کا درس دیتا ہے ۔ قرآن و حدیث کی تعلیمات کے مطابق بدترین دشمن قوم کےسفارت کار بھی اگر سفارتی کاری کے لیے آئیں تو اس کا قتل حرام ہے ۔ حضور اکرم ؐ کے پاس کئی مواقع پر غیر مسلموں کے نمائندے آئے لیکن آپ ؐ نے ان سے ہمیشہ خود بھی حسن سلوک فرمایا اور صحابہ کرام کو بھی یہی تعلیم دی ۔ حتی کہ نبوت کے جھوٹے دعوےدار مسلیمہ کذاب کے نمائندے بھی آئے ، جنہوں نے صریحاً اعتراف کیا تھا لیکن آپ ؐ ان کے سفارت کاروں سے بھی حسن سلوک سے پیش آئے ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود فرماتے ہیں میں حضور اکرم کے پاس بیٹھا ہوا تھا جب یہ شخص (عبداللہ بن نواحہ ) اور ایک آدمی مسلیمہ کذاب کی طرف سے سفارت کار بن کر آئے تو انہیں حضورا کرم ؐ نے فرمایا کیا تم دونوں اس بات کی گواہی دیتے ہو کہ میں اللہ تعالی کا رسول ہوں ؟ انہوں نے (اپنے کفر و ارتداد پر اصرار کرتے ہو ئے ) کہا : ہم گواہی دیتے کہ مسلیمہ ان کذاب(معاذاللہ ) اللہ کا رسول ہے ۔

---

**73 پروفسر محمد صدیق قریشی حضور کی سیاست خارجہ، مرکز تحقیق دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری لاہور 1989 ،صفحہ /139**

**البخاری ، محمد اسماعیل البخاری جامع الصحیح کتاب الجزیہ قدیمی کتب خانہ کراچی 198174حدیث نمبر 3166**

حضورنبی اکرم ؐ نے (کمال برداشت و تحمل کی مثال قائم فرماتے ہوئے فرمایا : میں اللہ تعالی اور اس کے رسولوں پر ایمان رکھتا ہوں ۔ اگر میں سفارت کاروں کو قتل کرنے والا ہوتا تو تم دونوں کو قتل دیتا ۔ (مگر حضور اکرم ؐ نے ایسا نہ کیا اور انہیں جان کی سلامتی دی )۔ [75]

## غیر مسلم مذہبی رہنماؤں کے قتل کی ممانعت۔

جس طرح غیر مسلم سفارت کاروں کے قتل کو حرام قرار دیا گیا اسی طرح غیر مسلموں کے مذہبی رہنماؤں کے قتل کی بھی ممانعت کی گئی ہے ۔ حضرت عبداللہ بن عباس سے مروی ہے ، حضور نبی اکرم ؐ جب اپنے لشکر کو روانہ کرتے تو حکم فرماتے ، غداری نہ کرنا ، دھوکانہ دینا ، نعشوں کی بے حرمتی نہ کرنا اور بچوں اور پادریوں کو قتل نہ کرنا ۔[76]

## ایک غیر مسلم کے ظلم کا بدلہ دوسروں سے لینے کی ممانعت :

قرآن و حدیث کے مطابق ہر شخص اپنے اعمال کا خود ذمہ دار ہے ۔ جس نے ظلم کے مطابق دستور بدلہ اور سزا کا وہی مستحق ہے اس کے بدلے میں کوئی دوسرا نہیں ۔ اس کے جرم کی سزا اس کے اہل و عیال ، دوستوں یا اس کی قوم کے دیگر افراد کو نہیں دی جا سکتی ۔ ارشاد ربانی ہے اور ہر شخص جو بھی گناہ کرتا ہے اس کا وبال اسی پر ہوتاہے اور کوئی بوجھ اُٹھانے والا دوسرے کا بوجھ نہیں اُٹھائے گا۔[77] اسلام اس امر کی اجازت نہیں دیتا کہ وہ پر امن شہریوں کو دوسرے ظالم افراد کے ظلم کے عوض سزا دے ۔ حضور اکرم ؐ ارشاد گرامی ہے ’’ کسی امن پسند غیر مسلم شہری کو دوسرے غیر مسلم افراد کے ظلم کے عوض سزا نہیں دی جائے گی۔

لہذا ایسے لوگ جو انتقاما" مخالف قوم کے بے گناہ افراد کو قتل کریں ان کا مال لوٹیں اور ان کی املاک تباہ کریں وہ صریحا قرآنی آیات اور ارشادات نبوی ﷺ کی مخالفت کرنے والے ہیں ۔ ان کے اس قبیح عمل کو کسی بھی طرح اسلام سے نہیں جوڑا جا سکتا۔ غیر مسلم شہریوں کی جانوں کی طرح ان کے

---

**75 پروفیسر عبدالجلیل، حضور ؐ کی انقلابی زندگی ، نفیس اکیڈمی کراچی 1991صفحہ/64**

**76 امام الکاسانی ، علاء الدین ، بدائع الصنائع (مترجم پروفیسر محمد خان چاولہ ) مرکز تحقیق ریال سنگھ ٹرسٹ لائبریری لاہور 1987**

**77 مولانا محمد تقی امینی ، فقہ اسلامی کا تاریخی پس منظر مطبوعہ اسلامک پبلیشرز ، لاہور 1938صفحہ /41**

اموال کی حفاظت بھی اسلامی ریاست پر لازم ہے ۔ ہر دور میں جمیع مسلمانوں کا اس پر اجماع رہا ہے ۔

حضرت امام ا بن سعد اور حضرت امام ابو یوسف نے نجران کے عیسائیوں کے ساتھ حضورنبی اکرم ؐ کے معاہدے کی یہ شق نقل کی ہے، اللہ اور اللہ کے رسول محمد ﷺ اہل نجران اور ان کے حلیفوں کے لیے ان کے مالوں ، ان کی جانوں ان کی زمینوں ، ان کے دین ، ان کے غیر موجود موجوود افراد ان کے خاندان کے افراد ، ان کی زیادہ ہر شے کی حفاظت کے ضامن اور ذمہ دار ہیں ۔

حضرت عمرؓ نے شام کے گورنر حضرت ابو عبیدہ کو جو فرمان لکھا تھا اس میں دیگر احکام کے ساتھ یہ بھی درج تھا ، تم بحیثیت گورنر شام ) مسلمانوں کوان غیر مسلم شہریوں پر ظلم کرنے ، انہیں ضرر پہنچانے اور ناجائز طریقے سے ان کامال کھانے سے سختی کے ساتھ منع کرو۔[78]

حضرت علیؓ نے ارشاد فرمایا کہ غیر مسلم شہری جزیہ اس لیے ادا کرتے ہیں کہ ان کے خون ہمارے خون کی طرح اور ان کے مال ہمارے اموال کے برابر محفوظ ہو جائیں ۔

اسلامی ریاست میں غیر مسلم شہریوں کے جان و مال کی حفاظت کا اس قدر اہتمام کیا گیا ہے کہ ان کے اموال کی حفاظت بھی اتنی ہی ضروری ہے جتنی مسلمانوں کے اموال کی ۔ یہاں تک کہ اگر کوئی مسلمان ان کی شراب یا خنزیر کو تلف کر دے تو اس پر بھی جرمانہ لازم آئے گا ۔ غیر مسلم شہری کی شراب اور اس کے خنزیر کو تلف کرنے کی صورت میں مسلمان اس کی قیمت بطور تاوان ادا کرے گا ۔ چہ جائے کہ ان کے گھروں کو جلا دیا جائے ۔ ایسے عمل سے اسلام کی بدنامی ہوتی ہے ۔ غیر مسلم شہری کا مال چرانے والے پر بھی اسلامی حد کا نفاذ ہو گا ۔ اسلام نے مال کی چوری کو حرام قرار دیا ہے ۔ اور اس پر پر سخت سزا مقرر کی ہے۔[79]

## غیر مسلم شہریوں کی تذلیل کی ممانعت :۔

---

**78 امین حسن اصلاحی، اسلامی ریا ست میں غیر مسلموں کے حقوق، نفیس اکیڈمی کراچی 19664،صفحہ /224**

**79 اما م الشیبانی ، محمد بن حسن، کتاب السیر الکبیر دارالسلام ، طبع بغداد 1936 2جلد/ 4،صفحہ /29**

اسلام میں جیسے مسلمان کی عزت و آبرو کی تذلیل حرام ہے ویسے ہی غیر مسلم شہری کی عزت کو پامال کرنا بھی جائز نہیں ہے کسی مسلمان کو اجازت نہیں کہ وہ کسی غیر مسلم شہری کو گالم گلوچ کرے ۔ اس پر تہمت لگائے اس کی طرف جھوٹی بات منسوب کرے یا اس کی غیبت کرے ایک مرتبہ گورنر مصر حضر ت عمر و بن العاصؓ کے بیٹے نے ایک غیر مسلم کو نا حق سزا دی ۔ خلیفہ وقت امیر المومنین حضرت عمرؓ کے پاس جب اس کی شکایت کی گئی تو انہوں نے سرعام گورنر مصر کے بیٹے کو اس غیر مسلم مصری سے سزا دلوائی اور ساتھ ہی وہ تاریخی جملہ ادا فرمایا جو بعض محققین کے نزدیک انقلاب فرانس کے جدو جہد میں روح رواں بنا ۔ آپ نے گورنر مصر حضرت عمر و بن العاص کے بیٹے سے فرمایا :

متی استعبد تم الناس و قد ولدتھم امھا تھم احرارا ۔

ترجمہ ۔ "تم نے کب سے لوگوں کو اپنا غلام سمجھ لیا حالانکہ ان کی ماؤں نے ان کو آزاد جنا تھا"۔[80]

## حضور اکرم ﷺ کی طرف سے مظلوم غیر مسلم شہری کی وکالت کا اعلان:

حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا : خبردار جس نے کسی غیر مسلم شہری پر ظلم کیا یا س کا حق مارا یا اس پر اس کی طاقت سے بڑھ کر بو جھ ڈالا اس کی دلی رضا مندی کے بغیر کوئی چیز اس سے چھین لی تو قیامت کے دن اس کی طرف سے جھگڑا کرو ں گا ۔[81]

فرمان رسالت مآب ﷺ کا مقصد یہ تھا کہ مسلمان معاشرہ غیر مسلم شہریوں کے حقوق کے تحفظ کا ضامن بن جائے اور اپنی ذمہ داری پوری کرنے میں ہر گز کوتاہی نہ کرے ۔ آیات قرآنی ، احادیث مقدسہ اور فقہا ئے امت کے اقوال کی روشنی میں یہ واضح ہوتاہے کہ کسی مسلمان کو یہ حق نہیں کہ کسی غیر مسلم شہری کو محض اس کے غیر مسلم ہونے کی بنا پر قتل کر دے یا اس کا مال لو ٹے یا اس کی عزت پامال کرے ۔ [82]

اسلام غیر مسلم شہریوں کو نہ صرف ان کی جان و مال اور عزت و آبرو کے تحفظ فراہم کرتا ہے مگر ہمارے جذبات تو اسلامی تعلیمات کی طرف سے

---

**80 مولانا شبلی نعمانی ، مطبوعہ دائرہ معارف العثمانیہ ، حیدرآباد انڈیا 1973 ءصفحہ/45**

**81 امام ابو داود ، ا لسنن ابی داود ، جلد /2 حدیث / 77ایضاً**

**82 امام محمد بن حسن الشیبانی، کتاب السیر الکبیر دارالسلام ، طبع بغداد 1939جلد/5صفحہ /355**

مطابقت نہیں رکھتے۔ ایک غیر مسلم افراد پر تشدد کرنا اور ان پر عرصہ حیات تنگ کر دینا کون سی مسلمانی ہے ---؟

کیا دنیا بھر میں مسلمانوں پر ہونے والے مظالم کا بدلہ ہم پاکستان کے مظلوم غیر مسلموں سے لے کر اپنے ضمیر کو مطمئن کر سکیں گے --- ؟ ہرگز نہیں ۔ ہمیں اپنے دین وطن اور قوم کی عزت و قار کا پاس رکھتے ہوئے غیر مسلم افراد سے حسن سلوک کرنا چاہیے تاکہ ہمارا یہ اخلاق ان لوگوں کو اسلام کے قریب کر دے۔

## حق شفعہ اور ذمی کے حقوق ملکیت

حق شفعہ کے لیے مسلمان ہونا شر ط نہیں ذمی آپس میں اور مسلمان کے خلاف مدعی شفیع ہو سکتے ہیں۔ یہ حق ہندو کو بھی حاصل ہو تاہے ۔ بشرطیکہ اس کے (دعوی) حسب احکام شرعی کیا جائے ۔ چنانچہ از روئے شرع اگرچہ کہ مشتری ہندو ہو مسلمان شفیع کو حق شفعہ حاصل ہے اور اس پر شرعی احکام کا اطلاق ہو گا ۔ بوجہ رشتہ نا بالغ اور مجنوں سب مستحق شفعہ ہوسکتے ہیں۔ حنفیہ ، مالکیہ، شافعیہ، جعفریہ اور ظاہریہ کے نزدیک حق شفعہ مسلم اور غیر مسلم دونوں کے لیے ہے۔ مگر امام احمد بن حنبل یہ حق ایک غیر مسلم کے لیے ہے ۔ اس مسلم کے قبول نہیں کرتے ۔[83]

عنائیہ کے حوالے سے انوار المختار میں لکھا ہے کہ مرتد کو حق شفعہ نہیں ہے کیونکہ اس کا حق دین متین نے شرعی قوانین میں ہے جب و ہ باغی ہو گیا کہ اس حق سے محروم ہو گیا ۔ آپ ﷺ نے فرمایا الشیر یک من ا غلیظ احق من الشفیع ،( یعنی شریک زیادہ حق دار سے خلیط حق ہے ۔ شفیع سے شریک سے مراد شریک ذات صحیح اور خلیط سے مراد شریک حق صحیح ہے اور شفیع سے مراد جار( پڑوسی جس کا مکان شفعہ سے ملا ہو۔[84]

## امان کا سبب :۔

جہان تک امان کا تعلق ہے ہم کہتے ہیں کہ اصل میں امان کی دو قسمیں ہیں ۔ امان موقت ایک خاص مدت کے لیے امان مراد امن و سلامتی۔ ایک تو معرو ف امان ہے یعنی یہ کہ مجاہدین کسی شہر یا کافروں کے قلعوں میں کسی قلعے کا محاصرہ کریں کفار ان سے امان طلب کریں اور وہ انہیں امان دے دیں اس بارے میں گفتگو کی موضوعات پر ہو گئی نہ امان کارکن کیا گیا اس رکن کی شرائط

---

**83 امام ابن عساکر ، تاریخ دمشق الکبیر ، دارالمیسرہ بیروت، 1991جلد/ 8،صفحہ /254**

**84 امام ابن حجر عسقلانی ، الاصابہ فی تمیز الصحابہ ، داراحیاء التراث ، بیروت1986جلد/ 2،صفحہ /433**

کا بیان ، اس کی صفت کا بیان اس سبب کا بیان جس سے امان باطل ہو جاتی ہے ۔ چنانچہ کافی تفسیر مجمع البیان تفیسر عیاضی میں امام باقر سے منقول ہے ۔

المحصنات من الذین اتو الکتاب ۔۔ والی آیت کا حکم وَلَا تُمْسِکُوابِعِصَمِ الْکَوَافِرِ[85]

سے منسوخ ہو چکا ہے ۔ امام سرخسی نے اپنی شہر ہ آفاق و تصنیف المبسوط میں لکھاہے کہ مسلمان کے لیے دارالحرب میں کتابیہ سے نکاح جائز ہے مگر مکروہ ہے ۔ کیونکہ اگر وہاں شاد ی کرے تو ممکن ہے کہ کفار کے ملک میں رہ پڑے اور ذمیہ کتابیہ کے بطن سے اولاد ہو تو وہ کفار کے اخلاق پر اُٹھے اس میں اور بھی فتنے ہیں اس لیے یہ مکروہ ہے ۔

کتابیہ عورت سے نکاح جائز مگر مکروہ ہے ا س میں احناف کے نزدیک اتفاق ہے ۔ ظاہر یہ اور جعفریہ کے نزدیک تو نکاح ذمیہ سے جائز ہے لیکن اخباری اہل تشیع کے نزدیک دائمی نکاح ذمیہ سے جائز نہیں ۔ ان کے نزدیک کتابیہ عورت سے صرف متعہ جائز ہے۔

ذمیوں کے ساتھ کیے جانے والے معاہدے کا رکن

جہاں تک عقد ذمہ کے رکن کا تعلق ہے اس کی دوقسمیں ہیں عقد مستامن ۔ عقد کی اس قسم کی تعلق سے مراد وہ فعل ہے جہاں جو جزیہ کو قبول کرنے پر دلالت کرتاہوں مثلاً یا کوئی فرد درالسلام میں امان لے کر داخل ہو ا پھر اگر ایک سال تک دارالسلام میں قیام کیا گیا ۔ اس امر کے بعد کہ کے کیا ۔ اس امر کے بعد یا تو وہ نکل جائے یا ذمی بن جائے اصول یہ ہے کہ جب حربی امان لے کردارالسلام میں داخل ہو تو امام کو چاہیے کہ اس کے قیام کے لیے ایک مدت مقرر کر دے جتنی بھی وہ مناسب سمجھے اور اس ے کہہ دے کہ اگر تم نے اس مدت سے تجاویز کیا تو میں تمہیں ذمی بنا لوں گا پھر اگر وہ حربی اس مدت سے تجاویز کر ے تو وہ از خو د ذمی بن جائے گا کیونکہ جب ریاست کی طرف سے یہ با ت کہے جانے کے بعد وہ ایک سال مقیم رہا تو اس رہا اس سے جزیہ وصول کیا جائے گا اور اس سے پہلے اسے وطن کو واپس نہ جانے دیا جائے گا اور اگر وہ سال کے پورا ہونے کے بعد نکل جائے تو پھر اس پر کچھ عائد نہ ہو گا اور اگر ریاست نے اس سے کہا کہ داخل ہو جا مگر سال بھر نہ رہنا پھروہ سال بھر مقیم رہے تو وہ ذمی بن جاے گا اور اس کو وطن واپسی ممکن نہ ہو گی ۔ بدلیل مذکورہ اگر وہ مسائل خراجی زمین خرید لے تو جب اس نے خراج عائد ہو گا وہ ذمی بن جائے گا کیونکہ خراج کا باندھا جانا دارالاسلام میں اقامت سے محصوص ہے ۔ تو جب اس خراج کو قبول کر لیا تو گویا اس نے دارلاسلام

---

85 الممتحنہ 60 / 10

کا باشندہ بننا قبول کرلیا ۔ تو لہذا جب تک اس پر خراج لاگو نہ ہو گا وہ ذمی نہیں بنے گا[86]

اگر وہ خراجی زمین کو اجرت پر لے اور اس میں کاشت کرے تو وہ ذمی نہیں بنے گا کیونکہ خراج آجر پر عائد ہوتاہے۔ تاجر پر نہیں لہذا اجر ت پر الزام کرے تو وہ ذمہ پر دلالت نہیں کرتا البتہ اگر خراج مقاسمہ ہو تو جب زمین سے پیداوار حاصل ہواور پیداوار کے لیے ریاست خراج وصول کرے توریاست اس پر جزیہ عائد کر دے گا۔ اور اسے ذمی بنا لے گا اگر مستامن اراضی مقاسمہ خرید لے اور کسی مسلمان کو اجرت پر دے دے اور اس سے ریاست خراج وصول کر لے تو وہ سائل ذمی نہیں بنے گا بدلیل مذکورہ یعنی یہ کہ نفس خریداری التزام ذمہ پر دلالت نہیں کرتی بلکہ التزام ذمہ کی دلیل تو اس پر خراج کا باندھا نہیں گیا ۔ اگر حربی مسائل خراجی زمین خرید لے اور اس کاشت کر لے اس زمین فصل اگ آئے اور اس فصل کو کوئی آفت آن پہنچے تو وہ ذمی نہیں بنے گا کیونکہ فصل وقت آفت پہنچنے سے خراج لاگو نہیں ہوتاتو یہ ایسے ہے گویا کہ ا س نے اس میں کاشت کی ہی نہیں لہذا باقی تو نفس خریداری رہ گئی اور خریداری قبول ذمہ کی دلیل نہیں بن سکی تو اگر زمین کا مالک بننے کے بعد ایک سال کی مدت سے قبل مستامن پر خراج لاگو ہو جائے تو جس وقت اس پر خراج لاگو ہو گا اسی وقت سے وہ ذمی بن جائے گا اور اس کا خراج یعنی جزیہ آنے والے سال کے بعد وصول کیا جائے گا ۔ کیونکہ زمین کاخراج عائد ہونے سے وہ ذمی بن گیا ہے ۔ یہ عقد ذمہ ازورئے نفس صراحت ہے اس لیے عقد کے ابتدا میں خراج لاگو ہونے کے وقت سے معتبر ہوگی چنانچہ اس وقت کے بعد ایک سال پورا ہونے اس سے خراج وصول کیا جا ئے گا ۔ اور اگر کوئی حربی مستامن مرد دارالاسلام میں کسی ذمی عورت سے شادی کر لے تو وہ ذمی نہیں رہے گا۔[87]

دونوں میں اس فرق کی وجہ یہ ہے کہ عورت اپنے شوہر کے تابع ہوتی ۔ چنانچہ جب وہ کسی ذمی سے شادی کرتی ہے تو گویا وہ اقامت پر راضی ہے لہذا وہ اپنے شوہر کی معیت میں ذمی بن جائے گا لیکن شوہر اپنی بیوی کے تابع نہیں ہوتا ۔ چنانچہ اس کا کسی ذمی عورت سے شادی کر لینا اس بات کی دلیل نہیں ہے کہ وہ ہمارے ملک (دارلاسلام ) میں قیام پر راضی ہو گیا۔

## ذمی کی اہلیت کا شرعی حکم :

---

**86 ا ما م ابو یوسف ، کتاب الخراج ،دارالفکر بیروت لبنان 1996جلد/ 4 ،صفحہ /189**

**87 جسٹس تنریل الرحمن ،قوانین اسلام وصیت و وراثت ، شریعہ اکیڈمی بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد 1999 جلد/5صفحہ /68**

چونکہ شریعت میں احکام کا نفاذ بوجہ دین اسلام ہوتاہے۔ اس لیے ایک غیر مسلم شخص (ذمی) کی شرعی اہلیت ناقص تصور ہو گی ۔ فقہ اسلامی میں احکام شرع کے نفاذ میں اس کا جہل مانع ہوتاہے۔ اس امر میں تمام فقہا اسلام کا اتفاق ہے کہ ذمی کی اہلیت شرعی ناقص تصور ہو گی۔

## ذمیوں کی وصیت کے اسلامی قوانین :۔

مسلمان فرماں رواؤں کی غیر مسلم رعایا کے اصول فتاوائے عالمگیری میں اس طرح ہیں۔ ایک ذمی کی غیر مذہبی اغراض کے لیے وصیت تمام آراء کے مطابق جائز ہے۔ غیر مذہبی اغراض کے علاوہ وصایا چار مختلف قسم کی ہوتی ہیں۔

اول: اغراض جو قربت خداوندی کا زریعہ ہوں ان کے لیے خواہ وہ مخصوص طبقات کے لیے ہوں ترکے جائز ہیں۔

دوم: وہ اغراض جو ان کے اور ہمارے لیے گناہ ہیں مگر یہ ترکہ (بشرطیکہ افراد کی مختص جماعت ہو کے لیے جائز ہیں ۔ لیکن افراد کی تخصیص نہ ہونے کی صورت میں ترکے باطل ہے۔

سوم: وہ اغراض جو ہمارے نزدیک مقدس ہوں مگر ان کے نزدیک گناہ اور ان اغراض کے لیے (بشرطیکہ وہ مختص افراد کی جماعت کے لیے ہوں) ترکہ جائز ہے مگر ان اغراض کے لیے وہ ہدیہ ہیں اگر افراد مختص نہ ہوں تو ترکہ باطل ہے۔

چہارم : اغراض جو ابو حنیفہ کے مطابق ہمارے لیے گناہ ہوں مگر ان کے نزدیک مقدس بقول ابو حنیفہ خواہ اشخاص مختص ہوں یا نہ ہوں ترکہ جائز ہیں ۔ لیکن صاحبین کے مطابق اگر اشخاص مختص نہ ہوں تو وہ باطل ہے۔ [88]

پس اگر ایک ذمی حسب وصیت یہ اقرار دے کہ اس کی رو سے غلام خرید کر آذاد کر دیئے جائیں خواہ وہ افراد مختص ہوں یا نہیں یا جائیداد ایک ثلث فقرا اور ناراوں کو خیرات کی جائے یا مقامات مقدسہ کی روشنی میں صرف کیا جائے یا ترکوں (کفار یا تاریوں) سے جنگ پر صرف کیا جائے تو ترکہ جائز ہے اور اگر کوئی ذمی اپنی جائیداد کا ایک ثلث نوحہ گردں یا گویوں کے لیے ترکہ کرے بشرطیکہ وہ لوگ جن کو یہ بہہ کیا جائے مختص کر دی جائیں تو ترکہ جائز ہے۔ اور اگر مختص نہ کئے تو باطل ہے اور اگر

---

**88** ا مام ابوالفضل فتاوئ عالمیگری ، مطبوعہ مجتبایئ ، دہلی انڈیا جلد/3، صفحہ/79

ایک ثلث مسلمانوں کے لیے تعمیر یا ان کی جماعت کو حج پر بھیجنے کے لیے (بشرطیکہ اشخاص مختص کر دئیے جائیں) کیا جائے تو ترکہ یا ہبہ جائز ہے تاکہ وہ صحیح کر سکیں۔ او خواہ اپنی مرضی کے مطابق عمارات تعمیر کریں او ر اگر اشخاص مختص نہ کئے جائیں تو ترکہ باطل ہے اگر ذمی جائیداد کا ایک ثلث ترکہ میں دے تاکہ گر جایا یہودیوں کا عبادت خانہ تعمیر کیا جا وے یا یہ منادی کر ے کہ اس کا مکان گرجے یا یہودیوں کی عبادت گاہ میں شامل کر دیا جائے تو صاحبین کے نزدیک باطل ہے تاوقتیکہ یہ ایک مختص جماعت نہ ہو جن کے لیے ہبہ کی گیا ہے۔ مگر ابو حنیفہ کے نزدیک تمام حالات میں جائز ہے۔ ابو حنیفہ کی رائے قانونی درجہ سے اگر چی منفی فقہاء متاخرین نے اس کا نفاذ دیہات تک ہی محدود رکھنے کی کوشش کی ہے۔

## مستامنین کا ترکہ

اگر ایک غیر جو مستامین میں سے ہے اگر کسی مسلمان یا ذمی کے لیے ترکہ دے تو اس کی تمام جائیداد کے لیے جائز ہے تا وقتیکہ اس کے ورثا ء دارالسلام (مسلم حکومت) میں نہ آئے ہوں اور اس لیے ایک ثلث سے زیادہ ترکہ ورثا کی رضا مندی پر منحصر ہے لیکن اگر اس کا کوئی وارث نہ ہو تو تمام جائیداد کا ترکہ جائز ہے۔ اسی طرح جیسےو ہ کسی مسلم یا کسی اورکی وصیت مماثل معاملہ میں جائز ہے اور ایسی صورت میں کسی غیر ملک میں اس کا کوئی وارث ہو اگر اس نے اپنے جائیداد کا مخص ایک حصہ ترکے میں دیا ہے تو بقیہ جائیداد غیر ملک میں مقیم وارث کو دینا چاہیے۔

اگر کوئی ذمی اپنی جائیداد کا ایک ثلث ترکہ میں دیے یا اپنے ورثا میں سے کسی کو ترکہ دیے تو یہ اسی طرح ناجائز ہے جیسے کہ ترکہ ۔ لیکن اگر کسی مختلف مذہب کے شخص کے لیے ترکہ دیے تو جائز ہے۔ جیسے کہ بصورت وارث۔ اگر ترکہ کسی غیر کے لیے ہے جو مستامین میں سے ہے تو یہ ناجائز ہے۔[89]

ہدایہ میں اس طرح مذکورہے کہ :

"اگر کوئی یہودی یا عیسائی جو مرض الموت میں مبتلا نہ ہو ۔ بعد تعمیر گر جایا یہودی عبادت گاہ انتقال کر جائے تو یہ عمارت اس کے ورثاء کو ملے گی۔

امام حنیفہ ؒ کے مطابق اس قسم کی تعمیر وقف یا مقدس استعمال کے مساوی ہے۔ جو قطعاً متوفی کے احکام مذہبی کے کلیتا مطابق نہیں ہے۔ مگر

---

**89** امام مرغینانی، الہدایۃ، مترجم مولانا حنیف گنگوھی، مکتبہ اشرفیہ لاہور ، 1998،جلد/ 6صفحہ/ 79

ابو یوسف اور محمد کی رائے میں ایسی تعمیرات اپنی نوعیت میں گناہ ہیں اور بطور وقف جائز نہیں ہیں اگر کوئی ذمی یہ کہے کہ اس کا مکان بعد موت گر جایا یہودی عبادت گہ ہیں (جیسی بھی صورت ہو) مختص طبقہ اشخاص کے استعمال کےلیے تبدیل کر دیا جائے تو تمام فقہاء کے نزدیک جائز ہے۔ اور جائیداد موصی کے بقدر ایک ثلث پر نافذ ہو گا وجہ یہ ہے کہ ترکہ کی دو مختلف نوعتیں ہیں ۔ ایک جانشین کا تقرر اور دوسرے واقعی اور موصی ان میں سے کوئی بھی کرنے کا مجاز ہے۔

اگر ایک یہودی یا عیسائی یہ وصیت کرے کہ اس کا مکان اشخاص کے ایک طبقے کے لیے ہے گر جایا عبادت گاہ میں تبدیل کر دیا جائے لیکن کوئی خاص طبقہ مختص نہ کرے ابو حنفیہ کے مطابق یہ ترکہ جائز ہے اس کے بر عکس ہر دو شاگردوں کے نزدیک ناجائز ہے۔ اس لیے کہ اس قسم کی دستاویز حقیقتا گناہ ہے۔ خواہ اپنی موصی کو مقدس معلوم ہو اور چونکہ نصیحت بالفظ گناہ کالعدم ہے اس لیے اس کے نفاذ عمل سے گناہ کی تصدیق ہوتی ہے۔ اس کے برعکس امام ابو حنیفہ کی دلیل ہے کہ وہ لوگ جو گر جائیں اور مذہبی عبادت گاہوں کا قیام ایک امر خیر سمجھتے ہیں اور چونکہ ہمیں لازم ہے کہ ان کے عقیدہ کے مطابق اپنی عبادت کی آزادی دیں لہذا یہ ترکہ ان کے عقائد کے مطابق جائز ہے۔

اعتراض: گر جایا یہودی عبادت گاہ کی تعمیر میں جو بحالت صحت تعمیر کی جائے کیا فرق ہے کہ امام ابو حنیفہ اول الذکر صورت میں اس لیے وارث سمجھتے ہیں اور موخر الذکر صورت میں نہیں ۔

جواب : فرق یہ ہے کہ محض گر جا ء وغیرہ کی تعمیر کا مسئلہ نہیں ہے جس سے تعمیر کنندہ کا جائیداد سے حق ساقط ہو جائے بلکہ راہ خدا میں اس عمارت کا کلیتا وقف کرنا جس طرح کہ مسلمانوں کا تعمیر مساجد کرنے کے بعد وقف کرنا جس طرح ملحدوں کی مذہبی عبادت گاہ بلاشبہ خداوند تعالیٰ کے وقف میں ہونے پر بھی اس کے بنانے والے کی جائیداد رہتی ہے۔ پس وہ دیگر اسباب کے ساتھ لایق ارث ہو گی اس کے برعکس ترکہ حق جائیداد ضائع کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ اسی لیے ابو حنیفہ کی رائے بموجب قانون مسلمہ ہے۔

احناف کے مطابق ذمیوں کے ترکے کی چار اقسام ہیں ۔

اول : وہ جو ان کے عقیدہ کے مطابق مقدس اغراض کے لیے بنائے جائیں مگر امسلمانوں کے عقیدہ کے مطابق مقدس نہ ہوں جیسے کہ گر جایا یہودی عبادت گاہ کی تعمیر یا خصی سوروں کا زبح کرنا ان کے مذہب کے غربا کو کھانا کھلایا جائے۔ ان صورتوں میں ابو حنیفہ کی رائے میں عقیدہ

موصی کے مطابق یہ ترکہ جائز ہے مگر صاحبین بوجہ فعل گناہ اسے ناجائز سمجھتے ہیں۔

دوم : وہ جو ان اغراض کو مقدس سمجھتے ہیں مگر ذمی نہیں مثلا مسجد کی تعمیر حج مکہ مسجد میں روشنی ۔ ان صورتوں میں تمام فقہاء کے مطابق موصی کی عقیدت کی بنیاد پر تکہ تاوقتیکہ بعض مختص اشخاص کے حق میں نہ کیا گیا ہونا جائز ہے۔ ان حالات میں یہ ایک باضابطہ جائزہ دینا ہو گا۔ کیونکہ مسجد کی تعمیر یا ایسے دوسرے کے اغراض کا حوالہ اس مشورے کی روشنی میں غور کرنا ہوں گے۔ یہ الفاظ دیگر گویا کہ موصی نے جائیداد اشخاص مختص کو اسی لیے ترکہ میں دی تھی کہ وہاں وہ تعمیر مسجد کریں۔

سوم : ان اغراض کے لیے دئے جائیں جنہیں مسلمان اور ذمی مقدس سمجھتے ہیں ۔ مثلا بیت المقدس میں روشنی کرنا یا کافر تاریوں کے خلاف جہاد کر نا جائز ہے۔ خواہ وہ مختص اشخاص کے حق میں ہوں یا نہ ہوں۔

چہارم : جو ان اغراض کے لیے کیئے جائیں جن کو ذمی اور مسلمان مقدس نہ سمجھیں مثلا گویوں اور بدکار عورتوں کی مدد یہ ناجائز ہے۔ اس لیے کہ ان سے رغبت گناہ ہوتی ہے۔ بشرطیکہ یہ مختص اشخاص کے حق میں نہ ہوں اور ایسی صورت میں یہ جائز ہوں گے۔ اگر کسی مستا منین میں سے کوئی تمام جائیداد کسی مسلمان یا ذمی کو ترکہ میں دے تو یہ جائز ہے۔ اس لیےکہ کسی جائیداد کا ترکہ اس وقت غیر قانونی سمجھاجاتا ہے جب ورثا موصی کے حق پر اثر انداز ہوں ان کی رضا مندی کی صورت میں ترکہ جائز ہے۔ مستعمین کے ورثا جو غیر ملک میں رہتے ہیں ان کا کوئی حق تسلیم نہیں ہے بلکہ وہ مثل مردہ ہیں ۔ یہ مسلم حکومت کے تعلق تک ہے اسی لیے کہ وہ ایک دشمن ملک میں رہتے ہیں مزید براں مستا منین کی جائیداد اس بنا پر حکومت کی حفاظت کی ذمے داری ہے محفوظ ہے ۔ حفاظت اس کو حق حفاظت اپنے ہی حق کی بنا پر ملا ہے نہ کہ ورثا کے حق کی بنا پر ۔

اگر کوئی مستا مینن اپنی جائیداد کا حصہ ترکہ میں دیتا ہے تو ترکے کا اسی وقت نافذ ہو جاتا ہے۔ اور بقیہ اس کے ورثا کو دے دیا جاتا ہے در آں حالیکہ وہ کسی دشمن ملک کے باشندے ہوں مستامنین کے متعلق ایسے ہی قانون ہیں ۔

ہدایہ کے مطابق اگر مستا مینن اپنے موت سے فورا قبل کسی غلام کو آزاد کرے دے یا اس کو مدبر بنادے یعنی مشروط آذادی دے حدود اسلامی میں یہ جائز ہے ۔ اور غلام کی آزادی کے باوجود اس کی قیمت آقا کی جائیداد کے ایک ثلث سے زیادہ ہوتی ہے اس لیے کہ جائیداد کے 1/3 سے زیادہ کا ترکہ محض اس لیے خلاف قانون ہے کہ یہ ورثا وصی کے حق پر اثر انداز

ہوتاہے۔ مگر مستامنین کے ورثا کو دشمن ملک میں مقیم ہوں جیسا کہ پہلے بتایا گیا کوئی امتیازی حق حاصل نہیں ہے ۔

اگر ایک مسلمان یا ذمی مستامنین کے لیے وصیت کرے تو جائز ہے اس لیے کہ جب تک ایک مستعمین ملک میں مقیم ہے ذمی سمجھا جائے گا۔ ان کے ساتھ چونکہ فیاضی اور بخشش برتاو ان کے حق میں مسلمانوں کو بھی ان کی زندگی میں دیا جاتا ہے تو ایسے افعال کی ان کو بھی اجازت ہے تاکہ ان کی موت کے بعد ہی حاصل ہو۔

امام ابو حنیفہ اور امام ابو یوسف مستامینن کے حق میں وصیت اس لیے نا جائز سمجھتے تھے کہ ان کی اپنے ملک میں واپس ہونے کی نیت ہوتی تھی کہ مسلمان ان کو نہ صرف رہنے کی اجازت دیتے تھے بلکہ اپنے حدود ملک میں ان کو ایک سال سے زیادہ قیام کی اجازت نہ تھی ۔ تاوقتیکہ وہ فی کس محصول ادا کرنے پر آمادہ نہ ہوں۔ اول الذکر رائے زیادہ موضوع ہے۔

اگر موصی ذمی کسی غیر مسلم اور مختلف العقیدہ شخص کے لیے کوئی وصیت کرے تو وہ جائز ہو گی اس لیے کہ میراث کی حق نشینی بذریعہ وارثت کے اصول کے مطابق ہیں ۔ اشخاص جو مختلف العقیدہ ہوں اور اسلام پر عقیدہ نہ رکھنے والے ہوں وہ ایک ہی جماعت (گروہ) کے خیال کئے جاتے ہیں ۔

اگر ایک ذمی جو کسی مسلم ملک میں رہتا ہو کسی ایسے غیر مسلم کے لیے ترکہ جو مسلم ملک سے بر سر پیکار ملک میں رہتا ہو جائز نہیں ہے۔ اس لیے کہ جب وارثت تک مختلف اختلافات کی وجہ سے جائز نہیں ہے۔ تو ترکہ بھی لازماً ایک دوسرے کو بے نتیجہ ہے اس لیے کہ ترکہ بھی وراثت کے مثل ہے۔[90]

ذمی کی وصیت کا شرعی حکم:۔

ایک ذمی کی غیر مذہبی اغراض کے لیے وصیت تمام فقہا کی آراء کے مطابق جائز اور صحیح تصو ر ہوگی۔ ذمی غیر مسلم اپنے دیگر معاملات جائیداد وغیرہ کے معاملات میں بھی وصیت کرے گا وہ درست اور شرع کے عین مطابق جائز ہوگی۔

---

90 **جسٹس سید امیر علی ، اسلامی قانون وصیت وراثت ، صفحہ/ 212، نگارشات پپلیشر لاہور ، 2006**

# باب پنجم:
# اسلامی قانون میں ذمیوں کے متعلق جزیہ کے احکام و قوانین

اسلام نے انسانیت کو جو معاشی عدل و انصاف دیا ہے اس کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ قانون کی نظر میں سب برابر ہیں ادنی و اعلیٰ ،حاکم و محکوم مسلم و غیر مسلم بحیثیت انسان کوئی فرق نہیں ہے معاشی و اقتصادی معاملات دین کا ایک اہم جز و ہوتے ہیں ریاست کے محاصل و اخراجات کا اہم ذریعہ ہوتے ہیں اسلامی حکومتوں نے ذمیوں کے ساتھ معاشی معاملات میں ہمیشہ سے نرمی برتی ہے۔

جزیہ :- جزیہ عربی ما دہ ’ج۔ ز۔ ی ‘‘سے فعلہ کے وزن پر ایک لفظ ہے اس وزن پر ہونے کی وجہ سے اس کے معنی بدلہ دینے کی حالت ادا کرنے کی کیفیت قائم مقامی کرنے کا انداز ،جانشینی کا طریقہ ،کفایت کرنے ،فائدہ پہنچانے یا کام کی انجام دہی کا طرز ہو سکتے ہیں اس لیے **جزی یجزی** کے معنی بدلہ دینا ،ادا کرنا ،فائدہ پہنچا نا اورکام آنا ، کفایت کرناجانشینی اور قائم مقامی کرنا ہیں کہ یہ احسان کا بدلہ ہے یعنی امن و امان دی گئی تو اس کے عوض انہوں نے جزیہ دیا اور بعض اہل علم نے اسے فارسی سے معرب بھی بتا یا ہے ۔[91]

اسلام نےجزیہ ذمیوں کی فو جی خدمات سے استثناءکی صورت میں لازم کیا ہے۔اسلامی قوانین کی بنیاد انسانیت اور انسانی قدریں ہیں اس وجہ سے غیرمسلم افراد کا بہت خیال رکھا گیا ہے۔ اسلامی ریاست کی بنیاد کیونکہ بلاتفریق عدل و انصا ف کی فراہمی ہے۔ خواہ ریاست کے باشندوں کا تعلق کسی مذہب و ملت سے ہو۔غیر مسلموں پر لگائے جانے والے ٹیکسوں یا مالی مطالبات کو جزاء یا جزیہ کے نام سے یا دکیا جاتا ہے۔ یہ اس تحفظ کا بدلہ یا معاوضہ ہے جو ان کو ریاست نے فراہم کیاہے۔ لیکن اس معاوضہ کی وصولی میں یہ رعایت رکھی گئی ہے کہ یہ صرف ان لوگوں سے وصول کیا جائےگا۔ جو عاقل ، بالغ، مرد، صحت مند اور مالدار ہوں اور مذہبی سرگرمیوں میں مصروف نہ ہوں۔ چنانچہ عورتوں ، بچوں، بیماروں، کمزوروں، ناداروں اور مذہبی لوگوں سے یہ مالی مطالبہ نہیں کیا جائےگا۔

---

**91 امام الراغب اصفہانی ، ابوالقاسم الحسین المفرادات فی غریب القرآن ، بیروت دارالفکر لبنان جلد چہارم صفحہ/ 161**

مزید بر آں اگر ریاست کسی وجہ سے کسی غیر مسلم فرد یا گروہ کو تحفظ فراہم نہ کر سکے تو اس کو اس معاوضہ کی ادائیگی سے مستثنیٰ کر دیا جائےگا۔ تاریخ اسلام میں ایسی مثالیں موجود ہیں کہ غیر مسلموں سے ایک بار جزیہ وصول کر کے محض اس لیے یک طرفہ طور پر اس کی واپسی کا حکم دے دیا گیا کہ ریاست نے محسوس کیا کہ وہ ان کو تحفظ فراہم نہیں کر پائی۔ حضرت خالد بن ولید نے جب حیرہ کے یہ تو وہ حقوق تھے جو مفتوحین اور اہل عنوہ کو حاصل تھے۔ جہاں تک معاہدین کا تعلق ہے تو ان کی کم سے کم شرائط اور مراعات تو یہی ہوں گی جو بیان ہوئیں۔ لیکن اگر وہ حکومت وقت سے کوی مزید مراعات حاصل کرنا چاہیں تو معاہدہ کی تفصیلات کے مطابق ان کو دی جاسکتی ہے۔ مثلا ان کو جزیہ ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جا سکتا ہے۔ ان کو مزید داُخلی خودمختاری دی جاسکتی ہے۔ وہ بدستور اپنی زمینوں اور جائیدادوں کے مالک رہیں گے اور دوسرے شہریوں کی طرح مالیہ ادا کریں گے۔

باشندوں کو امان دی تو ان کو جو تحریر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی منظوری سے لکھ کر دی اس میں لکھا تھا:

” ان منعناکم فلنا الجزیہ والا فلا حتیٰ نمتعکم“

اگر ہم تمہارا تحفظ اور دفاع کر سکے تو جزیہ ہمارا حق ہے ورنہ نہیں ۔

اگر اہل ذمہ ریاست کے دفاع میں خود شریک ہوں تو ان کو جزیہ ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جاسکتاہے۔ اسی طرح اگر کوئی ایسا عذر مثلا بیماری بیروزگاری وغیرہ جس کی وجہ سے وہ جزیہ نہ دے سکتے ہوں۔ کسی غیر مسلم کو پورے سال جاری رہے تو اس کو بھی ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جاسکتا ہے۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ جوں ہی کوئی غیر مسلم اسلام قبول کرنے کا اعلان کر ے تو فورا اس پر واجب الادا جزیہ کی رقم معاف کر دی جائےگی۔

اس کے مقابلہ میں مسلمان شہریوں سے جو لازمی مالی مطالبات وصول کیئے جائیں گے ان میں یہ تو وہ حقوق تھے جو مفتوحین اور اہل عنوہ کو حاصل تھے۔ جہاں تک معاہدین کا تعلق ہے تو ان کی کم سے کم شرائط اور مراعات تو یہی ہوں گی جو بیان ہوئیں۔

غیر مسلموں پر لگائے جانے والے ٹیکسونیا مالی مطالبات کو جزاء یا جزیہ کے نام سے یا دکیا جاتا ہے۔ یہ اس تحفظ کا بدلہ یا معاوضہ ہے جو ان کو ریاست نے فراہم کیاہے۔ لیکن اس معاوضہ کی وصولی مینیہ رعایت رکھی گئی ہے کہ یہ صرف ان لوگوں سے وصول کیا جائےگا۔ جو عاقل ، بالغ، مرد، صحت مند اور مالدار ہوں اور مذہبی سرگرمیوں میں مصروف نہ ہوں۔ چنانچہ عورتوں ، بچوں، بیماروں، کمزوروں، ناداروں اور مذہبی لوگوں سے یہ مالی

مطالبہ نہیں کیاجائےگا۔ مزید بر آں اگر ریاست کسی وجہ سے کسی غیر مسلم فرد یا گروہ کو تحفظ فراہم نہ کر سکے تو اس کو اس معاوضہ کی ادائیگی سے مستثنیٰ کر دیا جائےگا۔ تاریخ اسلام میں ایسی مثالیں موجود ہیں کہ غیر مسلموں سے ایک بار جزیہیا ٹیکس وصول کر کے محض اس لیےیک طرفہ طور پر اس کی واپسی کا حکم دے دیا گیا کہ ریاست نے محسوس کیا کہ وہ ان کو تحفظ فراہم نہیں کر پائی۔ فارس کے ذمیوں کے بارے میں آپ نے خصوصی حکم نامہ جاری کیا حضرت سعدبن ابی وقاص نے جب کے باشندوں کو امان دی تو ان کو جو تحریر حضرت ابو بکر عمررضی اللہ عنہ کی منظوری سے لکھ کر دی اس میں لکھا تھا :

"الی کل ذی عھد من عطا الجزیہ والا فلا حتیٰ نمتعکم[92] "

اگر آپ ذمی جزیہ دیں عہد کے مطابق اگرہم حفاظت کر سکیں ۔

لیکن اگر وہ حکومت وقت سے مزید مراعات حاصل کرنا چاہیں تو معاہدہ کی تفصیلات کے مطابق ان کو دی جاسکتی ہے۔ مثلا ان کو جزیہ ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جا سکتا ہے۔

ان کو مزید داخلی خودمختاری دی جاسکتی ہے۔ وہ بدستور اپنی زمینوں اور جائیدادوں کے مالک رہیں گے اور دوسرے شہریوں کی طرح مالیہ ادا کریں گے۔

اہل عنوہ اور مفتوحین کے شخصی قوانین میں اسلامی ریاست کوئی مداخلت نہیں کرے گی۔ اور دیگر غیر مسلم اہل عنوہ اس کا مطالبہ کریں کہ ان کے اپنے قاضی یا نمائندے ان کے شخصی قوانین کے مطابق ان کے معاملات کا فیصلہ کریں تو ایسا بندوبست کرنا ریاست کی ذمہ داری ہوگی۔

---

**92 امام سرخسی، شمس الدین ابوبکر بن اسماعیل ، المبسوط ، دارالمعرفہ اطباع والنشر بیروت لبنان 1984، جلد/5، صفحہ/71**

## فصل اول: اسلام میں جزیہ کے احکام

امام راغب اصفہانی کے مطابق جزیہ کے معنی ذمی سے لیا جانے والا محصول بھی ہے اور زمین پر لیا جا نے والا خراج و لگان بھی یہ لفظ قرآن مجید و احادیث دونوں میں استعمال ہوا ہے قرآن مجید میں یہ لفظ اور جزیہ لینے کا حکم صرف ایک آیت میں آیا ہے اللہ تعالی ارشاد فرماتاہے ۔

إِلاَّ الَّذِيْنَ عَاهدتُّم مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ثُمَّ لَمْ يَنقُصُوكُمْ شَيْئاً وَلَمْ يُظَاهِرُواْ عَلَيْكُمْ أَحَداً فَأَتِمُّواْ إِلَيْهِمْ عَهْدَهمْ إِلَى مُدَّتِهِمْ إِنَّ اللّهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْن۔[93]

ترجمہ ۔لیکن جب مشرکوں نے تم سے عہد کیا اور پھر انہوں نے تمہارے حق میں کوئی کمی نہیں کی اور نہ تمہارے مقابلے میں کسی کی مدد کی تو ان کو مقرر مدت تک ان کا عہدادا کر و بے شک اللہ تعالی متقیوں کو پسند کرتاہے ۔

احادیث میں یہ لفظ کثر ت سے مستعمل ہے بالخصوص آنحضرتؐ کے ان مکاتیب گرامی میں جوآپ نے مختلف ریاستوں کے سربراہان کو ارسال فرما ئے تھے۔جیسا کہ اُوپر بتا یا گیا ابن حزم کے قول کے مطابق ''جزیہ ''اس معاوضہ کو کہتے ہیں جو ذمیوں سے انہیں امان دینے پر لیا جاتاہے یہ معاوضہ کس بات کا لیا جا تا ہے اس بارے میں مختلف اقوال ہیں :۔[94]

۱۔ چونکہ ذمی یہ رقم اس امن کے معاوضہ میں دیتے ہیں جو انہیں اسلامی ریاست دیتی ہے اس لیے اس کا نام جزیہ رکھا گیاہے۔

2 ۔ چونکہ ان ذمیوں کا خون نہیں بہایا جاتا اور انہیں قتل نہیں کیا جا تا لہذا ان کی جان بخشی کا معاوضہ جزیہ کہلا تا ہے اس رائے کو راغب اصفہانی کی تائید حاصل ہے ۔[95]

3۔ذمیوں کی حمایت و مدافعت اور انہیں مسلمانوں کے ساتھ جنگ میں فوجی بھرتی سے معافی دینے کے عوض جزیہ لیا جا تا ہے

---

**93 سورۃ التوبہ10/ 4**

**94 امام ابن حزم الظاہری ، الاحکام فی اصول الاحکام دارالافاق جدید ہ بیروت ۔ لبنان 1980 جلد/ 2،صفحہ /28**

**95 اما م راغب اصفہانی ابوالقاسم الحسین بن محمد ،المفردات فی غریب القرآن ،دارالفکر بیروت لبنان 1992جلد 5/صفحہ/ 39**

4-جزیہ ذمیوں کے دئیے جانے والے ان حقوق کا معاوضہ ہے جن سے وہ مسلمانوں کے برابر ہو جاتے ہیں اور انہیں جان و مال اور آبرو اور دین کی آزاد ی ملتی ہے-

ابوالقاسم بن سلام المعروف ابو عبیدکے مطابق جزیہ '' اس معاوضہ کو کہتے ہیں جو ذمیوں سے طے شدہ شرائط کے مطابق محصول سر کی حیثیت سے وصول کیا جائے اور جس کے لیے جانے کی وجہ سے ان کا قتل رک جا تا ہے اور ان کے اموال کی حرمت ہو جاتی ہے[96]

5- قرآن مجید میں ماتحتی قبول کرنے والے اہل کتاب کو جزیہ لے کر چھوڑنے کا حکم ہے بعد میں خراج کے نام سے زمینوں پر جو محصول لگا یا گیا وہ بھی دراصل جزیہ ہی میں شامل ہے گو یا جزیہ کی دو قسمیں ہو گئیں ایک محصول سر (جزیہ )اور دوسری محصول اراضی (خراج )پھر دونوں محاصل اسلام قبول کر لینے کے بعد روک دی جاتی ہے لیکن خراج سے اسلام قبول کر لینے پر معافی نہیں ملتی -

ابو عبید مشرکین عرب کے سوا تمام اہل کتاب عربوں اور غیر عرب اقوام سے جزیہ قبول کر لینے کے قائل ہیں خواہ یہ اقوام اہل کتاب ہوں یا نہ ہوں-یہ جزیہ بچوں اور عورتوں کو چھوڑ کر ہر بالغ مردسے لیا جا تا ہے ایک روایت جس میں با لغ عورت سے بھی جزیہ لینے کا ذکر ہے ابو عبید اس کی تاویل میں کہتے ہیں ''

یہ اسلام کے دور آغاز میں ہوا ہو گا جب مشرکوں کی عورتیں اور بچے بھی اپنے فوجیوں کے ساتھ مل کر لڑتے تھے -اس کی دوسری محد ثانہ تاویل کرتے ہوئے وہ کہتے ہیں: اس بارے میں صحیح اور محفوظ حدیث وہی ہے جس میں با لغ عورت سے جزیہ لینے کا ذکر نہیں ہے اور اس کی تمام مسلمانوں کے عمل سے تائید ہوتی ہے -چونکہ جزیہ نام ہے اس معاوضہ کا جو لوگوں سے ان کے قتل نہ کئے جانے کے عوض لیا جاتاہے اور عورتوں اور بچوں کا قتل کرنا ہی ممنوع ہے لہذا ن سے جزیہ لیے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا -

امام قرطبی نص قرآن ''حتی یعطوا الجزیہ ' کے تحت ادائیگی جزیہ مرد و عورت غلام و آزادفقیر و راہب سب پر لازم قرار دیتے ہیں وہ ابو عبید کی ''الحام و الحامۃ''والی روایت سے استدلال کرتے ہیں جسے ابو عبید راجح قرار دیتے ہیں - ہمارے خیال میں اس قسم کے اخلاقی مسائل کو اسلامی حکومت اپنے حالات کو دیکھتے ہوئے شوری کے ذریعہ کرتی رہے گی -

---

**[96] امام ابو عبید قاسم بن سلام کتاب الاموال مترجم عبدالرحمن طاہر سورتی ادارہ تحقیقات الاسلامی اسلام آباد 1986صفحہ/ 409**

ابو عبید جزیہ میں لی جانے والی رقم کی کوئی حد متعین نہیں کرتے وہ اس کے تعین کی ذمہ داری (امام )سربراہ مملکت اسلام پر ڈالتے ہیں لیکن اس ضمن میں چند اصول ملحوظ رکھنے پر زور دیتے ہیں ۔

’’جزیہ کی رقم ذمیوں کی قوت برداشت کے مطابق ہو اس کے تعین میں نہ ان پر جبرہو اور نہ مسلمانوں کو نقصان پہنچے[97]

یہی وجہ ہے کہ جزیہ کی رقم کسی علاقہ والوں پر کم اور کسی پر زیادہ مقرر ہوئی اور رسو ل ﷺآپ کے خلفائے راشدین کے ادوار میں اس کی مقدار میں یگانگت و یکسانیت نہیں رہی ۔

---

**97 امام ابو عبید قاسم بن سلام کتاب الاموال ،فقرہ نمبر /121، مترجم عبدالرحمان طاہر سورتی ادارہ تحقیقات الاسلامی اسلام آباد 1986صفحہ/ 69**

## فصل دوم : ذمیوں کے متعلق جزی کے احکام کی وصولی کا طریقہ کار:

ابو عبید حسب تقاضا احوال و قتاً فوقتاً جزیہ کی رقم میں کمی اور بیشی کرنے کے قائل ہیں اور جزیہ کے سلسلہ میں رسول ﷺ کے تعین مقدار کو وقتی تقاضوں اور مقامی حالات پر محمول کرتے ہوئے اسے ایسی سنت تسلیم نہیں کرتے جس میں کمی بیشی کی گنجائش نہ ہو ۔اپنے اختیار کردہ مسلک کی تائید میں وہ حضرت عمرؓ کے رسول االله ﷺ سے زیادہ جزیہ مقرر کرنے کو پیش کرتے ہوئے کہتے ہیں:

’’ولو علم ان فیہا ستۃ مو قتۃ من رسول االله صلی االله علیہ و سلم ما تعدھا‘‘[98]

ترجمہ :’’تمہیں اپنی ذمہ داری میں لیا جاتا ہے اور ہمارے اُوپر تمہاری حفاظت کی ذمہ داری ہو گی اس شرط پر کہ تم میں سے ہر بالغ پر بقدر استطاعت سالانہ جزیہ کی ادائیگی لازم ہو گی اور تم میں سے جس سے ہم خدمت لیں گے تو اسے اس کی مدد اور خدمت کے عوض اس کا جزیہ دیا جائے گا‘‘

حضرت عمرؓ کے جزیہ کے متعلق اصلاحات

اسی طرح حضرت عمرؓ کے گورنر عتبہ بن فرقد سلمیٰ نے اہل اذر بیجان سے جو عہد کیا تھا کہ اہل آذر بائیجان اور اس کے حدود مضافات کے جملہ باشندوں کو اس شرط پر امان ہے کہ :۔

’’ان یودوا لجزیۃ علی قدر طا قتھم ۔۔ومن حشر مد تھم فی سنۃ وضع عنہ جزاء تلک السنۃ الخ‘‘

ترجمہ : ’’ وہ بقدر استطاعت جزیہ ادا کرتے رہیں اور ان میں سے جسے کسی سال جنگی خدمت پر بلا یا جائے گا اس پر سے اس سال کا جزیہ واضح کر دیا جا ئے گا ۔

یعنی واضح سے مراد ساقط ملی دیا جائے گا۔ اور خود حضرت عمرؓ نے اپنے عمال لکھاتھا’’: ان یستعینو ایمن احتس ھو االیہ من الساورۃ و یر فعو اعنھم الجناء ‘‘[99]

ترجمہ : ’’ کہ تم اپنی ضروریات کے مطابق ایرانی فوج کے سرداروں (اساورہ )سے مد دلے لو اور ان سے جزیہ معاف کردو۔[100]

---

**98 البلاذری ، امام یحی بن جابر فتوح البلدان ، موسستہ المعارف بیروت لبنان 1989جلد/ 5،صفحہ /71**

**99 السیوطی ،امام جلال الدین، تاریخ الخلفاء ، ناشر مکتبہ مدینہ لاہو رپاکستان 1959جلد/ 2 صفحہ /67**

ان حوالوں سے ایک ثبوت تو یہ ملتا ہے کہ جب مسلمان ذمیوں کی حفاظت و مداخلت کرنے میں خود کو ناکام پائیں تو وہ ان سے وصول شدہ جزیہ انہیں واپس کردیں گے ۔

ثانیا ۔ یہ کہ اگر ذمیوں میں سے کسی فرد سے جبری مشقت نہں لی جاۓ گی۔

کسی فرد یا جماعت سے فو جی خدمت لی جائے تو اس فر د یا جماعت سے اس اعتبار سے جزیہ معاف ہو جائے گا ۔[101]

بعض مورخین و سیرت نگاروں نے لکھا ہے کہ ''امیرا الجراجمۃ ''کے تحت انطا کیہ والوں کی عہد شکنی اور بعد ازاں ابو عبیدہ بن جراح کے عہد میں حبیب بن سلمہ فہری کی سر کردگی میں اس علاقہ پر فوج کشی کرنے پر جب وہاں کے باشندوں نے جنگ سے قبل ہی امان طلب کر لی اورصلح کی درخواست پیش کر دی تو[102]

'' فصا الحو ہ علی ان یکونوا عوانا للمسلمین و عیونا و مسالح فی جبل الکام وان لا یو خذو ا بالجزیۃ وان ینعلو اسلاب من یقتلون من عد المسلمین از احضر و۔

ترجمہ :'' شرائط صلح یہ تھیں کہ وہ لوگ مسلمانوں کی مدد کریں گے اور جبل لکام میں وہ مسلمانوں کے لئے جاسوسی کریں گے اور ان کی حیثیت مسلمانوں کے اسلحہ خانوں اورچھاؤنیوں کی ہو گی یہ کہ ان سے جزیہ نہیں لیا جائے گا نیز یہ کہ مسلمانوں کے ساتھ جب وہ جنگوں میں حصہ لیں گے تو ان کے قتل کیے ہوئے مسلم د

شمن فوجیوں کا سبب انہیں بطور معاوضہ اور جزیہ واپس کر دیا جائے گا'' ۔

جیسا کہ حمص میں مسلمانوں نے ہر قل کی فوج کی آمد کی خبر سن کر ذمیوں سے لیا ہوا جزیہ انہیں واپس کر دیا تھا اہل کتاب اور کفار میں سے جو لوگ مغلوب ہو کر اسلامی اقتدار کو تسلیم کر لیں اور اسلامی ریاست کے وفادار شہری بن کر رہیں حکومت ان کے جان و مال اور آبرو کی حفاظت کرے جس کے صلے میں وہ ریاست کو ایک معمولی ساٹیکس سالانہ دیتے رہیں اس ٹیکس کو جزیہ کہتے ہیں ۔

---

100 **مولوی چراغ دین ، تحقیق الجہاد ، نفیس اکیڈمی کراچی 1967 ،صفحہ /67**

101 **محمد میاں صدیقی ، خطبہ حجتہ الوداع اسلام آباد ، ادارہ تحقیقات اسلامی 1958 ،صفحہ /117**

102 **امام حسین بن مسعود البغوی ، شر ح السنہ ، المکتب اسلامی بیروت، 1969 جلد/ 3،صفحہ /61**

قرآن مجید میں جزیہ کے بارے میں یہ قانونی دفعہ بیان کی گئی ہے۔

''قَاتِلُواْ الَّذِيْنَ لاَ يُؤْمِنُونَ بِاللهِ وَلاَ بِالْيَوْمِ الآخِرِ وَلاَ يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ اللهُ وَرَسُولہ وَلاَ يَدِيْنُونَ دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ أُوتُواْ الْكِتَابَ حَتَّى يُعْطُواْ الْجِزْيَۃَ عَن يَدٍ وَهُمْ صَاغِرُون''

ترجمہ : '' ان لوگوں سے جنگ کروجو ایمان نہیں لا ئے االلہ پر اور نہ آخرت کے دن پر اور نہ حرام جانتے ہیں اس کو جس کو حرام کیا االلہ نے اور اس کے رسول (ﷺ)نے اور نہ قبول کرتے ہیں دین حق کو ان لوگوں میں سے جو اہل کتاب میں سے ہیں یہاں تک کہ وہ جزیہ دیں اور تابع ہو کر رہیں ۔[103]

## کن افراد سے جزیہ لیا جاتاہے ؟

جزیہ دینے کی یہ قسم صرف تندرست ،کمانے والے ، خوشحال ،عاقل ،بالغ اور آزاد مردوں سے لیاجاتا رہا ہے اور جزیہ ان فوجی خدمات کے استثنا کے عوض میں لیا جا تا ہے۔

## مقدار جزیہ :

جزیہ کی مقدار کا تعین بھی حضرت عمرؓ کے زمانے میں ہوا آپ نے شروع شروع مین جن ذمیوں کے پاس سونا تھا ان پر سالانہ چار دینار اور جن کے پاس چاندی ہوتی تھی اور خوشحال ہوتے تھے ان سے چالیس درہم لیے جاتے تھے مگر بعد میں جب لوگوں کی معاشی حالت اچھی ہوگئی تو آپ نے ذمیوں میں سے امراء پر ۸۴دراہم متوسط لوگوں پر ۴۲دراہم اورکمانے والوں پر بارہ دراہم مقرر کیے ۔حضرت عمرؓ کے اس عمل سے ظاہر ہوتاہے کہ جزیہ کی رقم کی مقدار معاشی حالات کے ساتھ ساتھ گھٹتی اور بڑھتی رہتی ہے گو یا یہ ٹیکس مختلف قسم کا ہے جو ہر شخص پر اس کی مالی حیثیت کے مطابق لگا یا جاتا تھا حضرت عمرؓ نے دولتمند متوسط اور غریب تین درجے بنائے تھے اور ہر ایک پر علیحدہ علیحدہ جزیہ لگا یا یہ طریقہ کار ابتدا میں حضرت علیؓ نے بھی اپنا یا۔[104]

## بنو تغلب کے معاملہ کی مثال

اگر کفار جزیہ کی ادائیگی کو اپنی کسر شان سمجھتے ہوں تو وہ زکوٰۃ ادا کر سکتے ہیں لیکن محصول زکوٰۃ دگنا کر کے دیں گے یہ بھی حضرت عمرؓ کے عمل سے ثابت ہے آپ ﷺ نے بنو تغلب ،تنوع اور بہیراسے دوگنا صدقہ لینا منظور کر لیا تھا لیکن یہ صرف مردوں کے لیے تھا مگر فقہا کرام نے حضرت عمر کی ان قبائل کے لیے اس رعایت کو زکوٰۃ کا نام نہیں دیا اور ان کے دلائل

---

**103 سورۃ التوبہ 9 / 29**

**104 مولوی چراغ دین ، تحقیق الجہاد ، نفیس اکیڈمی کراچی 1986،صفحہ /89**

کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر اس ٹیکس کو زکوٰۃ کا نام دیا جائے تو پھر عورتوں کو مستثنیٰ نہیں کیا جا سکتا تھا کیونکہ اسلام میں زکوٰۃ تو مرد و عورت دونوں کے اموال پر ہے۔

حضرت عمرؓ نے اس رعایتی اقدام کو چند شرائط کا پابند بنا یاتھا جن میں نما یا ں شرط یہ تھی کہ ایسے قبائل اپنی اولاد کو بپتسمہ نہیں دیں گے یعنی پیدائش کے فوراً بعد انہیں عیسائی نہیں بنا ئیں گے ۔

جزیہ سلامتی کا معاوضہ :۔

اگر اسلامی ریاست ذمیوں کی حفاظت نہیں کر سکے گی تو ان کا جزیہ واپس کر دے گی اسلامی تاریخ میں ایسی بیسیوں مثالیں مو جود ہیں ۔

حضرت ابو عبید ہ بن الجراح نے شام کے دیہاتی عیسائیوں کو جزیہ کی رقم اس لیے واپس کر دی کہ ان کی فوج کو جنگی مصلحت کے لیے اس علاقہ کو خالی کرنا پڑا لہذا اب مسلمان ان کی حفاظت نہیں کر سکتے تھے اور اگر کوئی ذمی مسلمان ہوتا تو اس سے جزیہ ساقط ہو جاتا ۔۔ اہل عنوہ کو اپنے مذہبی معاملات میں مکمل آزادی ہو گی اور وہ قانون و اخلاق کی حدود میں رہتے ہوئے اپنے مذہب پر عمل کرنے میں مکمل آزاد ہوں گے۔

## معذور ذمیوں کے متعلق جزیے کے اسلامی قوانین

اہل عنوہ کے بوڑھوں، کمزوروں ،بے روزگاروں، بیواؤں اور یتمیوں کو بیت المال سے اسی طرح گزارہ الاؤنس لینے کا حق ہو گا جیسے مسلمان کو ہے۔

یہ وہ کم سے کم حقوق ہیں جو اہل عنوہ مفتوحین اور تمام اہل ذمہ کو حاصل ہوں گے۔ ان حقوق کے مقابلہ میں اسلامی ریاست ان سے صرف تین چیزوں کا مطالبہ کرتی ہے۔

1۔ وہ ریاست کے وفادار ہیں ۔

2۔ وہ اسلامی شریعت اور نظام کی بالادستی قبول کریں۔

3۔ وہ ریاست کے۔ اہل عنوہ کو اپنے مذہبی معاملات میں مکمل آزادی ہو گی اور وہ قانون و اخلاق کی حدود میں رہتے ہوئے اپنے مذہب پر عمل کرنے میں مکمل آزاد ہوں گے۔

4۔ اہل عنوہ کے بوڑھوں، کمزوروں ،بے روزگاروں، بیواؤں اور یتمیوں کو بیت المال سے اسی طرح گزارہ الاؤنس لینے کا حق ہو گا جیسے مسلمان کو ہے۔

یہ وہ کم سے کم حقوق ہیں جو اہل عنوہ مفتوحین اور تمام اہل ذمہ کو حاصل ہوں گے۔ ان حقوق کے مقابلہ میں اسلامی ریاست ان سے صرف تین چیزوں کا مطالبہ کرتی ہے۔

1۔ وہ ریاست کے وفادار ہیں ۔

2۔ وہ اسلامی شریعت اور نظام کی بالادستی قبول کریں۔

3۔ وہ ریاست کے مالی مطالبات پابندی سے ادا کریں۔

ذمیوں کےمالی معاملات کا بندو ست ریاست کی ذمہ داری ہو گی کہ وہ ادا کرےاسے ادا کرنے کی پابند ہو گی[105]۔

تلوار یا ملک بدری میں سے کسی یک راستہ کو اختیار کرنے کا حکم تھا۔ ان کے لیے وہ رعائتیں نہیں تھیں جو دیگر غیر مسلموں کو دی گئی تھیں۔ مشرکین عرب کے ساتھ اس جداگانہ سلوک کے اسباب و علل پر بہت سے فقہاء کرام اور مفسرین نے روشنی ڈالی ہے۔

افراد اور گروہوں کے علاوہ فقہ اسلامی نے علاقوں کی تقسیم بھی نظریاتی بنیادوں پر کی ہے ۔ چنانچہ دارالسلام دارالحرب اور دارلعہد وغیرہ کی تقیسمیں اسی بنیاد پر ہیں۔ فقہائے اسلام نے عموما دینا بھر کے علاقوں اور ممالک کو اس بنیاد پر مختلف علاقوں میں تقسیم کیا ہے کہ اسلام اور مسلمانوں سے ان کے تعلقات کس نوعیت کے ہیں ۔ لہذا جو علاقہ یا علاقے مسلمانوں کے سیاسی اور انتظامی تصرف میں ہوں وہاں مسلمانوں کو خود مختاری حاصل ہو۔ وہاں اسلامی شعائر کے اظہار پر کوئی پابندی نہ ہو اور جہاں اسلام کے قوانین و احکام نافذ ہونوہ دار اسلام کے علاقے کہلاتے ہیں۔ یوں تو فقہائے کرام نے دار اسلام کی متخلف تعریفیں کی ہیں جن کے الفاظ اور عبارتیں بظاہر مختلف ہیں لیکن ان سب تعریفات میں جو مشرک ملتا ہے وہ یہی ہے۔

نظری اعتبار سے داراسلام انتظامی طور پر مختلف ریاستوں اور انتظامی علاقوں میں تقسیم ہو سکتا ہے۔ اور دوسری صدی ہجری سے عملا رہا بھی ہے۔ لیکن سیاسی اور آئینی طور پر اس کو ہمیشہ ایک ملی وحدت قرار دیا گیاہے۔ دنیا بھر کا ہر مسلمان مجرد مسلمان ہونے کی بنیاد پر داراسلام کی شہریت کا حقدار

---

**105 امام بخاری محمد بن اسماعیل ، الجامع، صحیح بخاری جلد ۱ ،ناشر قدیمی کتب خانہ کراچی 1981حدیث نمبر/ 188**

تھا اور اس کو پوری دنیائے اسلام میں اسی انداز کے حقوق اور مراعات حاصل تھے جو آج ایک پوری ملک کے گورے مسیحی باشندے کو یورپی کمیونٹی میں حاصل ہیں یا ایک انگریز کو برطانوی دولت مشترکہ میں حاصل ہیں۔

اس کے مقابلہ میں دارلحرب سے مراد وہ علاقے تھے جن سے مسلمانوں یعنی دارلاسلام کا کوئی عارضی یا دائمی معاہد صلح یا پر امن بقائے باہمی کا کوئی بندوبست نہ ہو اور وہ نظری یا عملی طور پر دارالاسلام کے خلاف بر سر جنگ ہوں ۔ دارالحرب کے بانشندوں کو عموما خربی کے نام سے یاد کیا جتا تھا اور حربیوں سے تعلقات میں ان کا برسر جنگ ہونا یا ہوسکنا بنیاد سمجھا جاتا تھا۔

اس بحث سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اسلامی ریاست کے غیر مسلموں سے تعلقات کا اصل دارو مدار اسلام او رمسلمانوں سے ان کے تعلقات پر ہے۔ جو غیر مسلم مستقل طور پر اسلامی ریاست میں آباد ہوں ان کو بعض ایسے حقوق و مراعات حاسل ہیں جن کے تحفظ کی ذمہ داری اللہ اور رسول کے نام پر اسلامی ریاست لیتی ہے۔ ذمہ داری کی اس اہمیت کو نمایاں رکھنے اور اس کا احساس تازہ رکھنے کے لیے ایسے غیر مسلموں کو اہل ذمہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ [106]

کوئی استثناء نہیں ہوگا ۔ زکواۃ کی ادائیگی کا جان و مال کے تحفظ یا عدم تحفظ سے کوئی تعلق نہیں ۔ اس کا بیماری یا بے کوئی استثناء نہیں ہوگا ۔ زکواۃ کی ادائیگی کا جان و مال کے تحفظ یا عدم تحفظ سے کوئی تعلق نہیں ۔ اس کا بیماری یا بے اسلامی ریاست میں کلمہ کی شہادت جان ومال کی ضمانت کا سبب ہے:

حضرت ابو ہریرۃؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول ﷺ نے فرما یا:۔

"قال رسول اللہ امرتانا قاتلا لنا سحتی یقول،لاالہ اللہ،فاذاقالوھا عصموا منی دمائھم و امولھم الابحقھا و حسابہ علی اللہ"-[107]

مجھے حکم ملا ہے کہ میں اس وقت تک لو گوں سے جنگ کرتا ہوں ۔۔یا میں لوگوں سے مسلسل جنگ جاری رکھوں تا کہ وہ ''لا الہ الااللہ''کہہ دیں جب وہ اس کلمہ کا iقرار کر لیں گے تو وہ اپنی جانیں اور ملکیتیں مجھ سے محفوظ کر

---

**106 مولانا امین احسن اصلاحی، غیر مسلموں کے حقوق، نفیس اکیڈمی کراچی ، 1996، صفحہ/79**

لیں گے مگر وہ حقوق ان پر واجب ہوں گے جن کا یہ کلمہ متقاضی ہے اور ان کا حساب اللہ کے ذمہ ہوگا ۔

حضرت ابو ہریرہؓ راوی ہیں کہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابو بکرؓ سے مرتدین سے جنگ کے موقع پر کہا تھا کہ رسول ﷺ نے فرما یا ''مجھے حکم ملا ہے کہ لوگوں سے اس وقت تک جنگ جاری رکھوں تاکہ ہ وہ ''لا الہ الااللہ'' کہنے لگیں اور جس نے ''لا الہ الااللہ''کہہ دیا اُس نے اپنی جا ن اور اپنے مال کو بچا لیا مگر وہ حقوق جو اس کلمہ کے اقرار سے اُن پر واجب ہوں گے وہ ان کے ذمہ رہیں گے اور اس کا حساب اللہ پر ہوگا۔دو اور سندوں سے بھی یہی روایت مروی ہے ایک میں عبد اللہ ابو ہریرہ ؓ کے واسطے سے اور دوسری میں بغیر واسطہ حضرت عمرؓ سے روایت کرتے ہیں ۔ابو مالک اشجعی اپنے باپ طارق بن اشیمؓ کے واسطہ سے راوی ہیں کہ رسولﷺ نے فرما یا ۔جس نے اللہ کو ایک مان لیا اور اس کے سوا تمام معبودوں کا انکار کردیا اس نے اپنا خون اور مال محفو ظ کر لیا اور اس کا حساب اللہ کے ذمے رہے گا۔[107]

وصولی جزیہ کا حکم اسلام کی آخری تعلیمات میں سے ہے

ابو عبید نے مذکورہ بالا احادیث کی توجیہہ اس طرح کی ہے کہ رسول ﷺ نے یہ سب اُس وقت فر ما یا تھا جب اسلام ابتدائی دور سے گزر رہا تھا اور ہنوز سورۃ ''براء ۃ ''نازل نہیں ہوئی تھی جس پر آنحضرت ﷺ کو آیت کریمہ:۔

''حَتَّى يُعْطُواْ الْجِزْيَةَ عَن يَدٍ وَهُمْ صَاغِرُون''۔[108]

ترجمہ '' تا آنکہ وہ ما تحتی قبول کرتے ہوئے خود آکر جزیہ دیں۔

اس سے جزیہ وصول کرنے کا حکم ملا یہ حکم اسلام کے آخری زمانہ میں نا زل ہواتھا اس ضمن میں متعدد روایات ہیں جنہیں ہم ذیل میں درج کریں گے ۔مذکور ہ بالاآیت کریمہ میں '' عَن يَدٍ وَہُمْ صَاغِرُون ''کے مفہوم کے سلسلہ میں تین مختلف اقوال ہیں۔[109]

آیت عن ید کی تفسیر:

---

**107 ڈاکٹروھبہ الزحیلی ، الفقہ الاسلامی وادلتہ، دارالفکر دمشق 1984 ءجلد/ 2،صفحہ /177**

**108 سورۃتوبہ29/9**

**109 ڈاکٹر غلام مرتضی ملک ، انوار القرآن ناشر ان ملک سنز شرکت پرنٹنگ پریس لاہور 1992 ء،صفحہ /109**

بعض کا قول ہے کہ ''عن ید'' سے مراد ہے'' نقد'' ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں بعض کا قول ہے ''وہ جزیہ لے کر خود چلتے ہوئے آئیں ''اور بعض کا قول ہے وہ اسے کھڑے ہو کردیں ۔

حضرت عثمانؓ کہتے ہیں کہ سورۃ براء ۃ قرآن مجید کی آخر میں نازل ہونے والی سورت ہے ۔مجا ہد کہتے ہیں فرمان خداوندی ہے:۔

" قَاتِلُواْ الَّذِيْنَ لاَ يُؤْمِنُونَ بِاللهِ وَلاَ بِالْيَوْمِ الآخِرِ وَلاَ يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ اللهُ وَرَسُولُه وَلاَ يَدِيْنُونَ دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ أُوتُواْ الْكِتَابَ حَتَّى يُعْطُواْ الْجِزْيَةَ عَن يَدٍ وهمْ صَاغِرُون''۔[110]

ترجمہ : '' اہل کتاب میں سے جو لوگ اﷲ پر ایمان نہیں لا تے نہ روز آخرت پر اور نہ وہ اﷲ و رسول کی حرام قرار دی ہوئی چیزوں کو حرام قرار دیتے ہیں نہ ہی وہ دین حق کے تابع ہوتے ہیں ان سے اس وقت تک جنگ جاری رکھو تا کہ آنکہ وہ ماتحتی قبول کرتے ہوئے خود آکر جزیہ دیں"۔

اس وقت نازل ہوا جب حضور ؐ اور آپ کے صحابہؓ کو غزوہ تبوک کا حکم ملا تھا اور میں نے ہشیم کو یہ کہتے سنا کہ آخری غزوہ جس میں شرکت فرمائی غزوہ تبوک ہے ۔

''وَلَا تُجَادِلُوا أَهلَ الْكِتَابِ إِلَّا بِالَّتِيْ هى أَحْسَنُ إِلَّا الَّذِيْنَ ظَلَمُوا مِنْهمْ وَقُولُوا آمَنَّا بِالَّذِیْ أُنزِلَ إِلَيْنَا وَأُنزِلَ إِلَيْكُمْ وَإِلَهنَا وَإِلَهكُمْ وَاحِدٌ وَنَحْنُ لَہُ مُسْلِمُون''۔[111]

ترجمہ : اہل کتاب سے مجادلہ نہ کرو مگر ایسے طریقہ سے جو سب سے اچھا ہو لیکن ان سے جنہوں نے ظلم و زیادتی کی وہ اس سے مستثنیٰ ہیں ۔

اس آیت کریمہ میں ظلم و زیادتی کرنے والوں سے وہ لوگ مراد ہیں جو آپ ؐ سے جنگ کریں اور جزیہ نہ دینے پر راضی نہ ہوں۔ذمیوں کی ان شرائط صلح کا بیان جن کے بعد انہیں اُ ن کے دین پر بحال رکھا جاتا ہے۔

## جزیہ فو جیوں کی خوراک اور مسلمان مسافروں کی مہمانی

اسلم کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے چاندی رکھنے والوں پر چالیس درہم اور سونا رکھنے والوں پر چار دینار جزیہ مقر ر کیا اس کے ساتھ ہی ان کے ذمہ مسلمانوں کی خوراک اور تین دن کی مہمانی کا فرض بھی عائد کیا ۔ حارثہ بن مضرب کہتے ہیں کہ حضرتعمرؓ نے اہل سوا کے ذمہ ایک روز و شب کی مہمانی فرض کی تھی اور یہ قانون مقرر کیا تھا کہ ذمیوں کے پاس جو غلہ اور

---

**110** **سورۃ توبہ29/9**

**111** **سورۃ العنکبوت/29/ 46**

چارہ ہو اس میں دست اندازی نہ کی جا ئے ۔حارثہ بن مضرب کہتے ہیں کہ ہماری مو جودگی میں حضرت عمرؓ کا خط پڑھا گیا جس میں لکھا تھا ہم نے اہل سواد پر ایک روز شب کی مہمانی فرض کی ہے اگر کسی (مسلمان )کو بارش یا بیماری اس مدت سے زائد قیام کرنے پر مجبور کر دے تو پھر وہ اپنا مال خرچ کرے ۔احفص بن قیس کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے صلح کی شرائط میں ذمیوں پر ایک روز شب کی ضیافت فر ض کی نیز ان کے ذمہ پلوں کی مرمت رکھی اور یہ کہ اگر ان کے علاقہ میں کوئی مسلمان قتل ہو جائے تو وہ سب مل کر اس کی دیت ادا کریں ۔حکیم بن عمیر کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ بن الخطاب نے لکھا تھا :مسلمان مسافروں کا کوئی قافلہ اگر معاھدہ کیے ہوئے ذمیوں کے پاس رات میں پناہ لیتے ہو ئے پہنچے اور وہ ان کے بسیرے کا انتظام نہ کریں تو اسلامی حکومت کی ذمہ داری ان ذمیوں سے ختم ہو جاتی ہے ۔[112]

عبدالمالک بن عمیر کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ ابن الخطابؓ نے شامی قبطیوں سے یہ شرط طے کی تھی کہ ان کے پھلوں اور چارہ کے استعمال کا مسلمانوں کو حق حاصل ہو گا لیکن مسلمان یہ چیزیں لا د کر نہیں لے جا ئیں گے ۔[113]

## معاہدین کے بال بچوں کی خریداری کا مسئلہ

عبداللہ بن ہبیر بسائی کہتے ہیں کہ عمر و بن العاصؓ نے اہل انطا بلس سے جزیہ دینے پر جو صلح کا معاہدہ کیا تھا اسمیں یہ شرط بھی تھی کہ وہ اپنے جزیہ کی رقم کے عوض اپنے بیٹوں میں سے جسے چاہیں فروخت بھی کر سکتے ہینیزیدین بن عبد اللہ خضرمی کہتے ہیں کہ جب وہ انطا بلس کے حاکم بنے تو ان کے پاس ابن دیاس اپنا عہد نامہ لے کر آیا ۔ابن دیاس عیسائی ہیں اور مصری قبطیوں میں سےقبطی ہیں ۔[114]

یزیدبن ابی حبیب کہتے ہیں کہ مصریوں اور افریقی دیگر سیاہ فام نسلوں کے درمیان کوئی عہد پیمان نہیں البتہ ان کے اور ہمارے درمیان امن و صلح تھی ہم انہیں کچھ گہیوں اور مسور دیتے تھے اور وہ ہمیں اس کے عوض آٹا دیتے تھے ہمارے اس عمل میں کو ئی مضائقہ نہیں کہ ہم ان کا آٹا ان سے اور دوسروں سے خرید لیں۔ سیاہ فاموں سے مراد نوبہ سیاہ فاموں کی ایک

---

**112 ابن حزم الظاہری ، الاحکام فی اصول الاحکام دارالافاق جدید ہ بیروت ۔ لبنان 1980 جلد/ 3،صفحہ /271**

**113 ابوالقاسم عبدالرحما ن بن ہشام ، سیرۃ ابن ھشام ، جلد مکتبہ و مصطفی البابی بیروت 1976جلد/ 4،صفحہ /189**

**114 سیوطی امام جلال الدین ، تاریخ الخلفاء احکام الذمیین ، ناشتر مکتبہ مدینہ لاہور پاکستان 1959 جلد/ 6،صفحہ /321**

مخصوص نسل اور ان کی قسم کے دیگر سیاہ فام ہیں صلح خاص طور پر نوبہ سے تھی ۔

لیث بن صنعد کہتے ہیں کہ ہمارے اور نوبہ کے درمیان با ہم جنگ نہ کرنے پر صلح تھی اور یہ کہ وہ ہمیں آٹا دیتے رہیں اور ہم انہیں غلہ اور کھانے کی چیزیں لیث کہتے ہیں اگر وہ اپنے بچے یا عورتیں فروخت کریں تو میرے خیال میں لو گوں پر اس کا سودا کر لینے میں کو ئی مضائقہ نہیں ہے ۔لیث کہتے ہیں کہ یحیی' بن سعید انصاری اس بارے میں کوئی مضائقہ نہیں سمجھتے ۔یہاں آٹے کے لیے عربی لفظ دقیق ہے ایک قلمی نسخہ میں دقیق کے بجائے رقیق ہے یعنی غلام تھے ۔ نیزوہ کہتے ہیں اہل صلح دشمنوں میں سے جو بھی اپنے بچے فروخت کرے تو ان سے ان بچوں کو خریدلینے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے ۔[115]

ابو عبیداوریہی ادزاعی کی رائے تھی وہ بھی اس سودے میں کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے اس لیے کہ ہمارے احکام و قوانین ان لوگوں پر نافذ نہیں ہوتے ۔لیکن سفیان اور اہل عراق اس سودے کو نا پسند کرتے ہیں ۔امام ابو عبید کے مطابق دونوں اقوال میں سے مو خر الذکر زیادہ پسندیدہ ہے اس لیے صلح میں امن و امان شامل ہے اورایسی صورت میں غلام کیونکر بنا یا جا سکتا ہے ۔[116]

صفوان بن عمرو و غیرہ راوی ہیں کہ معاویہؓ نے بذات خود رسول ﷺ کے صحابہؓ کی ایک جماعت کے ساتھ جن میں حضرت ابو ذرؓ ، ابو الدار ؓشداد ابن ادسؓ ، مقداد بن اسودؓ اور تابعین میں سے کعب الاحبار اور حیر بن نصیر تھی قبرص پر حملہ کیا اور وہاں سے بڑی کامیابی اور فتح و نصرت کے ساتھ واپس آئے اور بڑی غنیمتیں ہاتھ لگیں بعد ازاں مسلمان اہل قبرص پر یلغار کرتے رہے جب تک کہ معاویہؓ نے اپنے عہد میں ان سے اس شرط پر دائمی صلح کر لی کہ سات ہزار دینار (سالانہ)دیتے رہیں۔[117]

مسلمانوں کی خیر خواہی کرتے رہیں اور مسلمانوں کے دشمن رومیوں کی افواج کی مسلمانوں کی طرف آمد اور نقل و حرکت سے انہیں با خبر کرتے رہیں یہ یا اسی قسم کی شرائط تھیں ۔اسماعیل بن عیاس کہتے ہیں کہ حبیب بن مسلمہ فہری نے جر زان اور ارحینا کے باشندوں سے اس شرط پر صلح کی تھی کہ یہ لوگ اسلامی لشکر کی اہل کتاب کے حلال کھانوں سے مہمانی کریں

---

**115 امام محمد ابن سعد ، الطبقات الکبری ، دارالطاباعۃ بیروت۔ لبنان 1980 جلد/ 4،صفحہ /189**

**116 ڈاکٹر محمد طاہر القادری ، اسلام میں اقلیتوں کے حقوق ، منہاج القرآن پبلشرز لاہور 2007/ صفحہ/81**

**117 ڈاکٹروھبہ الزحیلی ،الفقہ الاسلامی وادلتہ، دارالفکر دمشق 1984 ءجلد/ 4،صفحہ 189/**

گے ۔ [118]شرائط صلح کے علاوہ مسلمانوں کے لیے ذمیوں کے مال سے کیا کچھ حلال ہے

ذمیوں کا نقصان کیے بغیر اپنی معمولی اور چھوٹی چھوٹی ضرورتوں کی تکمیل :۔

ابو ظبیان کہتے ہیں کہ ہم نے سلمان سے دریافت کیا ہمیں ہمارے ذمہ میں آنے والوں ذمیوں سے کیا کچھ (استفادہ)حلال ہے تو انہوں نے کہاکہ وہ سب جس کے ذریعے تم اندھیرے سے روشنی میں آجاؤ اور اپنی ضرورت اس حدتک پوری کرنا کہ احتیاج نہ رہے اور یہ کہ جب تم میں سے کوئی ان کے ساتھ چلے تو اس کی سواری پر سوار ہوجائے لیکن جہاں وہ ذمی جانا چاہتا ہو اس سمت سے اس کی سواری کا رخ نہ پھیرے اور یہ کہ تم اس کے کھانے میں سے کھا لو اور وہ تمہارے کھانے میں کھا لے ۔

حضرت عبداللہؓ کہتے کہ ہم ذمیوں کے پھل اور عمدہ چیزوں کو استعمال کر لیتے تھے لیکن ان کی عورتوں اور مالوں میں حصہ نہیں لگاتے تھے اور ہم اپنی رہنمائی کے لیے ان سے بیگار لیتے تھے ۔سعید بن عبدالعزیز کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے فلسطینی قبطیوں سے بیت المقدس کی صفائی کے لیے بیگار لی ۔(کوڑا کرکٹ اکٹھا )ہو گیا تھا ۔یعنی اگر ان کے علاقہ میں راہ میں بھٹک جاؤ ان میں سےکسی کی خدمات رہنمائی کے لیے لے لو ۔ یہ چھوٹی چھوٹی باتیں جزیہ کے ساتھ شرائط صلح میں شامل ہوتی تھیں.

ابو عبیدنے بیان کیا کہ میری رائے میں مسلمانوں کے ذمیوں سے ان اشیاء کے لینے کی وجہ یہ ہے کہ مسلمان معاہدہ صلح میں جزیہ کے ساتھ ان امور کو بھی شرائط میں شامل کر لیتے تھے یہی سبب ہے کہ مسلمان ان چیزوں کا لینا جائز سمجھتے تھے اس لیے کہ مسلمانوں کی طرف سے ان کے ساتھ کیا ہوا عہد اور ذمہ داری پوری کی جا تی تھی شریک اور حسن بن صالح سے بھی اس طرح مروی ہے اور مالک ؒسے بھی اسی مضمون کی روایت ہے :

ابن بکیر کہتے ہیں کہ مالکؒ سے ان چیزوں کے متعلق دریافت کیا گیا جو ذمیوں سے لی جاسکتی ہیں تو انہوں نے جواب دیا :ان سے بغیر ان کی خوشنودی و مرضی کے کوئی چیز نہیں لی جاسکتی ان سے سوال کیا گیا :اُس مہمانی کے

---

**118 ابو عبید قاسم بن سلام ، کتاب الاموال اردوترجمہ عبدالرحمن طاہر سورتی، ادارہ تحقیقات اسلامی ، 1986، صفحہ 268**

متعلق کیا فرما تے ہیں جو اُن پر عائد ہے ؟تو انہوں نے کہا :اس میں بھی ان سے (با عتبار شرائط )تخفیف و سہولت کی جاتی تھی ۔ [119]

ولید بن مسلم کہتے ہیں کہ میں نے اوزاعی سے ذمیوں کے پھلوں کے بارے میں استفسار کیا تو انہوں نے جواب دیا :مسلمان ان کے پھلوں میں سے تھوڑی سی مقدار لے لیا کرتے تھے یہ اس صورت میں کہ مسلمانوں کا لشکر ذمیوں کے علاقے سے نہ گزر رہا ہو اس لیے لشکر کو ان کے پھل لینا روا نہیں -:

ابو عبیدکے مطابق اوزاعی کے اس جواب کا مطلب یہ ہے کہ مسلمان وہ معمولی مقدار اس لیے لیا کرتے تھے کہ اس کا معاہدہ صلح ذکر ہوتا تھا لیکن ہماری معلومات کے مطابق اس سے زیادہ لینے کی اجازت کسی عالم نے نہ قدیم زمانہ میں دی ہے نہ جدید دور مین ۔

اس بارے میں آثار متواتر ہیں ۔ شرائط صلح میں مذکورہ اشیا کے سوا ذمیوں سے کوئی چیز لینا حلال نہیں ۔ابو امامہ کہتے کہ حضرت ابن عباسؓ سے ایک شخص نے کہا : ہم ذمیوں کے علاقے سے گزرتے ہیں تو ہم ان کی کھیتی کے جو یا اور کوئی چیز استعمال کر لیتے ہیں اس پر ابن عباسؓ نے کہا :تمہارے لیے معاہدہ صلح میں درج شدہ امور کے سوا ذمیوں کی کوئی چیز لینا حلال نہیں ہے۔

صعصعہ کہتے ہیں کہ میں نے ابن عباسؓ سے کہا :ہم ذمیوں کے علاقے سے گزرتے ہیں تو ان کی کچھ چیزیں اپنے استعمال میں لاتے ہیں انہوں نے پو چھا بغیر قیمت ادا کیے میں نے کہا ہاں بغیر کسی قیمت کے اس پر انہوں نے کہا تم وہی کر رہے ہو جو اہل کتاب کہا کرتے تھے ۔[120]

’’لَيْسَ عَلَيْنَا فِيْ الأُمِّيِّيْنَ سَبِيْلٌ وَيَقُولُونَ عَلَى اللهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُون‘‘:[121]

ترجمہ : اُمیوں کے با رے میں ہم پر کوئی گرفت کی راہ نہیں اور وہ جانتے بوجھتے االلہ پر جھوٹ باندھتے ہیں

حدیث قدسی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

’’قال اللہ ثلثہ انا خصمتم یوم القیامۃ رجل اعطی بی ثم غدر؛؛۔الخ

---

**119** **ڈاکٹر حمید اللہ ، محمد، عہد نبوی میں نظام حکمرانی ، اردو اکیڈمی ، کراچی 1987،صفحہ /189**

120 **امام ابو عبید ، کتاب الاموال ، ایضاً ، جلد/2 فقرہ نمبر 117 ،صفحہ/176**

121 **سورۃ آل عمران/3، /75**

ترجمہ حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت کے دن میں تین آدمیوں کا دشمن ہو گا ایک وہ جو میرے نام پر عہد کرے پھر اس کی خلاف ورزی کرے دوسرا وہ جو آزاد آدمیوں کو فروخت کرے تیسرا وہ جو مزدوری کروائے اور اجرت نہ دے۔ [122]

ابو عبداللہحضرت سعدؓ کے آزاد کردہ غلام یا ابو عبدالرحمن کہتے ہیں کہ میں نے سعدؓ کے ساتھ تھا کہ رات ہمیں باغ میں گزارنا پڑی ۔دوسری روایت میں تشریح ہے کہ یہ باغ ذمی کا تھا چنانچہ ہم نے اس باغ کے مالک کی تلاش کی لیکن وہ ہمیں نہ ملا ۔

اس پر سعدؓ نے کہا اگر تمہیں یہ پسند ہو کہ جل اللہ سے مسلمان کی حیثیت سے ملو تو اس باغ کی کسی چیز کو نقصان نہ پہنچا نا چنانچہ ہم دو نوں نے بھوکے پیٹ رات گزاری حتیٰ کہ صبح ہو گی ۔

سعید بن عبدالعزیر نے ہمیں بتا یا کہ ابو الدرداؓ ذمیوں کے بستیوں میں سے کسی بستی میں پڑاؤ کرتے تھے تو اس سے زیادہ کچھ فائدہ نہ اُٹھاتے کہ ان کے پانی پی لیتے ان کے سایہ میں آرام کر لیتے ، اور ان کا جانور کے چراگاہوں میں چر لیتا جس میں وہ اپنے آدمیوں کو حکم دیتے کہ انہیں کچھ چیز یا سکے دے دینا۔[123]

---

امام بخاری ، محمد بن اسماعیل البخاری جلد ا حدیث نمبر /297

122ایضاً

ڈاکٹر حمید اللہ ، محمد، عہد نبوی میں نظام حکمرانی اردو اکیڈمی ، کراچی 1987،صفحہ 189/123

## باب ششم

# اسلامی قانون میں ذمیوں کے متعلق خراج کے احکام و قوانین

کلام العرب میں خراج کے معنی کرایہ ، محصول آمدنی، اجرت اور پیداوار ہیں اسی لیے عرب زمین سے حاصل ہونے والی پیداوار ، مکان سے ملنے والا کرایہ ، غلام سے حاصل ہونے والی آمدنی کو خراج کہتے ہیں۔[124]

صاحب لسان العرب نے الخرج والخراج کو ہم معنی بتا کر لکھا ہے کہ اس سے مراد وہ چیز ہے جو لوگ سالانہ اپنے مال میں سے معینہ مقدار میں نکالتے ہیں صاحب لسان العرب کے مطابق کہ خرج مصدر ہے اور جو کچھ نکالا جائے اس لیے خراج اسم ہے۔

الخرج کے معنی لسان العرب میں غلام یا لونڈ ی کی کمائی یا اس کی محنت سے حاصل شدہ آمدنی بھی ہے ۔ نیز لوگوں کے اموال میں جو ٹیکس لیا جاتاہے اسے بھی الخرج والخراج کہتے ہیں۔ [125]

حضرت عمرؓ نے سواس اور ارض پر جو خراج مقرر کیا تھا ا س سے مراد زمین کی آمدنی یا پیداوار یا محصول ہے اسی سے بعد میں صلحاً مفتوحہ زمینوں کو جن پر بموجب صلح محصول لیا جاتاہو خراجی زمین کہا گیا ۔

اس طرح خراج کے معنی میں اجر و نفع ، آمدنی وپیداوار ، محصول اور ٹیکس نیز جو رقم اپنے مال سے نکال دی جائے اور مال کی وہ مقرر مقدار جو لوگ سالانہ نکالتے ہو ں شامل ہیں ، علاوہ ازیں خراج بمعنی جزیہ بھی بولا جاتاہے۔

اس سے مماثل جزیہ کا ذکر یہ نقطہ قرآن مجید میں آیا ہے اسی طرح احادیث میں بھی یہ لفظ انہی معنوں میں مستعمل ہے۔ مثلا اہل نجران کے معاہدے میں رسول ﷺ سے یہ عبارت منقول ہے:

"ما زاد الخراج او نقص فعلی الادا فی فلیحسب" ۔[126]

خراج میں جو کمی بیشی ہو تو اسے اوقیوں کے مطابق شمار کیا جائے گا۔

---

**124 ڈاکٹرحمیداللہ ، عہد نبوی میں نظام حکمرانی اردو اکیڈمی کراچی 1997،صفحہ 124/**

**125 ابن منظور افریقی ، لسان العرب ، دار صادر بیروت 1990جلد / صفحہ/ 191**

**126 امام التبریزی ، محمد بن عبداللہ الخطیب تبریزی ، مشکوۃ شریف ، قدیمی کتب خانہ کراچی 1987جلد سوم حدیث / 122**

## فصل اول : اسلام میں خراج کے احکام

جب حضرت عمرؓ نے حضرت مغیرہؓ کے غلام کی شکایت پر اس سے کہا تھا کہ"ما خراجک بکثیر لکنہ عملک"۔ترجمہ ۔تمہاری ہنر مندی کے لحاظ سے تمہار اخراج کچھ زیادہ نہیں ہے تو اس سے مراد مقررہ رقم تھی جو اس کا مالک اس کی آمدنی سے وصول کرتاتھا۔

ابو عبید کے نزدیک حضرت عمرؓ نے جن زمینوں پرخراج لیا تھا وہ گویا زمین کا کرایہ تھا ان کے نزدیک عربی میں خراج کے معانی کرایہ اور پیداوار ہیں چنانچہ وہ زمین یا مکان یا غلام سے حاصل ہونے والی آمدنی کرایہ مزدوری ، اجرت وغیرہ کو خراج کہتے ہیں

ابو عبید اس مفہوم سے یہ استدلال کرتے ہیں کہ بزور مفتوحہ زمین مسلمانوں کی اجتماعی ملکیت بن جاتی ہے اس کی نمائندگی کرتے ہوئے امام اس زمین کے باشندوں سے کرایہ وصول کرتاہے اس کی شکل بالکل اسی طرح ہے جیسے زمین یا مکان کا کرایہ دا ر اپنے مالک کو کرایہ دیتا ہے اور خود زمین کی پیداوار لے لیتا ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ جب عتبہ بن فرقدنے ساحل فرات پر زمین کا سودا کیا توحضرت عمرؓ نے ان سے کہا تھا ، تم نے کس سے یہ زمین خرید لی؟ اور جب انہوں نے جواب دیا اس کے مالک باشندوں سے تو حضرت عمرؓ نے اپنے سامنے موجود مہاجرین و انصار کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا : اس کے مالک تو یہ لوگ ہیں کبار آئمہ نے بھی خراج کے معنی زبان عرب میں کرایہ اور پیداوار ہی بتاتے ہیں اور رسول اللہ ﷺ کی یہ حدیث پیش کرتے ہیں :

### الخراج بالضمان:

کسی چیز کی پیداوار کا مالک بننے کے لیے ضروری ہے کہ اس کے نقصان کو برداشت کرنے کی ضمانت بھی دی جائے ۔ [127]لفظ خرج اور خراج کو بطور شہادت پیش کرتے ہیں ۔ اور کہتے ہیں کہ خراج سے مراد اجر یا نفع ہے اور خراج کے دو مفہوم ہیں ایک تو دنیا میں خدا کی دی ہوئی روزی دوسرا آخرت میں پروردگار کی طرف سے دیا جانے والااجر ہے۔

ابو عبید خراج کو زمین کے کرایہ سے مشابہ قرار دیتے ہیں کیونکہ خراج زمینوں کی آمدنی کا نام ہے جو مسلمانوں کی اجتماعی ملکیت فئے قرار پاتی ہیں عمو ما ان زمینوں پر وہی غیر مسلم لوگ(ذمی) کام کرتے ہیں جو پہلے سے وہاں آباد ہوتے ہیں ۔ خراج حکومت کی طر ف سے زمین کی معینہ جسامت

---

**127 ابن ماجہ ، امام محمد بن یزید القزونی،سنن ابن ماجہ ، قدیمی کتب خانہ کراچی 1987 ، حدیث / 2242**

پر معینہ مقدار غلہ یا رقم کی صورت میں وصول کیا جاتاہے خراج کی زمین مسلمانوں کی اجتماعی ملکیت ہوتی ہے اور اس پر آباد کام کرنے والے ایک مقرر اجرت ادا کرتے رہنے کی شرط پر مسلمانوں کے مزارع ہو ں گے اس مقررہ اجرت کے بعد زمین سے پیدا ہونے والی بقیہ تمام اشیاء انہیں مزار عین کی ہوں گی ۔ [128]

خراجی زمین کی دوقسمیں ہیں ایک وہ جو فوجی قوت کے ذریعہ فتح کی جائے دوسری وہ جو صلح کی صورت میں فتح ہو پہلی قسم باتفاق مسلمانوں کی اجتماعی ملکیت ہوتی ہے جو انفرادی طور پر خریدی یا بیچی نہیں جا سکتی ۔ صلحی زمین کے متعلق اختلاف بھی ہے ۔ ابو عبید ان لوگوں کے اقوال کو زیادہ قوی سمجھتے ہیں جو ان زمینوں کی خرید و فروخت بھی پسند نہیں کرتے۔

ابو عبید جزیہ کی طرح خراج کی بھی ایسی متعین مقدارجس میں کمی بیشی نہ کی جا سکے ۔ تعین خراج میں اس امر کو ملحوظ رکھا جائے گا کہ وہ مقدار نہ اتنی زیادہ ہو جائے کہ زمین کی پیداوار کو دیکھتے ہوئے زمین پر کام کرنے والوں کے لیے گراں گزرے اور نہ اتنی کم ہو کہ مسلمانوں کو کافی نقصان پہنچے ۔ یعنی اس سے اسلامی حکومت کو اس علاقہ کا دفاع نیز وہاں انتظام برقرار رکھنا مشکل ہو جائے ۔

## خراجی زمینوں کے احکام

بشر بن غیاث نے کہا امام ابو یوسف کہتے ہیں جوزمین عنوۃ لی جائے جیسے السوا ء والشام ، اور اس کے سوا ایسے ہی علاقے ، اگرریاست ایسی زمین کو ان لوگون کے درمیان تقسیم کر دے جو اس پر غالب ہوئے ہوں تو ارض عشر ہو گی اور اس کے باشندے غلام ہوں گے ۔ اور اگر حکومت تقسیم نہ کرے اور عامہ مسلمین کے لے رہنے دے جیسا کہ حضرت عمرؓ نے السوا ء میں کیا تواس کے باشندوں کی گردنوں پر جزیہ اور زمین پر خراج ہو گا اور وہ غلام نہیں ہو ں گے ۔واضح رہے کہ یہ اس خراجی زمین کی خرید و فروخت کا ذکر ہے جوزیر کاشت ہو ان مفتوحہ علاقوں میں مکانات اور ان کے لیے زمینوں کے خریدنے کا مسئلہ بالکل جداگانہ ہے اور اس کی خرید و فروخت میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ [129]

خراج بیت المال کی آمدنی کا بڑا ذریعہ ہے جو زمین کی پیداوار سے حاصل ہوتا ہے اس میں مسلمان آبادی کی اپنی زمینوں کی پیداوار شامل نہیں ہے البتہ ایسی زمین اگر خراجی پانی سے سیراب ہو رہی ہیں تو اس پر خراج ٹیکس

---

**128 امام ابو عبید، کتاب الاموال مترجم عبدالرحمن طاہر سورتی ، ادارہ تحقیقات الاسلامی اسلام آباد 1986 ،ایضاً جلد سوم، صفحہ 121**

**129 ڈاکٹرغازی محمود احمد ، ادب القاضی ، ادارہ تحقیقات الاسلامی 1998،صفحہ /41**

عائد ہو سکتا ہے ۔ خراج اس زمین کی پیدوار سے حاصل ہوتا ہے جو اسلامی لشکر کی مفتوحہ ہو چاہیے اس کے غیر مسلم مالکان خراج کے معاملے میں مسلمانوں سے صلح کریں چاہے جنگ کے بعد مفتوحہ ہونے والے علاقے یا زمین ذمیوں کو بغرض کاشت دے کر ان سے لگان حاصل کیا جائے ۔ اس طرح پانی کا کوئی بند زرخیز تالاب ، ندی ، نہر ، کنوں یا کوئی چشمہ بھی خراجی پانی کی تعریف میں آسکتا ہے ایسے پانی سے سیراب ہونے والی زمین سے خراج وصول ہوتا ہے چائے اسے مسلمان کاشت کرتے ہوں ۔ خراج کا زکر قرآن حکیم میں ان الفاظ میں ملتا ہے ۔

"مَّاأَفَاء اللَّهُ عَلَى رَسُولِهِ مِنْ أَهْلِ الْقُرَى فَاِللَّهِ وَلِلرَّسُولِ وَلِذِىْ الْقُرْبَى وَالْيَتَامَى وَالْمَسَاكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ كَيْلَا يَكُونَ دُولَةً بَيْنَ الْأَغْنِيَاء مِنكُمْ وَمَا آتَاكُمُ الرَّسُولُ فَخُذُوهُ وَمَا نَهاكُمْ عَنْهُ فَانتَهوا وَاتَّقُوا اللَّهَ إِنَّ اللَّهَ شَدِيْدُ الْعِقَاب"۔[130]

ترجمہ : جو کچھ بھی اللہ تعالیٰ بستیوں کے لوگوں سے اپنے رسول کی طرف پلٹنا دے وہ اللہ اور رسول اور رشتہ داروں اور یتیموں اور مساکین اور مسافروں کے لئے ہے تاکہ وہ تمہارے مالداروں کے ہی درمیان گردش نہ کرتا رہے ۔پس جو تمہیں رسول دیں لے لو اور جس سے منع فرمائیں اس سے رک جاو۔

خراج فئے کی ایک شکل ہے جس کے احکامات آیت میں مذکور ہ ضروریات کے لئے ہی ہیں حدیث سے خراج کی مشروعیت بھی واضح طور پر ثابت ہوتی ہے۔

## عشری اور خراجی زمینوں کی تحقیق

اس معاملہ میں اصل ضابطہ شرعی یہ ہے کہ جب کوئی ملک یا خطہ زمین ابتداً مسلمانوں کے قبضے میں آئے تو اس کی چند صورتیں ہوتی ہیں جن کی تفصیل مع دلائل کے اس کتاب کے باب اول احکام الارضی میں آچکی ہے اس تفصیل کی رو سے عشری اور اخراجی زمین کا قاعدہ یہ ہے کہ الارضی خراج اگر کوئی ملک صلح کے ساتھ فتح ہوا تو اس کی زمینوں کے تمام حالات ان شرائط صلح کے مطابق ہوں گے جن پر معادہ صلح ہوا ہے اگر اس صلحنامہ میں یہ شرط ہے کہہ لوگ اپنے مذہب پر رہیں گے اور اراضی بدستور انہی لوگون کی ملکیت میں رہنگی جن کی ملکیت میں ابتک تھیں تو اس صورت میں ان کی زمینوں پر خراج لگا دیا جائے گا اوور یہ زمنیں ہمیشہ کے لیے خراجی ہو جائے گی ۔ کیونکہ ا ن کے مالک غیر مسلم ہیں ان کی زمینوں کے لیے حکم خراج متعین ہے۔ اسی طرح اگر کوئی ملک جنگ کے ساتھ فتح ہوا مگر فتح کے بعد امام مسلمین نے اس کی زمینوں کو مجاہدین میں تقسیم نہیں کیا

---

**130 سورۃ الحشر59/ 7**

بلکہ اپنے اختیار سے مالکان سابق کی ملکیت بدستور قائم رکھی تو یہ زمینیں بھی سب خراجی زمینیں ہو گی جیسے شام و عراق اور مصر کی زمینوں کے ساتھ حضرت فاروق اعظم نے یہی معاملہ فرمایا بجز خاص حصوں کے جو مسلمانوں کودئے گے یا بیت المال کے لیے رکھے گئے۔

اراضی عشر:

اور اگر کوئی ملک صلح کے ساتھ اس طرح فتح ہوا کہ اس کے باشندے بھی مسلمان ہو گئے تو ان کی زمینیں بدستور ان کی ملکیت ہی رہیں گی اور ان پر عشر واجب ہوگا۔ یہ زمینیں عشری قرار دیا جائیں گی۔ جیسے مدینہ طیبہ کی زمین کو یہاں کے باشندوں نے مسلمان ہو کر رسول کریمؐ کو یہاں تشریف لانے کی دعوت دی اور آپ کی اطاعت ہوں گی اس لیے مدینہ طیبہ کی زمینیں مال غنیمت کے قاعدہ سے چار مجاہدین میں تقسیم کر دئے اور پانچواں حصہ بیت المال میں داخل کر دیا تو جو زمینیں تقسیم ہو کر مجاہدین کی ملک میں آئیں گے وہ سب شرعی ہوں گی ۔ جیسے خیبر کی زمینوں کو رسول کریمؐ نے مجاہدین میں تقسیم فرمایا اور ان پر عشر لازم کیا گیا۔

اور ایسی زمینیں جو ملک فتح ہونے کے وقت نہ کسی ملک تھیں نہ قابل زراعت بعد میں ان کو اسلامی امیر کی اجازت سے قابل زراعت بنالیا گیا یا آبادی میں کوئی امکان تھا س کو باغ یا مزرعہ زمین بنالیا گیا تو اگر ایسا کرنے والے غیر مسلم ہیں تو ان کی یہ زمینیں بھی خراجی ہوں گی۔ اور اگر مسلمانوں نے اس زمین کو قابل کاشت بنا یا ہے تو ان کی یہ زمینوں کے عشری یا خراجی ہونے کا مدار امام ابو یوسف کے نزدیک قرب و جوار کی زمینوں پر ہوگا۔ وہ عشری ہیں تو اس کو بھی عشری قرار دیا جائے گا اور اگر قرب و جوار کی زمینیں خراجی ہیں تو اس کو بھی خراجی سمجھا جائےگا۔

اگر قرب و جوار میں دونوں قسم کی اراضی ہوں تو یہ نو آباد اراضی عشری ہو گی۔ اور ام محمد کے نزدیک مدار اس پر ہو گا کہ جس پانی سے ان زمینوں کو سیراب کیا جاتا ہے وہ پانی عشری ہے تو زمینیں عشری کہلائیں گی اور وہ پانی خراجی ہے تو زمینیں خراجی قرار دیا جائیں گی۔ او علامہ شامی نے قول ابو یوسف کو معتمد قرار دیا ہے۔

## خراجی یا عشری پانی کی تفصیل :

بارش کا پانی اور کنوؤں اور قدرتی چشموں کا پانی اسی طرح بڑے دریان اور ندیاں جو قدرتی طور سے جاری ہیں نہ ان کو جاری کرنے میں کسی عمل کو دخل ہے اور نہ وہ عادتاً کسی کی ملک ہوتے ہیں، جیسے عراق میں دجلہ فرات، مصر میں نیل، خراساں و ہندوستان میں سجون و جیجوان اور ہندوستان میں گنگا جمنا ور پنجاب کے بڑے دریا یہ سب عشری پانی ہے اور وہ نہریں جو حکومت یا کسی جماعت نے اپنی محنت اور خرچ کے ذریعہ

نکالی ہیں وہ عادتاً نکالنے والوں کی ملک ہوتی ہیں جیسے ان دریاوں سے نکلنے والی نہریں نہر گنگ اور نہر جمن وغیرہ چونکہ فتح اسلامی سے پہلے غیر مسلموں کی ملک تھیں اس لیے ان کا پانی خراجی پانی ہے ۔

زمینوں کے عشری یا خراجی ہونے کا اصل ضابطہ یہی ہے جو اوپر لکھا گیا ۔ رسول کریمؐ اور صحابہ کرام کا تعامل اس پر شاہد ہے عام کتب حدیث کے علاوہ کتاب اموال ابو عبید میں یہ روایت و آثار تفصیل سے موجود ہیں۔ [131]

البتہ بعض مواقع میں رسول کریمؐ کے عمل یا صحابہ کرام کے اجماع کی بنا پر اس ضابطہ سے کسی قدر مختلف استثنائی صورتیں بھی عمل میں آئی ہیں ان کا ہمیشہ اسی طرح قائم رکھنا لازم ہے۔ مثلا مکہ مکرمہ قہرا فتح ہوا اور رسول کریمؐ سے اس کی زمینوں کو مجاہدین میں تقسیم نہیں کیا بلکہ سابق مالکان کو ان پر بر قرار رکھا۔

تو مذکورہ ضابطہ کا تقاضہ یہ تھا کہ مکہ کی زمینوں پر خراج عائد ہوتا ۔ وہ ہمیشہ کے لیے خراجی قرار پاتی ۔ لیکن صاحب بدائع الضائع نے فرمایا کہ اس معاملہ میں قیاس کو اس لیے چھوڑ دیا گیا کہ رسول کریم ؐ نے احترام حرم کی وجہ سے اس کی زمینوں میں خراج عائد نہیں فرمایا ۔ اس لیے مکہ معظمہ کی زمینیں عشری ہیں ۔

اسی طرح شہر بصرہ جو حضرت فاروق اعظم کے زمانہ خلافت میں بسایا گیا یہ ارض موات یعنی غیر آباد زمین تھی مسلمانوں نےاس کا اخیار کیا ور قابل زراعت بنایا۔ مگر اس کا محل وقوع عراق کی خراجی زمینوں سے متصل ہے ۔

اس لیے امام ابو یوسف کے قول پر ضابطہ مذکورہ کا مقتضیٰ یہ تھا کہ اس کی زمینیں میں خراجی قرار دیجاتیں ۔ مگر با جماع صحابہ کرام اس کی زمینوں پر عشر عائد کیا گیا ۔ اس لیے یہ ہمیشہ کے لیے عشری ہیں ۔

زمینوں کے عشری یا خراجی ہونے میں عہد رسالت و خلفا ء راشدین کے کچھ فیصلے :-

---

**131 مولانا مفتی محمد شفیع ، اسلام کا نظام الارضی ،دا رالاشاعت اسلامیہ کراچی، 1979 صفحہ/ 69**

پورے جزیرہ العرب کی زمینوں کو رسول کریمؐ نے عشری قرار دیا ہے اور خلفا ء راشدین اور بعد کے ملوک اسلام نے بھی اسی طرح جاری رکھا ہے۔

علامہ شامی نے بحوالہ تقویم البلد نقل کیا ہے کہ جزیرۃ العرب میں پانچ خطے شامل ہیں۔ تہامہ ، نجد، حجاز، عروض، یمن، حجاز کی جنوبی جانب کا نام تہامہ ہے اور حجاز و عراق کے درمیانی حصہ کا نام نجد ہے۔ اور حجاز وہ پہاڑی سلسلہ ہے جو یمن سے شروع ہو کر حدود شام تک پہنچاہے۔ اسی میں مدینہ طیبہ اور شام کا ساحل عمان شامل ہے ۔ اور عروض یمامہ سے بحرین تک ہے۔ یمن میں عدن بھی داخل ہے ۔

بعض علماء نے جزیرہ العرب کا طول عدن سے عراق تک اور عرض ساحل جدہ سے ملک شام تک ایک نظم میں ضبط کیا ہے ۔

اسی طرح عراق عرب کی کل زمینین خراجی ہیں حضرت فاروق اعظم نے جب اس ملک کو فتح کیا تو تمام صحابہ کرام کے سامنے اس کی زمینوں پر خراج کا حکم جاری فرمایا۔ عراق عرب کی حدود طولا عذیب علاقہ کوفہ سے عقبہ حلوان قریب بغداد تک اور عرضا علث شرق دجلہ سے ساحل عبادان تک ہے ۔

اسی طرح اراضی مصر و شام میں بھی جن پر مالکان سابق کو بدستور قائم رکھا گیا ان پر خراج عائد فرمایا۔

رسول کریمؐ نے نصاریٰ بنی نجران سے ایک خاص طرح کے خراج پر صلح فرمائی وہ یہ کہ دو ہزار جوڑے کپڑے کے سالانہ ادا کیا کریں، نصف ماہ رجب اور نصف ماہ محرم میں اور یہی طریق بعد تک جاری رہا ۔

نصاریٰ بنی قلب سے حضرت عمر فاروق نے اس پر مصالحت فرمائی کہ ان سے خراج کے بجائے دوگنا عشر وصول کیا جائے مگر شرعی حیثیت سے یہ دوگنا عشر بھی بحکم خراج تھا اور خراج ہی کے مصارف میں صرف ہوتا تھا۔[132]

---

**132 امام الکاسانی ، بدائع الصنائع ، جلد /3صفحہ /214، ایضاً**

یہاں تک ان فیصلوں کا اور ان سے حاصل شدہ ضابطہ فقہیہ کا بیان تھا جسکی بنیاد پر دوسرے ممالک کی زمینوں کے عشری یا خراجی ہونے کی تشخیص و تعیین کیا جا سکے۔ اب اصل مقصود کتاب یعنی اراضی پاکستان و ہندوستان کے احکام کو اسی کی روشنی میں دیکھنا ہے۔

## فصل دوم : دور نبوی ﷺ اور خلافت راشدہؓ میں خراج کی وصولی کے احکام

رسول اللہ ﷺ کے دور میں خراج کی جو شکل زیادہ رائج تھی اسے خرج بالمتساومہ کے نام سے موسوم کیا گیا یعنی خراج کا وہ طریقہ جس میں کھیت کے رقبے کے اعتبار سے کاشت کار سے پیداور وصول کی جاتی تھی بعد کے ادوار میں یہ طریقہ زیادہ مقبول ہوا وہ پیداوار کی مقدار کے لحاظ سے وصولیابی کا تھا ۔ جسے کل پیدوار کا ایک تہائی یا چوتھائی خراج کی قسم کو خراج باالمقاسمہ کہا جاتا ہے[133]

خلافت راشدہؓ کے عہد مبارک میں خراج کے احکام و قوانین:

زراعت کے سلسلے میں ابتدائی دور میں حضرت ابو بکرؓ حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں کسی علاقے کا فتح کیا جاتا تو ایک معاہدے کے ذریعے یہ صراحت کی جاتی کہ اس علاقے کے لوگ کتنی رقم حکومت کو سالانہ پیش کریں گے اور پھر اس کے لئے ایک خصوصی انتظام کیا جاتا اور اس علاقے میں حکومت کا ایک نمائندہ یا نائب ہوتا جو مقامی رعایا سے رقم وصول کر کہ حکومت کو سالانہ مجموعی رقم ادا کردیا کرتا اس کو خراج کا نام دیا جاتا ہے اس خراج زراعتی اراضی کے لئے بھی ہوتا دیگر چیزوں کے لئے بھی ہوتا اس طرح غیر مسلم رعایا سے جزیہ بھی لیا جاتا جس کا قرآن حکیم میں بھی ذکر کیا ہے۔ اور اولاً قرآنی احکام کے تحت صرف اہل کتاب یعنی یہودیوں اور نصرانیوں کے متعلق خیال کیا گیا لیکن حضرت عمرؓ کے زمانے میں پہلے ان مجوسیوں یا پارسیوں کو شامل کیا گیا ہے ۔[134]

حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں بربر جو شمالی افریقہ میں رہنے والی ایک بت پرست قوم تھی ان کو بھی اس میں شامل کیا گیا پھر جلد ہی جب سندھ فتح ہوا تو ہندو اور بدھ مت لوگوں کو جو وہاں پائے جاتے تھے اسی زمرے میں شامل کیا گیا اور اور وہ بھی جزیہ دینے لگے اس طرح غیر مسلم رعایا سے بھی ٹیکس لئے جاتے تھے بعض اور صورتوں میں مسلمانوں کے ٹیکس سے کسی قدر گراں تر شرح سے مثلاً کہتے ہیں کہ اگر مسلمان تاجر کسی مقام پر سامان لاتے تو اس سے ڈھائی فیصد شرح کے حساب سے چنگی وصول کی جاتی تھی اگر وہ ذمی ہوتے تو ان سے پانچ فیصد شرح کے حساب سے اور اگر غیر ملکی ہوتے تو ان سے دس فیصد ۔ غرض شرح بدلتی رہتی تھی ذکر آیا ہے کہ

---

**133 امام حسین بن مسعود البغوی ، شر ح السنہ ، المکتب اسلامی بیروت، 1996 جلد/4،صفحہ /189**

134 **ڈاکٹر حمید اللہ محمد،عہدنبوی میں نظام حکمرانی نفیس اکیڈمی کراچی1997 ،صفحہ /121**

حضرت عمرؓ کے زمانہ میں مدینہ میں گرانی بڑھنے لگی تو انہوں نے غیر ملکی غیر مسلم تاجروں سے برآمد ات کے بجائے دس فیصد کے بجائے پانچ فیصد کر دی تاکہ سامان کی ترسیل میں تحفیف ہو اور لوگوں کو گرانی کی جگہ ارزانی میسر ہو اس طرح چند اصول تھے جو مسلمانوں اورغیر مسلموں میں ہمیں فرق کی صورت میں ہمیں نظر آتے ہیں ایک سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جو زکوۃ سونے اور چاندی کے متعلق ہے اس کا کیا فائدہ ہے اس بارے میں صراحت ملتی ہے مسلمان پر واجب لیکن غیر مسلم پر نہیں غیر مسلموں سے خراج کے نام سے زکوۃ تو لی جاتی لیکن سونے چاندی درہم دینار پر ان سے زکوۃ نہیں لی جاتی اس کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ غیر مسلموں کو اس حکومت کے اندر داخلی خودمختاری دے دی گی تھی مسلمانوں کے علاوہ جتنی رعایا تھی مثلاً یہودی نصرانی اور پارسی وغیرہ ہر ایک طبقے کو اپنے قومی و مذہبی معاملات میں آزادی تھی ان انتظامات کے لئے بھی جو کچھ رقم کی ضرورت ہونی چائے لہذا غیر مسلم رعایا پر سونے اور چاندی کی رقم پر زکوۃ ہونی چائے تھی ان کو ان اقلیتوں کی مذہبی آزادی کے لئے مخصوص کر دیا گیا جو ان سے اپنا ٹیکس وصول کرتی اور اس کے ذریعے اپنی مذہبی ضروریات کو پورا کرنے کی کوشش کرتی ہے ۔

مسلمانوں اور ذمیوں کے ٹیکس (عشور) کی شرح تفاوت کی اسبابمسلمانوں اور غیر مسلموں سے چنگی کی شرح میں تفاوت بظاہرمختلف ہے لیکن اس کی وجہ یہ ہے کہ مسلمانوں پربعض بندشیں ہیں جو غیر مسلموں پر نہیں ۔ انہیں سب سے اہم سہولیات سود کی ہے جبکہ ایک مسلمان نہ سود لے سکتا ہے اور نہ دے سکتا ہے اس کے برخلاف اسلامی قانون غیر مسلموں کو داخلی خود مختاری عطا کرتا ہے جس میں ان کا حق ہے کہ وہ سود لیں یا دیں نتیجہ یہ ہوتا کہ کہ ایک سود لینے والا غیر مسلم تاجر بہت جلد متمول ہو جاتا ہے نسبتاً ایک مسلمان تاجر کہ اس کی سالانہ آمدنی بھی بہت زیادہ ہوجاتی ہے چونکہ اس کی آمدنی زیادہ ہوتی ہے لہذا ٹیکس بھی اسی شرح سے عائد ہوتا ہے اس کو ظلم نہیں کہا جا سکتا ، کہ اس ٹیکس کی شرح کی زیادتی کے باوجود غیر مسلم زیادہ فائدے میں رہتا ہے اس لحاظ سے بھی کہ اسلامی حکومت مسلمان پر ذیادہ مالی ذمہ داریا ں اور پابندیاں عائد کرتی ہے نسبتاً غیر مسلموں کےبالخصوص سود وغیرہ

## خراج کی قسمیں

خراج کی دو قسمیں ہیں اسلام کے ادوار میں مروج رہی ہیں

### الف خراج بالمسا حۃ

فقہی اصطلاح میں خراج بالمسا حۃ سے مراد ہے کھیتوں کی پیمائش کے لحاظ سے خراج مقرر کیا جائے نبی اکرم ﷺ کے مبارک عہد سے لے کر عباسی

خلیفہ مہدی کے زمانے تک خراج کی یہی قسم مروج تھی ۔ مہدی نے اسے بدل کر پیداوار کا ایک متعین حصہ یعنی 3/1اور 4/1 خراج مقرر کیا ۔

حضرت عمرؓ نے حضرت عثمان بن حنیفؓ کے ذریعے عراق کی تمام زمین کی پیمائش کرائی اور خراج بالمساحۃ مقرر کیا۔انگور کے باغ پر دس درہم اور کجھور کے باغات پر آٹھ درہم اور گہیوں کے باغ پر چار درہم اور جو کے کھیت پر دو درہم کی مقدار متعین کروائی۔[135]

(ب) خراج باالمقاسمۃ فقہی اصطلاح میں خراج مقاسمہ پیداوار کے ایک متعین حصہ ہوتا ہے یعنی جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں ۔ عباسی خلیفہ مہدی نے رائج کیا اور اس کے وزیر(ابو عبید ) نے مختلف قسم کی زمینوں کے لئے خراج مقاسمہ کی درج ذیلتین صورتیں مقررہیں:

1۔چشموں اور بارش سے سیراب ہونے والی زمین کو خراج کا پیداوار ۔

۲ ۔ڈول اور رہٹ سے سیراب ہونے والی زمین سے پیداور ۔

۳ ۔ ضروری محنت اور اجرت سے زائد راہٹ کی مدد سے سیراب ہونے والی زمین سے پیداوار کا مگر مہدی کی اس شرح کو بہت زیادہ تصور کیا گیا جس کی بدولت عوام میں اضطراب بھی پیدا ہوا ۔ لہٰذا جب خلیفہ ہارون الرشید برسراقتدارآئے تو انہوں نے حضرت امام ابو یوسف سے درخواست کی کہ وہ عادلانہ نظام مالیات وضع کریں تو انہوں نے اپنی شہرہ آفاق تصنیف کتاب الخراج لکھی اور اس میں انہوں نے خراج مقاسمہ کی سفارش کی اور مختلف زمینوں پر مندرجہ زیل مختلف شرحیں تجویز فرمائیں۔ [136]

۱ چشموں سے سیراب ہونے والی گہیوں اور جو کی زمین کی محصول پیداوار .

۲ رہٹ اور کنووں سے سیراب ہونے والی زمینوں کی محصول پیداوار .

۳ انگور اور بیلوں پختہ کھجور اور باغات پر محصول پیداوار کامخصوص حصہ.

۴ موسم گرما میں پیدا ہونے والے غلوں پر پیداوار کی شرح۔

---

135 شہزاد اقبال شام، اسلام کا نظام محاصل،شریعہ اکیڈمی بین الاقوامی یونیورسٹی اسلام آباد1993صفحہ / 21

136 امام الماوردی ،الاحکام السلطانیہ ،مترجم سید محمد ، نفیس اکیڈمی کراچی ، 1971جلد/ 4،صفحہ /189

بعض فقہانے خراج کو زمین کا محصول نہیں بلکہ زمین کے استعمال کا معاوضہ کہا ہے اور جس طرح مالک مکان کو کرایہ دار کرایہ دیتا ہے اسی طرح کاشت کار سرکار کو زمین یا مالک زمین کا کرایہ دیتا ہے.

یہاں ہم دیکھتے ہیں کہ امام ابو یوسف نے مہدی کے وزیر ابو عبید اللہ کے مقابلے میں خراج کو کس طرح منصفانہ بنایا جس کی نتیجہ میں ہارون الرشید کا زمانہ ترقی و خوشحالی کے لئے یاد گار بن گیا علاو الدین خلجی نے اسے خراج مقاسمہ میں بدل دیا۔[137]

خراج کا نصاب:

امام ابو حنیفہ نے نزدیک خراج کا کوئی نصاب نہیں یہ عشر کی طرح قلیل اور کثیر مقدار پر ہے ۔

حضرت امام ابو یوسف کے نزدیک خراج بالکل عشر کی طرح اسی پیداوار پر ہو گا جس کی مقدار یا قیمت پانچ اوسق کے برابر ہوگئی ۔

عشر اور خراج میں فرق

فقہائے کرام نے عشر اور خراج میں فرق کرتے ہوئے لکھاہے کہ عشری زمین کی پیداورپر ہے ۔ یعنی جب عشری زمین کی پیدوار ایسی شے ہو جس سے حقیقت میں فائدہ حاصل ہو یا تقدیرً فائدہ حاصل ہو مثلاً خراجی زمیں کا مالک اس کی پیداوار حاصل کرنے پر قادر تھا مگر اس نے جان بوجھ کر ایسا نہ کیا تو خراج واجب ہو گا ۔ جبکہ عشر میں پیداوار شرط ہے عشر مسلمان پر ہے اور خراج مسلمان اور غیر مسلم دونوں پر عائد ہو سکتا ہے ۔

خراج محصولات ریاست میں سے ایک بہت اہم زریعہ آمدن ہے۔ یہ ریاستی اداروں حکومتی مشینری کو چلانے میں بہت کلیدی کردار ادا کرتا ہے۔

خراج کے متعلق اہم احکا مات اور تفاصیل اور فقہاء کی آراء اور اس کی اقسام کا موجودا مالیاتی و زرعی نظام کے ساتھ موافقت اور مطابقت اگلی فصول میں پیش کی جایں گی۔

---

**137 ڈاکٹر محمود احمد غازی، محاضرت فقہ، شریعہ اکیڈمی بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی ،اسلام آباد1997 صفحہ/59۔**

## فصل سوم : خراجی زمینوں کی اقسام

خراجی زمین کی آٹھ قسمیں ہیں

۱ وہ زمین جنہیں مجاہدین اسلام نے بزور شمشیر فتح کیا ہو اور پھر یہ زمین اس علاقے کے ذمیوں کو کھیتی باڑی کے لیئے بغرض خراج دی جائیں مثلاً سواد عراق اور مصرو غیرہ ۔[138]

وہ بے کار زمین جسے ذمی نے اسلامی ریاست کے سربراہ کی اجازت سے قابل کاشت بنایا ہو اور اس ذمی نے جہاد اسلامی کے لشکر اسلام کی مدد سے کی ہو اور امیر یا سربراہ نے زمین کا کوئی ٹکڑہ بطور انعام دیا ہو ۔

ذمی کے گھر کے باغ کی زمین خواہ وہ عشری پانی سے سیراب کرے ۔

اس کافر قوم کی زمین جس نے خراج پر مسلمانوں سے صلح کی ہو ۔

جو زمین خراجی پانی سے سیراب ہو ۔

جو زمین مسلمان نے ذمی یا کافر سے خریدی ہو ۔

وہ عشری زمین جو خراجی پانی سے سیراب ہو

مسلمان کے گھر کے باغ کی زمین جسے خراجی پانی سے سینچا گیا ہو ۔

مذکورہ بالا اراضی سے جو محصول یا ٹیکس یا مالگزاری وصول ہو گا وہ خراج کہلائے گا ۔ امام ابو یوسف کی رائے میں خراج دراصل فئے ہی کی ایک قسم ہے کیونکہ معمولی جنگ کے بعد کفار مغلوب ہو کر صلح کر لیں اور اپنی اراضی کا خراج مسلمانوں کو دینا شروع کردیں تو فئے ہی شمار ہو گا وہ لکھتے ہیں

"فاما الفئے یاامیر لمومنین فھوالخراج عندنا ، خراج الارض واللہ اعلم" ۔[139]

ترجمہ اے امیر المومنین ہمارے نزدیک مال فئے سے مراد زمین کا خراج ہے اور اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔

خراج کی وصولی کی شرح کے احکام و قوانین

ذمی غیر مسلم اپنی ذمیوں کے مالک تو نہیں رہیں گے لیکن ان کو ان کی زمینوں سے بے دخل بھی نہیں کیا جائے گا اس قبضہ کی نوعیت موروثی ہو

---

**138** **امام ابو یوسف، کتاب الخراج ، ایضا" جلد /2صفحہ/ 79**

139 **امام ابن حزم الظاہری ، الاحکام فی اصول الاحکام دارالافاق بیروت ۔ لبنان 1980 ایضاً جلد/ 2 صفحہ/219**

گئی ۔ یعنی یہ قبضہ نسل با نسل ان کے ورثا کو منتقل ہو گا اور حکومت ان زمینوں سے اپنے حقوق مالکانہ مناسب شرح خراج کی صورت میں وصول کرے گئی ۔[140]

خراج کی تشخیص میں اس امر کا لحاظ رکھا جائے گا کہ تشخیص کردہ خراج کا بار زمین آسانی سے اٹھا سکے اور کسانوں کی واقعی ضروریات سے جو رقم فاضل رہ جائے وہ خراج کی زد صرف اس پر پڑے ۔ عراق کی زمینوں کی پیمائش اور ان کے خراج کی تخمین کے لئے حضرت عمر نے اس سے اس امر کی پوری تحقیق کی کہ اتنا خراج تو نہیں لگا دیا کہ زمین اس کی متحمل نہ ہو سکے اور ان لوگوں نے اطمنان دلایا اور تحقیق سے یقین ہو گیا کہ زمین کی پیداور میں ذمیوں کے لئے کافی گنجائش چھوڑ دی گئی ہے تشخیص میں کسانوں کی واقعی ضروریات کا پورا پورا لحاظ رکھا جائے گا تو حضرت عمرؓ کو اطمینان ہوا اور انہوں نے اس کی تشخیص کی منظوری دی نیر یہ خراج کی وصولی میں ذمیوں کے پہننے کے کپڑے اور گھر کے برتن خواراک کا غلہ اور دوسرے آلات آسائش نہ قبضہ میں لئے جاسکتے ہیں اور نہ قرق کیے جاسکتے ہیں ۔

حضرت علیؓ نے خراج کی مقامی تشخیص کے مطابق تحصیلدار مقرر کیا ذمیوں کے روبرو ہوئے تو ان کو یہ ہدایت فرمائی کہ دیکھو جزیہ اور خراج کی وصولی میں ان لوگوں سے ایک پیسہ بھی رعایت نہ کرنا لیکن تنہائی میں بلا کر کہا کہ لوگوں کے سامنے جو میں نے بات کہی وہ تو تم سے سن لی اب ایک بات اور کہتا ہوں اور یاد رکھ اگر تم نے اس کی خلاف ورزی کی تو معزول کردوں گا. وہ یہ خراج وصول کرنے کے لئے نہ کسی کا گدھا بیچنا اور نہ اس کا بیل اور نہ ہی اس کے سردی کے کپڑے تین مرتبہ یہ الفاظ دہراتے ان کے ساتھ نرمی کرنا اور نرمی کرنا اور نرمی کرنا ۔

خراج وصول کرنے کے لئے نہ کسی کو کوڑے مارے جائیں گے اور نہ اس کو کھڑا رکھا جائے گا اور نہ اس کا ضروری سامان قرق کیا جائے گا اس میں ذیادہ سے زیادہ مہلت دینی ہے جو ممکن ہے اور ان کو دی جائے گی ۔ سعد بن عامر شام میں کسی مقام کے تحصیلدار تھے ایک مرتبہ وہ حضر ت عمرؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو ان پر برہم ہوئے کہ خراج کی وصولی میں دیر کیوں ہوتی ہے تو انہوں نے کہا کہ آپ نے حکم دیا ہے کہ کسانوں سے ایک وقت میں چار چار دینار سے زیادہ نہ وصول کیا جائے پر ہم یہ تو کرتے ہیں لیکن اتنا مذید کرتے ہیں کہ فصل کی تیاری تک ان کو مہلت دے دیتے ہیں تو حضرت عمرؓ ان کا جواب سن کر اتنا خوش ہوئے کہ فرمایا کہ جب تک میں زندہ ہوں تم کو اس منصب سے معزول نہیں کروں رعایا کو ظلم سے مخفوظ رکھنے کے

140 **ڈاکٹرعبدالکریم زید ان ، الاحکام الذمیین والمستا منین ، ایضا'' ، صفحہ/ 161**

لئے حضرت عمرؓ یہ بھی کرتے تھے کہ جب عراق کا خراج آتا تو کوفہ اور بصرہ کےذمہ دار لوگوں کو بلا کر ان سے قسمیں لیتے تھے کہ اس مال کا کوئی حصہ کسی غیر مسلم پر زیادتی کر ے تو نہیں حاصل کیا گیا ہے ۔[141]

یہی نہیں بلکہ جو لوگ خراج کی تحصیل پر مقرر کیئے جاتے خوب اچھی طرح جانچ کر مقرر کئے جاتے حضرت عمرؓ کو اس کام کے لئے آدمیوں کی ضرورت پڑی تو انہوں نے کوفہ اور بصرہ اور شام کے لوگوں کو لکھا کہ اپنے اندر سے بہترین آدمیوں کے نام منتخب کر کہ لکھو۔ لوگوں نے نام منتخب کر کہ بھیجے تو آپؐ نے ان لوگو ں کو خراج کی وصولی پر مقرر کیا ۔[142]

قاضی ابو یوسف نے تحصیلداروں کے اندر مندرجہ ذیل اوصاف کا پایا جانا ضروری قرار دیا ہے

ایک یہ کہ وہ ذی علم اور فقیہ (قانون دان ہوں )۔

دوسرے کہ کہ وہ اہل الرائے سے مشورہ لے کر کام کرنے کے عادی ہوں، مطلق العنانیت اور خودداری کو رحجان نہ رکھتے ہوں ۔

تیسری صفت یہ کہ وہ دیانت دار ہوں ان کی کوئی بددیانتی ظاہر نہ ہوئی ہو ۔

چوتھی یہ کہ وہ کسی حق کی حفاظت اور کسی امانت کی ادائیگی میں خدا کے سوا اور کسی کی پرواہ کرنے والے نہ ہوں۔

اہل ذمہ کو ظلم ناانصافی سے بچانے کے لئے حکومت خراج کی تحصیل کا انتظام براہ راست کرے گئی یہ کام بیچ کے آدمیوں نمبرداروں جاگیرداروں سے ٹھیکہ پر نہیں لے گئی اور اگر خودا ہل ذمہ کہ خواہش پر بھی ایسا کرنے کہ نوبت آئے گئی تو حکومت کہ طرف سے اس بات کی پوری نگرانی کی جائے گئی کہ بیچ کے آدمیوں کو رعایا پر ظلم کرنے اور ان سے ناجائز فائدہ اٹھانے کا موقع نہ ملے۔

## ذمیوں کی جاگیروں کا اقطاع

اقطاع نام ہے اس جاگیر کا جو حکومت کی طرف سے عوام الناس کی اجتماعی خیر خواہی اور ان کے مفاد کو محفوظ رکھتے ہوئے کسی کو دی جائے واضح رہے کہ اس میں وہ فرد جسے زمیں عطا کہ گئی ہو بہر حال اجتماعی مفاد کہ تابع رہے گا ۔ اس طرح دی ہوئی

141 **علامہ یوسف قرضاوی ، فقہ الزکواۃ ،(مترجم )ڈاکٹر احمد حسن ، ادارہ اسلامیات مطبوعہ لاہور 1991صفحہ/ 119**

**142 شہزاد اقبال شام ، اسلام کا نظام محاصل ،شریعہ اکیڈمی بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد1993صفحہ/31**

زمین سے ملک کی پیداور میں اضافہ ہونے کے ساتھ رعایت کو کسی قسم کہ تکلیف کا سامنا نہیں ہو گا نیز وہ شخص جسے زمین دی گئی ہو اس زمین پر حکومت کے واجب الادا محصولات ادا کرتا رہے گا۔

اقطاع میں دی جانے والی زمین خالصۃ حکومت کی ہونا چائے وہ نہ کسی مسلم کی ملکیت ہو اور نہ کسی غیر مسلم کی ملکیت ہو اور نہ ہی معاہدہ کیا ہو اس کے دینے سے ریاست کے باشندہ کا حق مارا جائے گا دوسری طرف خود حکومت کا اس زمین کے لئے اس زمین کا دینا آمدنی میں اضافے کا باعث ہو گا۔

اس قسم کے اقطاع رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے بعد آپ کے خلفاء دیتے رہے ہیں جس کی شہادتیں کتاب الاموال میں امام ابو عبید پیش کرتے ہیں ۔[143]

ابو عبید کہتے ہیں کہ میرے نزدیک اقطاع انہیں ذمینوں میں جائز ہے جو غیر آباد اور بے کار ہوں یا پرانے زمانے میں کاشت ہو چکنے کے بعد اب پھر غیر کاشت حالت میں باقی رہ گئی ہو اور ان پر کوئی آباد نہ رہا ہو اور اس طرح اس کا معاملہ امام کے ہاتھ میں پہنچ چکا ہو یہی حکم ان بنجر اراضی کا ہے جنیہں کسی نے کاشت نہ کیا ہو اور کوئی مسلمان یا معائدہ ان کا مالک نہ ہو

اس ضمن میں بعض متشابحات ہیں جن کی ابو عبیدہ بہتر تاویل پیش کرنے کے بعد اپنے مذکورہ بالا مسلک کو تقویت پہنچاتے ہیں۔[144]بے شک بعض جاگیرں جو رسول ﷺ نے دیں بظاہر ان میں دے جانے والوں کی خوشحالی اور آسوادگی یا ان کی تالیف قلب کا پہلو نکلتا ہے لیکن غور سے دیکھنے پر یہی معلوم ہو گا کہ ان سب کی روح میں جو جذبہ کار کارفرما ہے وہ اسلام اور عامتہ المسلمین کی فلاح و بہبود کے سوا کچھ نہیں وہ علاقہ دے دیا تھا ۔

حضور ﷺ کی خدمت سے نکل کر گئے تو حضور کو ایک واقف حال نے بتایا کہ آپ ﷺ نے انہیں نمک کی کانیں دے دی ہیں جو مستقل طور پر عوام کو منفعت بخشتی رہتی ہیں چنانچہ آپ ﷺ نے ان سے وہ جاگیر واپس لے لی۔

اقطاع کے بارے میں حضرت عمر فاروقؓ کا طرز عمل اور اس پر ابو عبید کی تاویل غور طلب ہے حضرت ابو بکر نے طلحہ بن عبید اللہ کو ایک زمین بطور جاگیر دی اور اس ضمن میں ایک تحریر لکھی جس پر دوسرے لوگوں کے علاوہ حضرت عمرؓ کو بھی گواہوں میں شامل کیا گیا ۔جب طلحہ وہ

---

**143 امام ابو عبید کتاب الاموال ، فقرہ نمبر 121 ،دارالطاباعۃ بیروت لبنان 1980 جلد/ 5 ،صفحہ /117**

**144 امام ابو یوسف، کتاب الخراج ایضاً ،جلد / 3 ،صفحہ/ 182**

تحریر حضرت عمرؓ کے پاس لے کر گئے تو انہوں نے اس پر اپنی شہادت ثبت کرنے سے انکار کردیا اور کہا۔

"اھذا اکلہ لک دون الناس"۔

ترجمہ ۔کیا تمام لوگوں کی حق روک کر یہ ساری جاگیر تمہاری ملکیت بن جائے گئی ۔[145]

دوسری روایت میں عیینہ کو جب حضرت ابو بکرؓ جاگیر دیتے تھے تو حضرت ابو بکر کہ وثیقہ پر حضرت عمرؓ نے رد کر دیا اور سے مٹا دیا اور طلحہ برہم ہو کر ابو بکر کے پاس پہنچے اور ان سے پوچھا آپ خلیفہ ہیں یا عمر تو حضرت عمر کے انکار کو بحا ل رکھا اسی طرح جب عیینہ جب حضرت ابو بکر سے اس تحریر کی تردید کرانے آئے تو حضرت عمرؓ کا دد عمل معلوم کرنے کے بعد انہوں نے اس کی تجدید کرانے سے انکار کر دیا ۔[146]ایک طرف تو حضرت عمرؓ جاگیر دینے کی اس طرح مخالفت کر رہے ہیں لیکن دوسری طرف یہی حضرت عمرؓ ایک شخص کو ساحل دجلہ پر جاگیر دینے کے لئے ابو موسی اشعری کو لکھتے ہیں کہ اگر یہ زمین خراجی نہ ہو تو اس سے عامۃ المسلمن کو تقصان کا اندیشہ نہ ہو تو سائل کو دی جائے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابو بکر و حضرت عمرؓ دونوں ایسے مشروط اقطاع کے قائل تھے جسے اہل بصیرت واقف حال شرائط اقتاع کے مطابق قرار دیں ۔ بصورت دیگر وہ اسی طرح واپس لینے کے حق میں تھے جیسے حضور نے ابیض بن جمال مازنی کو دی ہوئی جاگیر واپس لے لی تھی ۔ یہاں یہ معلوم ہو جانا چائے کہ اس قسم کا اقطاع جسے دیا گیا ہو اور وہ اسے تین سال تک آباد نہ کر سکے تو حکومت اسے حسب مصلحت تشبیہ کرنے کے بعد یا بغیر تنبیہ کے واپس لے کر اس کا کوئی اور بندوبست کر سکتی ہے خود حضرت عمر نے اپنے عہد خلافت میں بلال بن حارث مزنی سے جو رسول اللہ ﷺ کے اقظاع کو با تمام و کمال آباد نہ کر سکے تھے کہا تھا ۔

"ان رسول اللہ ۔ یقطعک لتحتجرۃ عن الناس انما اقطعک لتعمل فخذمنھا ما قدرت علی عمارۃ ردالبانی"۔

ترجمہ۔ یقیناًرسول اللہ ﷺ نے تمہیں یہ اراضی اس لئے نہیں عطا فرمائی تھیں کہ تم ان کی حد بندی کر کہ دوسرے لوگوں سے روک لو بلکہ آپ ﷺ یہ اس عطا

---

**145 عبدالکریم زید ان ، الوجیز فی اصول الفقہ ، دار لنشر الکتب الاعلامیہ لاہور 1996 ءجلد/ 6،صفحہ /371**

**ڈاکٹروھبہ الزحیلی،فقہ الاسلامی وادلتہ، دارالفکر دمشق 1984 جلد/ 4،صفحہ /189**
**146**

فرمائی تھی کہ تم ان میں کام کرکہ انہیں آباد کر لو لہذا اب تم ان اراضی میں سے اتنا رکھ لو کہ جسے تم آباد کر سکتے ہو تو بقیہ حکومت کو واپس کر دو ۔

یہ اقطاع کی ہوئی زمینیں یا وہ غیر آباد زمینیں جو حکومت کی ملکیت میں ہوں اگر انہیں حسب قانون آباد نہ کیا جائے اور دوسرا نہیں حکومت کی بیکار اور خالی زمینوں کے بارے میں قانون ہے ۔ اس کا مقصد پیداوار میں اضافہ اور مسلمانوں کے اجتماعی مفاد کو مد نظر رکھنا تھا ۔

# باب ہفتم

# ذمیوں کے متعلق بادشاہوں کے لیے خطوط و معاہدات میں احکام و قوانین اسلام

رسول اللہ ﷺ کے دعوت نامے بادشاہوں کے نام جاری ہوئے ۔ آپ انہیں اسلام کی دعوت دیتے اور بتاتے کہ اگر انہیں یہ دعوت قبول نہ ہوتو پھر جزیہ دیں۔ اور یہی ہدایات آپ ﷺ اپنے لشکروں کے سپہ سالاروں کو دیا کرتے تھے ۔ اسلامی ریاست میں وہ جزیہ دے کر برابر کے شہر ی متصور ہوں گے اور ان کو وہی حقوق حاصل ہو ں گے جو اس ریاست میں باقی مسلم شہریوں کو دیئے جاتے ہیں۔

## بادشاہوں اور فرمانرواں کے نام خطوط میں اہل الذمہ کے حقوق کے تحفظ کی ضمانت:۔

حضور صللہ علیہ وآلہ و سلم اور خلفاء راشدین نے اپنے ادوار میں جو خطوط لکھے اور جو امان نامے دۓ۔ ان میں اس بات کا خاص خیال رکھا گیا ہے کہ غیر مسلم اقلیتوں کی جان و مال اور عزت و آبرو کا تحفظ یقینی بنیا جاۓ۔
اسلامی ریاست اور قانون نافذ کرنے والے ادارے اس بات کے پابند ہیں کہ وہ غیر مسلموں بالخصوص ذمی معاہدین کی نگہبانی اس حکومت کا اولین فریضہ ہے۔
ذمی اس مملکت کہ نہ صرف برابر کے شہری ہیں بلکہ تمام حقوق کے مستحق اور ملکی ترقی میں برار کے حصہ دار متصور ہوں گے۔ان کے ساتھ مذہب کے معاملے میں کسی قسم کی زیادتی اور ظلم اورجبر اور امتیازی ناروا سلوک آپ صلی اللہ کی تعلیمات کے برعکس اور متصادم اور اسلام کی روح کے خلاف ہوں گی۔
ان کی تفصیلات اور دیگر احکام اور ذمیوں کی مذہبی آزادی کے متعلق اگلی فصول میں مفصل بیان ہے۔

## فصل اول: عہد نبوی ﷺ کے خطوط میں ذمیوں کے متعلق احکام و قوانین:

آپ ﷺ نے جتنے بھی رؤساء اور فرما راوؤں کو جو خطوط لکھے اور مختلف قبائل کو امان نامے کے احکامات جاری کیے اس میں بالخصوص غیر مسلموں (ذمیوں) کے احکام اور قوانین کو بہت زور دیا اور ان کو ہر طرح کی آزادی اور خود مختاری دی کہ وہ اپنے دین پر قائم رہتے ہوئے اسلامی ریاست کا آزادانہ فیصلہ کرنے کا مکمل اختیار دینے کی پابند متصوور ہوگی۔

اہل یمن کے نام آپؐ کا گرامی نامہ:

عروۃ بن الزبیرؓ کہتے ہیں کہ آنخضرت محمد ﷺ نے اہل یمن کو جو گرامی نامہ تحریر فرمایا:

جو یہودی یا عیسائی اسلام قبول کر لے اور وہ جماعت مومنین میں شامل ہو جائے گا ۔ اس کو وہ حقوق ملیں گے جو مسلمانوں کو حاصل ہو ں گے اسی طرح اس پرو ہ بعض ذمہ داریاں عائد ہیں ۔ اور جو اپنی یہودیت یا نصرانیت پر باقی رہنا چاہے اسے اس کے دین سے چھڑانے کے لیے کسی قسم کے فتنہ یا آزمائش میں مبتلا نہیں کیا جائے گا ۔ بلکہ اس پر جزیہ عائدہو گا۔[147]

اسی مضمون پر مشتمل ایک مکتوب حضور ﷺ نے منذر بن ساوی کے نام بھی تحریر کیا جس کے مندرجات یہ ہیں ۔

آپ ﷺکا گرامی نامہ بنام منذر بن ساوی

عروۃ بن الزبیر کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے منذر بن ساد ی کو مندرجہ زیل گرامی نامہ ارسال فرمایا:

تم سلامت رہو ،۔ میں اس اللہ کی حمد تم تک پہنچاتاہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں بعد ازاں معلوم ہو کہ جو ہماری نماز پڑھے اور ہمارے قبلہ کی طرف رخ کرے اور ہمار ذبیحہ کھائے تو وہ ایسا مسلم ہے جسے اللہ کاذمہ اور رسول کی ضمانت حاصل ہے مجوسیوں میں سے جو اس طریقہ کو اختیار کرے تو وہ مامون و بے خوف ہو گیا ۔ اور جو اسے منظور نہ کرے تو اس پر جزیہ عائد ہو گا ۔ اور عروۃ بن الزبیرؓ کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ایک اور مکتوب گرامی میں تحریر فرمایا

جس پر ذمیوں سے جزیہ لے کر حفاظت کی ضمانت دی گئی ہے ۔[148]

اسیندمین کے نام آپ ؐ کا گرامی نامہ:

---

**147 البلاذری ، امام یحییٰ البلاذری فتوح البلدان، ترجمہ ابو الخیر مودودی ، نفیس اکیڈمی کراچی 1967جلد/2صفحہ/124**

**148 ابن ہشام ،ابوالقاسم عبدالرحمن بن ہشام ، سیرت نبویہ ،مصطفی البانی بیروت 1976جلد/ 4،صفحہ /189**

اللہ کے نبی محمد ﷺ اور اس کے رسول کی جانب سے اسیند مین ، عباد اللہ کے نام عمان و آسد عمان میں سے بحرین میں مقیم ہوں یہ لوگ اگر ایمان لے آئیں ۔ نماز قائم کریں۔ زکوۃ ادا کریں اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کریں اور نبی ﷺ کا حق دے دیں اور مسلمانوں کے دینی طور طریق اختیار کرلیں تو یہ لوگ اپنے آپ کو مامون و بے خوف کرلیں گے ۔اسلام لاتے وقت جو املاک ان کی ہوں گی وہ انہی کی رہیں گی البتہ صرف آتشکدہ کی املاک اس ے مستثنی ہو کر اللہ و رسول کی ہو جائیں گی ۔ ان سے کھجوروں کا عشور 1/10 اور غلہ کا نصف 1/20بطور صدقہ زکوۃ لیا جائے گا ۔ مسلمانوں پر ان کی مدد اور خیر خواہی ضروری ہوگی بالکل ایسے ہی جیسے ان پر مسلمانوں کی مد د اور خیر خواہی ضروری ہو گی ۔ان کی چکیاں انہیں کی رہیں گی وہ ان سے جتنا چاہیں پیستے رہیں۔ اور عباد اللہ اس لیے کہا گیا کہ وہ عبداللہ بن وارم کی اولاد تھے اسی طرح جیسے بہت سے عبداللہ نامی لوگوں کو عبادلہ کہہ دیتے ہیں اور لاالہ الا اللہ کہنے کے لیے ھلل کہتے ہیں۔

بعض لوگوں نے اسبند مین کے بجائے اسید مین کہا ہے جو اس غنی قبیلہ کی طرف نسبت ہے جسے عوام ازر او علم الانساب کے علما وغیرہ سے اسد کہتے ہیں اور ابن الکلبی کی بھی یہی رائے ہے ۔

پہلی روایت کے مفہوم کے بمو جب جب یہ ایرانی قبیلہ قرار پائے گا اور دوسری روایت کے مطابق عربی اور یہ حقیقت ہے کہ وہاں عرب بھی آباد تھے یہ بھی ہو سکتا ہے کہ یہ خط ایرانیوں اور عربوں دونوں کے لیے ہو ۔ [149]

عبداللہ بن شداد کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ہر قل بادشاہ روم کو یہ خط تحریر کیا تھا ۔

## ہر قل بادشاہ روم کے نام آپ ؐگرامی نامہ

## محمد رسول ﷺ کی طرف سے بادشاہ روم کے نام

میں تمہیں اسلام قبول کرلینے کی دعوت دیتا ہوں اگر تم اسلام قبول لیتے ہو تو جو مراعات مسلمانوں کو حاصل ہوں گی وہی تمہیں حاصل ہوں گی اور جو واجبات ان پر عائدہوتی ہیں وہی تم پر عائد ہوں گی۔ اس لیے اللہ تبارک و تعالی فرماتاہے:

"قَاتِلُواْ الَّذِيْنَ لاَ يُؤْمِنُونَ بِاللهِ وَلاَ بِالْيَوْمِ الآخِرِ وَلاَ يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ اللهُ وَرَسُولہ وَلاَ يَدِيْنُونَ دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ أُوتُواْ الْكِتَابَ حَتَّى يُعْطُواْ الْجِزْيَۃَ عَن يَدٍ وَهُمْ صَاغِرُون"۔[150]

ترجمہ : ''اہل کتاب میں سے جو الو گ اللہ پر اور روز آخرت پر ایمان نہیں رکھتے اور نہ اللہ و رسول کی حرام کی ہوئی چیزوں کو حرام قرار دیتے ہیں

---

**149 ڈاکٹر حمید اللہ محمد ، عہد نبوی میں نظام حکمرانی ، داالنشر الکتب الاسلامیہ لاہور 1996جلد/1صفحہ /89**

**150- التوبہ 10/ 29**

اور نہ دین حق کی اطاعت قبول کرتے ہین ان سے جنگ جاری رکھو تاکہ وہ ماتحتی قبول کرتے ہوئے خود آکر جزیہ دیں۔ بصورت دیگر ان اور اسلام کے درمیان حائل نہ رہو۔ وہ چاہیں تو دائرہ اسلام میں داخل ہو جائیں یا پھر جزیہ دیتے رہیں‘‘۔

ابو عبید کے مطابق آپ کے یہ عبارت کہ بصورت دیگر تم فلاحین اور اسلام کے درمیان حائل نہ رہنے سے مراد خاص طور پر کاشتکار اور کسان طبقہ نہیں ہے بلکہ اس سے مراد اس کی مملکت کے تمام باشندے ہیں ۔ کیونکہ عرب تمام عجمیوں کو فلاحین ہی سمجھتے تھے اس لیے کہ ان کا دارومدار کھیتی باڑی پر ہوتاتھا ۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ ابو سفیان بن حرب کے واسطہ سے روایت کرتے ہیں صلح کی اس مدت میں جو رسول اللہ ﷺ اور ابو سفیان و کفار قریش میں طے پائی تھی ۔ ابو سفیان قریش کے تجارتی قافلہ میں گیا ہوا تھا کہ ہر قل نے اسے بلوا بھیجا چنانچہ قافلہ کے سب لوگ اس کے ایلیا بیت المقدس پہنچے تو اس نے قافلہ والوں سے نبی ﷺ کے بارے میں مختلف سوالات کیے جو طویل حدیث میں مذکورہیں ۔ ابو سفیان کہتے ہیں ، پھر ہر قل نے رسول اللہ ﷺ کا وہ خط طلب کیا جو آپ نے وحیہ کلبی کے ہاتھ بصریٰ کے بڑے حاکم کو بھیجا تھا اور جسے بعد میں اس نے ہر قل کے پاس بھیج دیا تھا۔ اس خط کی عبارت یہ تھی ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ محمد رسول اللہ ﷺ کی جانب سے روم کے بادشاہ ہر قل کے نام ۔ جو اللہ کی رہنمائی کے مطابق چلے لگے اس پر سلامتی ہو ۔ اما بعد ۔

میں تمہیں اسلام کی پکار پر لبیک کہنے کی دعوت دیتا ہوں ۔ اسلام قبول کرلو تم سلامت رہو ہوگے اور اسلام قبول کر لو گے تو اللہ تمہیں دوہرا بدلہ دے گا۔ اگر تم نے اسلام قبول کرنے سے اعراض کیا تو رعایا (یعنی تمہارے ماتحتوں ، مددگاروں، اور خدمتگاروں ) کا گناہ بھی تمہارے سر پر رہے گا ۔

’’قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْاْ إِلَى كَلَمَةٍ سَوَاء بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلاَّ نَعْبُدَ إِلاَّ اللّهَ وَلاَ نُشْرِكَ بِهِ شَيْئاً وَلاَ يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضاً أَرْبَاباً مِّن دُونِ اللّهِ فَإِن تَوَلَّوْاْ فَقُولُواْ اشْهَدُواْ بِأَنَّا مُسْلِمُون‘‘۔[151]

ترجمہ : اے اہل کتاب آؤ ایک ایسے کلمہ پر سب متفق ہو جائیں جو ہمارے اور تمہارے درمیان یکساں ہے اور وہ یہ کہ ہم اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کریں اور اس کا کسی کو شریک نہ بنائیں اور نہ ہم میں سے ایک دوسرے کو اللہ کے علاوہ رب بنائے ۔ پھر اگر وہ اس اصول کو نہ مانیں تو تم کہہ دو ، گواہ رہو کہ بے شک ہم مسلمان ہیں ۔ یعنی اس اصول کو تسلیم کرتے ہیں ۔ عبداللہ بن عباس

---

**151 آل عمران 64/3**

کہتے ہیں کہ آنحضرت محمد ﷺ نے کسریٰ کے نام خط لکھا اور حکم دیا کہ یہ خط والی بحرین کو پہنچا دیا جائے۔ پھر والی بحرین نے وہ خط کسری کو بھیج دیا ۔ کسری نے جب یہ خط پڑھا تو اسے پارہ پارہ کر دیا ۔ رواى کہتا ہے میرا خیال ہے کہ اس پر سعید بن المسیب نے یہ اضافہ کیا کہ اطلاع ملنے پر ) رسول اللہ ﷺ نے انہیں بددعا دی کہ وہ بھی پارہ پارہ ہو جائیں۔

عمیر بن اسحاق کہتے ہین کہ رسول اللہ ﷺ نے کسری و قیصر اور نجاشی کو خطو ط لکھے۔ جب کسر ی نے حضور ؐ کا نامہ مبارک پڑھا تو اسے پارہ پارہ کر دیا ۔ لیکن قیصر نے اسے پڑھنے کے بعد لپیٹ کر بحفاظت رکھ دیا ۔ جب ان کا یہ رد عمل حضور ﷺ کو معلوم ہوا تو آپ ؐ نے فرمایا ''یعنی کسری والے ) پارہ پارہ ہو جائیں گے لیکن ان ہر قل والوں کا سلسلہ باقی رہے گا۔

## کسری و قیصر و نجاشی کو بھیجے ہوئے نامہائے گرامی میں اہل الذمہ کے متعلق ہدایات

سیعد بن المسیب کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے کسریٰ و قیصر کو نجاشی کو ایک ہی مضمون کایہ خط لکھا تھا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ محمد رسول اللہ ﷺ کی جانب سے کسری و قیصرو نجاشی کے نام امابعد۔

''تَعَالَوْاْ إِلَى كَلَمَةٍ سَوَاء بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلاَّ نَعْبُدَ إِلاَّ اللّهَ وَلاَ نُشْرِكَ بِهِ شَيْئاً وَلاَ يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضاً أَرْبَاباً مِّن دُونِ اللّهِ فَإِن تَوَلَّوْاْ فَقُولُواْ اشْهَدُواْ بِأَنَّا مُسْلِمُونَ''۔[152]

اے اہل کتاب آو ایسے کلمہ پر سب متفق ہو جائیں جو ہمارے اور تمہارے درمیان یکساں ہے یعنی یہ کہ ہم اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کریں اور نہ اس کا کسی کو شریک بنائیں۔ اور نہ ہم میں سے ایک دوسرے کو اللہ کے علاوہ رب بنائے ۔ پھر اگر وہ اعراض کریں تو تم کہہ دو گواہ رہو کہ بیشک ہم مسلم ہیں یعنی اس بات کو مانتے ہیں ۔

کسری نے آپ کا مکتوب پارہ پارہ کر دیا اور اس پر دھیان ہی نہ دیا ۔ آنحضرت ﷺ نے اس کے لیے فرمایا : وہ تباہ اور اس کی امت پارہ پارہ ہو جائے گی ۔

قیصر نے کہا یہ ایسا خط ہے جس کی نظیر حضرت سلیمان کے بعد میری نظر سے نہیں گزری جس کی ابتدا بسم اللہ الرحمن الرحیم سے ہوئی ۔ اور اس نے ابو سفیان بن حرب اور اور مغیرہ بن شعبہ کو بلا بھیجا جو شام میں تجارت کے لیے آئے ہوئے تھے ۔ پھر ان سے رسول اللہ ﷺ کے بارے میں سوالا ت کئے اور بعدازاں اس نے کہا میر ے ماں ا باپ آپ صلیللہ وسلم پر قربان ۔ اگر میں آپ کے پاس ہوتا تو آپ کے پاؤں دھوتا۔[153]

---

**152 ایضا''**

**153 مولانا شبلی نعمانی ، سیرت النبی ؐ ندوۃ المصنفین اعظم گڑھ انڈیا ،1961جلد/1صفحہ/470**

ذمیوں سے رسول اللہ ﷺ اور آپ ؐ کے صحابہؓ کے صلح نامہ
ابو الملیح حذلی کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے نجرانیوں سے صلح کی تو یہ معاہدہ تحریر فرمایا

**صلح نامہ اہل نجران**

بسم اللہ الرحمن الرحیم ! یہ وہ معاہد ہ ہے جو محمد نبی ﷺ نے اہل نجران کے لیے تحریر کیا ۔ اس لیے اس کا حکم ان پر نافذ ہے معاہدہ کی رو سے ان کی جملہ مملوکہ اشیاء سیاہ و سفید سرخ و زرد پھل اور غلام ازرہ احسان و کرم ان کی ملکیت میں باقی رکھی جاتی ہیں۔ اس شرط پر کہ وہ(سالانہ ) دو ہزر حلے یمنی چادروں کے جوڑے دو برابر قسطوں میں ایک ہزار حلے ماہ صفر میں اور ایک ہزار حلے ماہ رجب میں ادا کرتے رہیں گے ۔ ہر حلہ کی قیمت ایک اوقیہ ہو گی خراج کی کمی بیشی کا شمار اقیوں کے حساب سے ہو گا نیز جو اونٹ ، گھوڑے یازرہیں وہ خراج میں دین گے تو وہ بھی اسی حساب سے لی جائیں گی ۔ اور اہل نجران کی ذمہ داری ہو گی کہ وہ میرے سرستادہ محصلوں کی بیس دن کے اندر اندر کی مدت تک مہمانی کریں اور جب یمن میں کوئی سازش یا بغاوت رونما ہوتو وہ اہل نجران ہمیں تیس گھوڑے، تیس اونٹ ، عاریتاً دیں گے اور میرے سرستا وگان کو یہ کوئی جو اشیا ء عایت دیں گے میرے فرستاوگان ادائیگی کے لیے ان چیزوں کے ضامن ہوں گے۔

نجران اور ان کے لواحقین کو اس کے مقابلہ میں اللہ کا ذمہ اور اس کے رسول کا ذمہ و امان حاصل ہو گا اس بات پر کہ ان کی جان و مال شریعت و مذہب ، عبادت گاہیں ان کی رہبانیت ، ان کی دینی پیشوایت (اسقف کے حقوق) ان کے موجود و غیر موجود افراد ، نیز جو کچھ تھوڑا یا بہت ان کے دست تصرف میں ہے وہ محفوظ رہے گا ۔ نہ ان سے عشر لیا جائے گا نہ ان کے علاقہ میں کسی لشکر کو آنے دیا جائے گا۔ ان میں سے جو اپنا حق طلب کرے گا تو ان کے درمیان انصاف نجران میں ہو گا ۔ [154]

ان لوگوں پر یہ پابندی ہو گی کہ سود نہیں لیں گے اور جو بھی آئندہ سود لے گا وہ میری ذمہ داری اور امان سے خارج ہو جاے گا نیز مستقبل میں یہ انتہائی کوشش اور خیر خواہی سے کام لیں گے ، نہ ان پر ظلم کیا جائے گانہ تشددد۔ اس معاھدے پر حضرت عثمانؓ اور مقیب گواہ ہوئے اور موخر الذکر نے اسے تحریر کیا ۔

دوسری سند سے ابو الملیح ہی سے یہی مضمون مندرجہ ذیل اضافے کے ساتھ مرو ی ہے ۔

جب رسول اکرم ﷺ کو انتقال ہوا تو یہ اہل نجران حضرت ابو بکر صدیقؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے اس صلح نامہ کی شرائط بحال رکھیں

**154 الطبری ، امام طبری ابن جریر ، تاریخ الامم والملوک ،دارلمعارف ، قاہرہ1962جلد/ 7،صفحہ /81**

اور ان لوگوں کے لیے رسول اللہ ﷺ کے صلح نامہ سے مشابہ ایک معاہدہ تحریر کر دیا لیکن حضرت عمر بن الخطابؓ کے عہد خلافت میں ان لوگوں نے سودلینا شروع کردیا، اس پر حضرت عمر نے انہیں جلا وطن کر دیا ، اور انہیں تحریر دے دی ۔ اس کے بعدشام وعراق کے امیروں سے جو لوگ جس کے پاس بھی پہنچیں وہ انہیں غیر آباد علاقہ میں و سیع قطع زمین دے اور جو کچھ یہ محنت کر کے اپنے لیے بنائیں وہ بو جہ اللہ ان کا ، اور ان کی زمین کا صلہ ہے۔

بعد ازاں : نجرانیوں کے نائب دینی پیشوا اور سردار میر ے پاس رسول اللہ ﷺ کا عہد نامہ لے کر آئے اور انہوں نے مجھے حضرت عمرؓ کی شرائط بھی دکھھائیں۔ عثمان بن حنیف سے اس سلسلہ میں دریافت کیا تو انہون نے مجھے بتایا کہ ابو عبید کے مطابق معاہد ہ کی عبارت خراج کی کمی بیشی کا شمار اوقیوں کے حساب سے ہو گا ۔ میں خراج سے مراد لکھتے ہیں ۔ مطلب یہ ہے کہ حلے گنتی میں دوہزار سے کم یا بیش ہوں تو اس کا تعین دوہزر احلیے سے کیا جائے گا۔ گویا دراصل خراج کی رقم دو ہزار اوقیہ تھی ، حلے اس لیے لکھے کہ اس کی ادائیگی ان کے لیے آسان تھی ۔ ہمارا خیال ہے کہ حضرت عمرؓ کا جزیہ میں اونٹ لینا یا حضرت علیؓ کا جزیہ میں سامان لینا آپ ﷺ کے عمل سے ہی مستنبط تھامعاہدہ کی اگلی عبارت بھی یہی بتا رہی ہے کہ اگر وہ دو ہزار حلے نہ لے سکیں بلکہ اونٹ یا گھوڑے اور زر ہیں وغیرہ دیں تو یہ چیزیں بھی قیمت لگا کر دو ہزار اوقیہ کے حساب میں لے لی جائیں گئی۔

معاہدہ بھی عبارت جو بھی آئندہ سود لے گا وہ میری ذمہ داری سے خارج ہو جائے گا ۔بتارہی ہے کہ آپﷺ نے دیگر عمرؓ کی شرائط بھی دکھائیں۔ میں نے عثمان بن حنیف سے اس سلسلہ میں دریافت کیا تو انہوں نے مجھے بتایا کہ وہ اس بارے میں چھان بین کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ وہ شرائط کا شتکار وں کو ان کی زمین سے بے دخل کرنے باعث نقصان دہ ہیں لہذا میں ان کے جزیہ میں سے دو حلے بوجہ اللہ نیز ان کی زمین کے عوض کم کر رہا ہوں اور میں تمہیں ان سے حسن معاملہ کی تاکید کرتاہوں کیونکہ ان لوگوں کی ذمہ داری ہم پر عائد ہوتی ہے ۔ [155]

عروۃ بن الزبیر سے یہی معاہد صلح بعض لفظی اختلافات کے ساتھ مروی ہے ۔ا س میں ازرہ احسان و کرم کے بجائے ان پر فیصلہ کیا۔ نیز اس میں ہر حلے کی قیمت ایک و اقعہ کے بجائے ہر حلہ بھرپور اور کاملّ (اوقیہ) ہو گا ۔ اس روایت میں حضرات ابو بکر و عمر و عثمانؓ کا واقعہ بھی درج نہیں ہے ۔

**155 امام ابن قیم جوزیہ ، زاد المعاد،ایضاًمترجم رئیس احمد جعفری ، نفیس اکیڈمی کراچی ، 1968،جلد2/صفحہ /163**

اس کے گواہوں میں ابو سفیان بن حرب خیلان بن عمر و بنی نضر کے مالک بن عوف اقرع بن حابس حنظلی اومغیرہ بن شعبہ ہیں۔[156]

رسول اللہ ﷺ کا ثقیف کے نام عہد نامہ

عروۃ بن الزبیرؓ راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ثقیف کے لئے یہ عہد نامہ تحریر فرمایا

بسم اللہ الرحمن الرحیم ! میں محمد نبی و رسول اللہ ﷺ کا ثقیف کے لئے عہد نامہ ہے ، اس معاہدہ کی رو سے مندرجہ ذیل تحریر کے مطابق ان کے لئے اس اللہ کی ذمہ داری و میرے قدموں کے نیچے کی زمین کے ضرورمالک بن جائیں گئے.

چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے قیصر کے لئے فرمایا بالقین اسے ایک مدت ملے گئی ۔ رہا نجاشی سود وہ ایمان لے آیا ایک روایت کے مطابق بجائے ایمان کے اسلام لے آیا اور رسول اللہ ﷺ کے جو صحابہ جو ہجرت کر کے وہاں پہنچے تھے ان سب کو اس نے امان بخش دی او ررسول اللہ ﷺ کی خدمت میں خلعت روانہ کی اس کے بارے میں حضور ﷺ نے فرمایا جب تک یہ تم سے تعرض نہ کرے تم بھی اس کو چھوڑ دو۔[157]

---

**156 ا لبلاذری ، امام یحییٰ البلاذری ، فتوح البلدان،ایضاًجلد /2صفحہ /124**

**157 التفتا زانی ، امام سعد الدین ، شرح المقاصد ، لاہور 1981جلد/2 ،صفحہ /141**

## فصل دوم : دور نبویﷺاور خلفائے راشدین رضی ا للہ عنہم کے معاہدات میں ذمیوں کے احکام و قوانین

آپ ﷺ اور خلفائے راشدین کے جتنے بھی قبائل سے صلح نامے کیے اور ان کو امان دی اس میں ذمیوں کے حقوق کا بالخصوص تذکرہ کیا اور حکا م کو پابند کیا کہ وہ ہر صورت معاہدین کے حقوق کا تحفظ یقینی بنائیں اور کسی طرح کے بھی نا انصافی نہ وہونے پائے۔

معاہدات ایران و مصر

جب ایرانی دارالسطنت فتح ہو گیا تو اس کے ساتھ ہی سواد عراق کی فتح مکمل ہوئی سوائے اھل کسریٰ کے تمام رعایا کو ذمی ومعاہدہ قرار دیا گیا۔ کہ حضرت سلمان فارسی نے بطور سفیر ایرانیوں کو ایوان کے محاصرہ کے دوران یہ دعوت دی:

’’فدعو ناهم وعرضنا عليهم، فقلنا، ثلاث تختارون منهم ايتهن شئتم قالوا: ماهن ؟ قلنا الا سلام فان اسلمتم فلكم مالنا وعليكم ماعلينا، وان ابيتم فالجزية، وان يبيتم فمنا جزتكم حتى يحكم الله بيننا وبينكم فاجحنا مجيبهم: لا حاجة لنا فى الا ولىٰ ولا فى الاخرة ولكن الوسطىٰ ۔ عن دعوت عطية بمثلِہِ قال: والسفير سلما‘‘۔[158]

ترجمہ :ہم انہیں نے اسلام کی دی اور انہیں درج ذیل پیش کش کی پس ہم نے انہیں کہا تین چیزوں میں سے جو چاہو پسند کرو تمہیں اختیار ہے، وہ بولے وہ کیا ہیں ، ہم نے کہا’’ اگر تم مسلمان ہو جاؤ تو تمہیں بھی وہ حقوق حاصل ہوں گے جو ہمارے حقوق ہیں اور تمہارے فرائض بھی وہی ہوں گے جو ہمارے فرائض ہیں۔ اگر تم اس سے انکار کرو تو جزیہ ادا کرنا ہے اور اگر تم اس سے بھی انکار کرو تو تم سے جنگ کی جائے گی۔ یہاں تک کہ اللہ ہمارے اور تمہارے درمیان فیصلہ کرے۔ ان کے ایک جواب دینے والے نے ہمیں یہ جواب دیا کہ ہمیں پہلی اور آخری صورت منظور نہں بلکہ درمیانی صورت (یعنی جزیہ منظور) ہے عطیہ نے اسی کی مثل روایت یہاں کی ہے اور کہا سفیر حضرت سلمان فارسی تھے۔

خاص فتح مدائن کے بارے میں امام طبری رقمطراز ہیں:

’’فاحاطو ابهم ودهوهم، فاستجابو ا لسعد على الجزاء والذمة وتراجمع اليهم المدائن على مثل عهد هم، ليس فى ذلک ماكان لعل كسرٰى ومن خرج معهم ‘‘۔

ترجمہ :پس مسلمانوں نے ان کا (ایرانی فوج کا) محاصرہ کر لیا اوران کو دعوت دی (اسلام ، جزیہ یاقتال کی) انہوں نے جزیہ دینا اور ذمی بننا قبول کر لیا اور انہی کی مثل دیگر اہل مدائن نے ذمی بننا قبول کر لیا۔ اس معاہدہ اہل الذمہ میں ال کسریٰ اور ان کے ساتھ بھاگنے والے شامل نہیں تھے۔ فتح ایران کے بعد حضرت عمر نے اہل فارس کے بارے میں مجلس شوریٰ طلب کی کیونکہ اہل

---

**158 الطبری ، امام ابن جریر، التاریخ الامم والملوک، دارالطباعۃ بیروت لبنان 1992جلد/5 صفحہ/156**

فارس کے مذہب مجوس، تقسیم اراضی ، اور ملکیت اراضی برائے کاشت کاراں جیسے اہم وجدید مسائل کا آپ کو سامنا تھا آپ نے صحابہ سے طویل مشورہ کے بعد اجتماعی طور پر یہ فیصلہ کیے۔امام ابن جریرطبری بیان کرتے ہیں:

حضرت عمرؓ نے صحابہ کرام سے پوچھا کہ ان لوگوں کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے جن پر زبردستی کر کے جنگ میں شامل کیا گیا تھا اور وہ اس قسم کی معذرت پیش کرتے ہیں۔ ان کے علاوہ کچھ ایسے لوگ ہیں جو نہ اس قسم کا دعویٰ کرتے ہیں اور نہ ان علاقوں میں رہے، بلکہ اپنے علاقے سے چلے گئے۔ کچھ ایسے ہیں جو وہیں مقیم رہے اور وہاں سے نہیں گئے تھے۔ کچھ ایسے ہیں جنہوں نے اطاعت قبول کر لی۔[159]

’’فاجمعو اعلی ان الوفاء لمن اقام وکف لم یزده غلبہ الا خیراً، ران من ادی فصدق اووفی فبمنز لتهم، وان کذب نبذ الیهم واعادو اصلحهم ، وان یجعل امر من جلا الیهم، فان شاوا واد عو هم و کانو الهم ذمۃ، وان شاء واتمو اعلی منعهم من ارضهم ولم یعطاوهم الا القتال ، وان یخیرو امن اقام واسلم ، الجزاء اوالجلاء وکذلک الفلاح‘‘۔[160]

ترجمہ :۔لہٰذا صحابہ کا اجتماع ہو اکہ جو وہیں مقام رہے اور جنگ سے باز رہے تو ان کے معاہدے کی پابندی کی جائے اور ان کا ایفاء کیا جائے اور جو معاہدے کے دعویدار ہوں اور اس کی تصدیق ہو جائے یاان کی پابندی ثابت ہو جائے تو ان کا بھی یہی حکم ہے اور جن کے دعوے جھوٹے ثابت ہوں تو ان کے دعوے رد کئے جائیں گے۔ ان کے ساتھ دوبارہ صلح کی بات چیت ہو گی اور جو لوگ اپنی زمینوں سے چلے گئے ہیں تو ان کا فیصلہ کرنا وہیں کے مسلمانوں پر چھوڑ دیا جائے۔ اگر وہ چاہیں تو ان سے مصالحت کر لیں اور وہ لوگ مسلمانوں کے ذمی بن جائیں اور اگر وہ مناسب سمجھیں تو ان کی اراضی انہیں نہ دیں اور ان سے جنگ کریں اور جو اقامت اختیار کرے اور مطیع ہو جائے اس کے بارے میں انہیں اختیار دیا جائے کہ وہ ان سے جزیہ لیں یا انہیں جلاوطن کر دیں۔ یہی حالت کسانوں کی ہو گی۔

اس اجتماعی فیصلہ کے بعد حضرت عمرؓ نے اہل فارس کے لیے یہ مکتوب لکھا جو فارس کے غیر مسلموں سے معاہدہ کے اصول و شرائط پر مبنی ہے۔

---

**159 الطبری ، اما م ابن جریر الطبری، تاریخ الامم و الملوک ، دار المعارف قاہرہ، مصر 1916 جلد/4،صفحہ/ 227**

**161 امام ابن حجر عسقلانی، الاصابہ فی تمیز الصحابہ ، داراحیاء التراث ، بیروت 2004ایضا جلد/3،صفحہ/156**

''امامن اقام ویجل ولیس لہ عہد فلہم ما لا ھل العھدبمقامھم لکم و کفھم عنکم اجابۃ، وکذلک الفلاحون اذ فعلوا ذ لک وکل من ادعی ذلک فصدق فلھم الذمۃ، وان ''کذبو انبذ الیھم، واما من اعان وجلا، فذلک امر جعلہ اللہ لکم فان شئتم فاد عو ھم الی ان یقیمولکم فی ارضھم ولھم الذمۃ، وعلیھم الجزیۃ، وان کرھو ذلک، فاقسمو اما فاء اللہ علیکم منھم''۔[161]

ترجمہ :جو لوگ اپنے مقام پر جمے رہے اور وہاں سے چلے نہ گئے ہوں اور انہوں نے کوئی معاہدہ نہ کیا ہو تو چونکہ وہ تمہارے لیے اپنی جگہ پر برقرار رہے اور تمہاری حفاظت نہیں کی تو ان کا یہ رویہ معاہدہ کرنے کے برابر ہے۔

کسان کھیتی باڑی کرنے والے (فلاحین) بھی اگریہ رویہ اختیار کر یں تو ان کے لیے بھی یہی حکم ہے۔ جو کوئی اس بات کا دعویٰ کرے اور کے دعوے کی تصدیق ہو جائے تو وہ ذمی ہے اور اگر ان کا دعویٰ جھوٹا ثابت ہو تو اسے رد کر دو مگر جو دشمن کی مدد کرے اور تمہارے مفتوحہ علاقے سے چلا جائے تو اللہ نے اس معاملے میں تمہیں اختیار دیا ہے۔ اگر تم چاہو تو تم انہیں اس بات کی دعوت دو کہ اپنی اراضی میں مقیم ہو جائیں اور جزیہ ادا کر کے مسلمانوں کی ذمہ داری میں آجائیں ، اگر وہ آنا نہ چاہیں تو ان کی اراضی کو اپنا سمجھ کر آپس میں تقسیم کر لو۔

جب حضرت عمرؓ کے خطوط حضرت سعد بن مالک (ابن ابی وقاص) کے پاس آئے تو مسلمانوں نے ان لوگوں کو جو اپنے وطن چھوڑ کر چلے گئے تھے یہ دعوت دی کہ وہ واپس آ جائیں اور جزیہ ادا کر کے مسلمانوں کی ذمہ داری اور اطاعت میں آجائیں اس دعوت پر وہ واپس آگئے اور معاہدے کی پابند افراد کی طرح ذمی بن گئے، مگر ان کا خراج ان سے زیادہ بھاری تھا اورجو لوگ وہیں مقیم رہے وہ معاہدہ کرنے والوں کی طرح سمجھے گئے اور جن لوگوں نے یہ دعویٰ کیا کہ ان پر زبردستی کی گئی تھی اور وہ جنگ سے بھاگ گئے تھے انہیں واپس آنے والوں کی طرح سمجھا گیا۔ کسانوں کے ساتھ اسی طرح کا سلوک کیا گیا۔

صلح اور معاہدے میں وہ اراضی نہیں شامل کی گئیں جو شاہی خاندان کی تھیں یا ان لوگوں کی تھیں جو اپنے حکام کے ساتھ شامل ہو کر چلے گئے تھے اور انہوں نے ان دو چیزوں میں سے کسی ایک چیز کو تسلیم نہیں کیاتھا۔ ''اسلام یا جزیہ'' لہٰذا وہ بھی اس مال غنیمت میں شامل ہو گئے جنہیں اللہ نے مسلمانوں کی غنیمت کے طور پر دیا تھا لہٰذا شاہی خاندان کی جائیدا د اور اراضی اور نہ مذکورہ بالا لوگوں کی اراضی مال غنیمت (فئے) حاصل کرنے والوں کی ملکیت قرار دی گئیں اور باقی سواد عراق کا علاقہ ذمی لوگوں کے قبضہ میں رہا۔ ان سے کسریٰ کے خراج کے مطابق خراج وصول کیا جاتا تھا کسریٰ کاخراج مردوں پر ان کے مقبوضہ مال اور حصوں کے مطابق ہوتا تھا۔

---

**161 امام البلاذری، امام یحییٰ البلاذری ، فتوح البلدان ،ایضاًجلد/1صفحہ /519**

مال غنیمت میں شاہی خاندان کی اور ان کے متعلقین اور ان کے اہل و عیال ی جائیدادیں اور اراضی شامل ہیں۔ آتش کدوں، جنگلوں تالابوں اور گلیوں وغیرہ کی زمینیں شاہی خاندان اور ان کے متعلقین کی زمینوں سے الگ ہیں کیونکہ یہ عراق کے تما م دیہاتوں میں پھیلی ہوئی ہیں۔[162]

کسانوں پر جزیہ کی ادائیگی کے علاوہ درج ذیل ذمہ داریاں بھی تھیں جن کی بجا آوری ضروری تھی:

''فکان الفلاحون اللطرق والجسور والا سواق والحرث والد لالۃ مع الجزاء من ایدیھم علی قدر طاقتھم، وکانت الدھا قین للجزیۃ ایدھیم والعمارۃ، وعلیٰ کلھم الا رشاد و ضیافۃ ابن السبیل من المھاجرین، وکانت الضیافۃ لمن افاء ھا اللہ خاصۃ میراثا''[163]

ترجمہ :کسانوں کے لیے اپنی طاقت کے مطابق جزیہ کی ادائیگی کے ساتھ راستوں، پلوں ، بازاروں اور کھیتوں کی حفاظت بھی ضروری تھی۔ بڑے زمینداروں کے لیے بھی جزیہ اور پلوں وغیرہ کی تعمیر میں تعاون ضروری تھا۔ ان سب ذمیوں پر مسافر مسلمانوں کو راستہ بتلانا اور ان کی ضیافت کرنا بھی ضروری تھا فاتحین کی ضیافت خاص میرا ث ہو گئی تھی۔

عراق کے ذمیوں کے بارے میں حضرت عمرؓ نے درج بالا شرائط کے علاوہ معاہدہ صلح کے وقت درج ذیل دفعات بھی ضروری قرار دی تھیں:۔

'' وقالو جمیعاً : کان صلح عمر الذی صالح علیہ اھل الدمۃ، انھم ان غشو المسلمین لعد وھم برئت منھم الذمۃ، وان سبو مسلماً ان ینھکو اعقوبۃ، وان قاتلو مسلماً ان یقتلوا، وعلیٰ عمر منعتھم وبری عمر الی کل ذی عھد من معرۃ الجیوش''

ترجمہ :تمام راویوں کا اس پر اتفاق ہے کہ حضرت عمرؓ نے درج ذیل شرائط پر ایرانی ذمیوں سے صلح کی تھی۔ اگر وہ مسلمانوں کے ساتھ غداری کر کے دشمن کے ساتھ مل گئے تو ان کی ذمہ داری جاتی رہے گی، اگر انہوں نے کسی مسلمان کو قید کر لیا تو سزا کے مستحق ہوں گے، اگر انہوں نے کسی مسلمان سے جنگ کی تو انہیں قتل کیا جائے گا،عمر پر عام حالات میں ان کی حفاظت ضروری ہے تا ہم (دوران جنگ) لشکروں کی زیادتی سے عمر بری الذمتہ ہے۔[164]

اہل فارس اور ان کی اراضی کی شرعی حیثیت کے بارے میں فقہائے اسلام کی آرا ء نقل کرتے ہوئے امام یحی البلازری نقلکرتے ہیں:۔ حضرت شعبی سے دریافت کیا گیا کہ سودا عراق کا کیا حال ہے؟ آپ نے فرمایا یہ علاقہ بزور شمشیر فتح کیا گیا ہے اورچند قطعوں کے علاوہ اس کی تمام اراضی ایسی ہے کہ جہاں کے لوگو دوسری جگہ چلے گئے تھے ، انہیں صلح اور ذمی بننے کے

---

**162 امام الجوینی امام الحرمین ، غیاث الامم ، الاسکندریہ 1997 ایضاً**

**163 امام الطبری امام ابن جریر طبری، تاریخ الامم والملوک، ایضاًجلد/2صفحہ /227**

**164 عمری ، سید جلال الدین ، غیر مسلموں سے تعلقات اور ان کے حقوق، ادارہ تحقیق و تصنیف اسلامی علی گڑھ انڈیا 1989صفحہ 71**

لئے بلایا گیا تو انہوں نے یہ دعوت قبول کرلی اور واپس آگئے اس طرح وہ جزیہ ادا کر کے ذمی بن گئے اور ان کی حفاظت کا ذمہ لیا گیا۔ یہی وہ مسنون طریقہ ہے جو رسول اللہ ﷺ نے دومتہ الجندل میں اختیار فرمایا تھا۔ البتہ کسریٰ کے خاندان اوراس کے ساتھ جانے والوں کی زمینیں مال غنیمت قرار دی گئیں۔

طلحہ، سفیان اور ماہان روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سودا عراق کو مفتوحہ علاقہ قرار دیا ہے اور اسی طرح اس کے اور نہر بلخ کے درمیان کی تمام اراضی ہے البتہ ایک قلعہ اس سے مستثنیٰ ہے ۔ یہاں کے باشندوں کو صلح کی طرف دعوت دی گئی تو (اس کو قبول کرنے کی بنا پر) وہ ذمی بن گئے اور ان کی اراضی ان کو لوٹا دی گئی۔ اس میں آل کسریٰ کی جائیدادیں شامل نہیں ہیں اور ان کے متعلقین اور متبعین کی جائیدادیں شامل ہیں کیونکہ یہ اراضی اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ مال غنیمت میں شامل ہیں۔ کوئی مفتوحہ چیز اس وقت تک مال غنیمت میں شامل نہیں سمجھی جاتی ہے جب کہ وہ تقسیم نہ کر دی جائے اس وجہ سے غنیمت سے مراد تقسیم شدہ شے ہے ۔

حسن بن ابو الحسن فرماتے ہیں کہ عا م طور پر مسلمانوں نے اس علاقہ (سودا عراق) کو بزور شمشیر فتح کیا تھا مگر انہوں نے وہاں کے باشندوں کو واپس آ کر ذمی بننے کی دعوت دی اور ان کے سامنے جزیہ کی تجویز پیش کی جسے انہو ں نے قبول کر لیا تھا اس لیے ان کی زمینیں وغیرہ محفوظ ہو گئیں۔

عمرو بن محمد نے حضرت شعبیؒ نے روایت کی ''لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ اہل سودا عراق غلام ہیں'' آپ نے فرمایا:

تو پھر غلاموں سے جزیہ کیوں لیا جاتا ہے، جہاں تک مجھے علم ہے ایک پہاڑی قلعہ کے علاوہ تمام سودا عراق بزور شمشیر فتح ہوا تا ہم وہاں کے باشندوں کو واپس آنے کی دعوت دی گئی تو وہ واپس آگئے اور ان سے جزیہ لینا قبول کر لیا گیا اس طرح وہ ذمی بن گئے۔ مال غنیمت وہ تقسیم کیا جاتا ہے جسے چھین لیا جائے مگر جس پر قبضہ نہ ہواور وہاں کے باشندے تقسیم ہونے سے پیشتر جزیہ دینا قبول کر لیں تو ان کے ساتھ ہی مذکورہ بالا مسنون طریقہ اختیار کیا جاتا ہے۔[165]

امام التفتازا نی فرماتے ہیں

'':البلدان کلھا اخذت عنوۃ الا حصون قلیلۃ، عاھدواقبل ان ینزلو، ثم دعوا ۔۔ یعنی الذین اخذواعنوۃ۔ الی الرجوع والجزاء فصا رو ذمۃ اھل السواد، والجبل کلہ امرلم یرل یصنع فی اھل الفی، وانما عمل عمر و المسلمون فی ھذا الجزاء والذمۃ علی اجریا ما عمل بہ رسول اللہ ۔ فی ذلک، وقد کان بعث خالد بن ولید من تبوک الی دومۃ الجندل، فاخذ ھا عنوۃ ، واخذ ملکھا اکیدر بن عبد المالک اسیراً، فد عا ہ الی

**165 البلاذری، امام یحیٰ البلاذری ، فتوح البلدان ،( مترجم )ابوالخیر مودودی ، نفیس اکیڈمی کراچی 1984 جلد/،4صفحہ/ 162**

الذمۃ والجزاء، وقد اخذ ت بلا دہ عنوۃ، واخذ اسیراً، وکذالک فعل بابنی عریض، وقد اخذ فادعیا انہما اوداؤہ، فعقد لہما علی الجزاء والذمۃ، وکذلک کان امریحنہ ابن رؤیۃ صاحب ایلۃ، ولیس المعمول بہ من الا شیاء کروایۃ الخاصۃ، من روی غیر ماعمل بہ الائمۃ العدول المسلمون ، فقد کذب وطعن علیہم''[166]

ترجمہ :-''تمام شہروں پر بزور شمشیر قبضہ کیا گیا البتہ چند قلعے ایسے ہیں جن کے بارے میں وہاں کے لوگوں نے قبضہ سے پہلے معاہدہ کر لیا تھا اس کے بعد مفتوح قوم کو دعوت دی گئی تھی کہ وہ واپس آ جائیں اور جزیہ ادا کریں اس طرح وہ ذمی ہو گئے۔ اہل سودا جبل کا معاملہ مال غنیمت کی طرح ہونا چاہیے مگر حضرت عمر فاروقؓ نے ان سے جزیہ قبول کیا اور انہیں ذمی بنا لیا۔ یہ طریقہ رسول اللہ ﷺ کے آخری عمل کے مطابق تھا جب آپ نے خالد بن ولید کو تبوک سے دو متہ الجندل کی طرف بھیجا تھا تو حضرت خالدؓ نے اس پر فتح کر کے قبضہ کر لیا تھا اور اس کے بادشاہ اکیدبن عبد الملک کو امیر بنایا تھا اور اسی طرح انہوں نے عریض کے دونوں بیٹوں کے ساتھ ہی طریقہ اختیار کیا اور ان دونوں کو گرفتار کر لیا پھر ان سے جزیہ قبول کرنے اور ذمی بننے کا معاہد کیا گیا۔ سجنہ بن رقابہ کا معاملہ بھی ایسا ہی تھا جو ایلہ کا حاکم تھا۔ مزید برآں یہ اہم احکام بھی تصریح ہیں ''۔

''احذالسواد عنوۃ ، فدعو الی الر جوع والجزاء ، فاجابو الیہ، فصاروااذمۃ، الا ماکان لال کسریٰ واتبا عہم، فصارفیاً لا ھلہ، وھو الذی یتحجی اھل الکوفۃ الی ان جھل ذلک فحسبوہ السواکلہ، وما سوادھم، فذلک''۔[167]

ترجمہ :سواد عراق مفتوحہ علاقہ ہے تاہم وہاں کے لوگوں کو واپس آنے اور جزیہ ادا کرنے کی دعوت دی گئی چنانچہ وہ واپس آگئے اور جزیہ قبول کر لیا، اس لیے وہ ذمی ہو گئے۔ البتہ کسریٰ کے خاندان اور اس کے متعلقین کی ملکیت مال غنیمت (فئے) میں شامل ہو گئی ، اہل کوفہ کا یہی مسلک ہے مگر بعض ناواقفوں نے تمام سواد عراق کو اس میں شامل کر لیا ہے ورنہ سوار کی اصل حقیقت یہ ہے (جو بیان کی گئی ہیں)

ابو یوسف فرماتے ہیں

''اخذا السواد عنوۃ، فد عو ا الی الرجوع، فمن اجاب فعلیہ الجز یۃ ولہ الذ مۃ، ومن ابی صارمالہ فیاً، فلا یحل بیع شی ء من ذلک الفی ء فیما بین الجبل الی العذیب من ارض السواد ولا فی الجبل ''۔[168]

---

**166 التفتازانی ،سعد الدین ، شرح المقاصد، مکتبہ العلمیہ بیروت ،جلد/ 3،صفحہ /95**

**167 ابن خلدون ، عبدالرحمان ابن خلدون، تاریخ ابن خلدون ، نفیس اکیڈمی کراچی 1982جلد /2صفحہ/ 335**

**168 ڈاکٹر یسین مظہر صدیقی،عہد نبویؐ کا نظام حکومت، الفیصل پبلیشرزلاہور 1985 صفحہ/189**

ترجمہ :سواد عراق پر فتح کرنے کے بعد قبضہ کیاگیا ہے پھر لوگوں کو واپس آنے کی دعوت دی گئی جس نے دعوت قبول کر لی اس پر جزیہ لگایا گیا اور جس نے انکار کیا اس مال (فئے) مال غنیمت میں شامل ہو گیا اس لئے جبل سے عذیب تک سواد کا علاقہ اور خود جبل کے اندر کی زمین جو فئے (مال غنیمت ) میں داخل ہے قابل فروخت نہیں ہے۔

فتح عراق کے بعد تقسیم اراضی کے ضمن میں امام ابو یوسف بیان کرتے ہیں:-

فتح عراق کے بعد تقسیم اراضی کا مسئلہ پیش آیا۔ حضرت عمرؓ نے صحابہ سے مشور طلب کیا بعض صحابہ بالخصوص حضرت بلال اور زبیر بن عوام کا مشورہ تھا کہ یہ اراضی مجاہدین میں مال غنیمت کی طرح تقسیم کر دی جائے چنانچہ آپ نے تقسیم زمین سے انکار کر دیا اور سورۃ حشر کی آیات (7تا10) سے استنباط کیا کہ اللہ تعالیٰ نے مال فئے میں بعد والوں کو بھی شریک کیا ۔ مجاہد ین میں تقسیم سے بعد والے محروم ہو جائیں گے نیز سرحدوں کی حفاظت اور عراقی بیواؤں اور یتیموں کی دیکھ بھال کہاں سے ہو گئی۔ چنانچہ حضرت عمر نے صحابہ کو اراضی عراق کے بارے میں رائے دی اور فرمایا میں نے جو مال غنیمت ملا تھا اس کو متعینہ مصارف میں تقسیم کر دیا۔[169]

میں نے یہ رائے قائم کی ہے کہ زمینوں کو مع کاشت کاروں کے سرکاری ملکیت قرار دیدوں اور اس کے کاشت کاروں پر خراج عائد کردوں اور ان پر فی کس جزیہ مقرر کردوں جسے وہ ادا کرتے رہیں اس طرح یہ جزیہ اور خراج مسلمانوں کے لئے (ایک مستقل ) فئے کا کام کرے گا جس (کی آمدنی) میں فوجی، کم سن افراد اور آنے والی نسلیں حصہ دار ہوں گی۔ دیکھئے ! ان سرحدوں کی حفاظت کے لیے بہر حال کچھ آدمی تعینات کرنے ہوں گے جو مستقلاً وہاں وہاں رہیں۔ یہ بڑے بڑے شہر جیسے شام، الجزیرہ ، بصرہ ، مصران میں فوجی چھاؤنیاں قائم رکھنا اور ان کو وظائف دینا ناگزیر ہے اب اگر یہ زمینیں اور ان پر محنت کرنے والے کاشت کار تقسیم کر دیئے جائیں گے تو ان لوگوں کو کہاں سے دیا جائے گا؟یہ سن کر سب نے یہ کہا کہا: آپ ہی کی رائے (صحیح) رائے ہے۔ آپ نے جو فرمایا وہ خوب ہے اور جو رائے قائم کی وہ بہت موزوں ہے اگر ان شہروں اور سرحدوں میں افواج نہیں رکھی جائیں گی اور ان کے لیے بہ طور تنخواہ کچھ مقرر نہ کیا جائے گا تو اہل کفر اپنے شہروں پر پھر سے قابض ہو جائیں گے۔ آپؓ نے فرمایا: اب مجھ پر یہ معاملہ واضح ہو گیا اب بتاؤ کہ کون ایسا ماہر اور دانش مند ہے جو ان زمینوں کا مناسب طورپر بندوبست کر دے اور کاشت کاروں پر ان کی برداشت کے مطابق(خراج) تجویز کر دے؟ لوگوں نے بالا تفاق عثمان بن حنیف کا نام پیش کیا اور کہا کہ آپ ان کو اس کا م کا ذمہ دار بنا کر روانہ کر سکتے ہیں کیوں کہ یہ

---

**169 امام ابویوسف کتاب الخراج ( مترجم )محمد طاہر سورتی ، ادارہ تحقیقات اسلامی جلد سوم صفحہ /81**

صاحب فہم و بصیرت اور تجربہ کار ہیں۔ حضرت عمرؓ نے بلا تا خیراان کو علاقہ سواد کی پیمائش کے کام پر مقرر کر دیا۔

امام ابو عبید نے تقسیم اراضی عراق کے سلسلے میں حضرت عمرؓ کی آراء کو درج ذیل الفاظ میں نقل کیا:

''قال، فابی، قال۔ فما لمن جاء بعد کم من المسلمین؟ واخاف ان قسمتہ ان تفاسدوا بینکم فی المیاہ۔ قال: فاقر اھل السواد فی ارضھم و ضرب علی روسھم جزیۃ، وعلیٰ ارضیھم الطسق (ری الخراج) ولم یقسم بینھم فقال عمر: لا ھذا عین المال، ولکنی احبسہ فیما یجری علیھم وعلی المسلمین3قال عمر: تریدون ان یاتی آخر الناس لیس لھم شی (قال عمر): لو لا آخر الناس ما افتحت قریۃالاقسمتھا''۔[170]

ترجمہ:۔ ''حضرت عمرؓ نے انکار کر دیا ار کہا ایسی صورت میں تمہارے بعد آنے والے مسلمانوں کو کیا ملے گا اور مجھے اندیشہ ہے کہ اگر میں اس علاقے کو تقسیم کردوں تو تم آپس میں پانی پر جھگڑتے رہو گے۔ رواى کہتا ہے کہ پھر حضرت عمرؓ نے سوا د کے باشندوں کو ہی وہاں بحال رکھا اور ان پر فی کس جزیہ اور ان کی زمینوں پر خراج لگا دیا اور اس طرح انہوں نے یہ زمینیں مسلمانوں میں تقسیم نہیں کی''۔

۲۔ حضرت عمرؓ نے کہا میں تقسیم نہیں کروں گا یہ تو اصل سرمایہ ہیں۔ میں اسے وقف رکھو ں گا اور اس میں فاتح مسلمانوں اور دوسرے مسلمانوں کو وظائف جاری کروں گا۔

۳۔حضرت عمرؓ نے کہا تم لوگ چاہتے ہو کہ بعد میں آنیوالے لوگوں کے لیے اس میں سے کچھ نہ بچے۔

۴۔ حضرت عمرؓ نے کہا اگر بعد میں آنے والے لوگوں کا خیال نہ ہوتا تو جو علاقہ بھی فتح ہوتا میں اسے مسلمان فاتحین میں تقسیم کر دیتا۔

اس مشاورت کے بعد آپ نے حضرت سعد کو اراضی سواد عراق اور بطو ر ذمی ان سے تعلقات و معاملات کے بارے میں دیگر ہدایات دیں۔ قاضی ابو یوسف نے کتاب الخراج میں بیان کیا ہے ۔ جب سعد نے عراق فتح کر لیا تو عمرؓ نے ان کو لکھا: اما بعد ! مجھے تمہارا خط جس میں تم نے لکھا ہے کہ لوگوں نے تم سے یہ مطالبہ کیا ہے کہ ان کے اموال غنیمت اور جو کچھ اللہ نے انہیں بطور فئے عطا کیا ہے وہ سب ان کے درمیان تقسیم کر دیا جائے۔ میرا یہ خط پہنچنے کے بعد جائزہ لوکہ لوگ تمہارے پاس لشکر میں ازقسم مال و مویشی وغیرہ کیا کیا لے کر آئے ہیں۔

ان تمام چیزوں کو تم ان مسلمانوں کے درمیان تقسیم کر دو جو موجودہوں (اور جنگ میں شریک رہے ہوں) زمینیں اور نہریں ان پر محنت کرنے والوں کے

---

**170 امام ابو عبید قاسم بن سلام کتاب الاموال، فقرہ نمر 9 18 (مترجم) مولانا محمد ابراہیم ادارہ اسلامیات لاہور 1987 صفحہ / 169**

پاس چھوڑ دو تا کہ یہ مسلمانوں کو و ظائف جاری کرنے میں کام آئیں اگر تم انہیں بھی موجودہ لوگوں کے درمیان تقسیم کرو گے تو ان کے بعد آنے والوں کے لیے کچھ باقی نہ رہے گا۔
میں تمہیں یہ حکم دے چکا ہوں کہ جس سے بھی مقابلہ ہواسے جنگ سے پہلے اسلام لانے کی دعوت دو جو شخص بھی جنگ سے پہلے یہ دعوت قبول کر لے وہ مسلمانوں کا ایک فرد ہے۔ مسلمانوں کے سارے حقوق اسے حاصل ہوں گے نیز جو ذمہ داریاں مسلمانوں پر عائد ہوتی ہیں اس پر بھی عائد ہو ں گئی اور اسے بھی اسلام میں (بحیثیت مسلمان ہونے کے ) مال غنیمت کا ایک حصہ ملے گا۔[171]

معاہدۃ الا ساورۃ

الا ساورۃ ایک عجمی اور ایرانی قوم ہے جس کا تعلق ساسانی دور سے ایرانی فوج کے ہر اول دستوں سے تھا۔ فتح سواس کے بعد غلبہ اسلام کو دیکھتے ہوئے اس نے حضرت ابو موسیٰ الا شعری کے پاس اپنی قوم کے دس آدمیوں کے وفد کو شیرو یہ کی قیادت میں ذیل کے پیغام کے ساتھ بھیجا:

ہم تمہارے دین میں اس شرط پر داخل ہونا چاہتے ہیں کہ ہم آپ کے ساتھ مل کر اہل عجم دشمنوں سے جنگ کریں گے لیکن تمہارے باہمی اختلاف کی صورت میں اہل عرب سے نہیں لڑیں گے اور اگر عربوں نے ہم سے جنگ کی تو عربوں کے خلاف ہمارا دفاع اور حفاظت کرنا تم پر لازمی ہو گا۔ ہم جس شہر میں اور جس کے ساتھ چاہیں رہیں گے، ہمیں بہترین عطیات دیں گے ، تمہارا بڑا امیر ہم سے معاہد کرے گا۔ حضرت ابو موسیٰ الا شعری نے اس کے جواب میں کہ:۔

"فقال ابو موسیٰ بل لکم مالنا وعلیکم ما علینا ، قالو الا نرضی فکتب ابو موسیٰ بذلک الی عمر، فکتب الیہ عمران ان اعطھم جمیع ماسالو افخر جوا حتی لحقو ا بالمسلمین"۔[172]

ترجمہ :ابو موسیٰ نے کہا جو ہمارے حقوق ہیں وہی تمہارے ہوں گے او جو ہمارے فرائض ہیں وہی تمہارے ہوں گے انہوں نے کہا کہ ہم راضی نہیں۔ ابو موسیٰ نے یہ معاملہ حضرت عمرؓ کو تحریر کیا ، حضرت عمر نے آپ کی

---

**171 ابن خلدون ، امام عبدالرحمان ابن خلدون ، تاریخ ابن خلدون ،ایضاًجلد/2صفحہ 361/**

**172 امام الماوردی، الاحکام السلطانیہ، ایضاًجلد /1صفحہ /138**

طرف جواب لکھا کہ ان کو وہ سب کچھ دے دو جو وہ مانگتے ہیں۔ پس وہ نکلے اور مسلمانوں کے ساتھ مل گئے۔

## فوج روانہ کرتے وقت سپہ سالار کو رسول اللہ ﷺ کی وصیت

بریدہؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب کسی لشکر یا کسی فوجی دستہ پر کسی کو امیر مقرر فرماتے تو اسے خصوصیت کے ساتھ اپنی ذات کے بارے میں تقویٰ اور اللہ کی ہداہت فرماتے نیز اس کی معیت میں مسلمانوں کے ساتھ بہتر سلوک کا حکم دیتے پھر فرماتے اللہ کے نام سے اللہ کی راہ میں غزوہ کرو ۔ جو اللہ کا انکار کرے اس سے جنگ جاری رکھو۔ خیانت نہ کرنا،بے وفائی و بد عہدی نہ کرنا ۔ مقتولین کے اعضا کاٹ کر ان کو بدنما مثلہ نہ کرنا کسی بچے کو قتل نہ کرنا ۔ جب تمہارا مشرک دشمنوں سے مقابلہ ہو تو انہیں ان تین باتوں میں سے کسی ایک کو قبول کر لینے کی دعوت دینا ان میں سے جو ایک بات کو بھی قبول کر لے تو ان سے تعارض نہ کرنا پھر انہیں اپنے علاقے سے نکل کر مہاجریں (مدینہ ) میں منتقل ہونے کی دعوت دینا اور انہیں بتا دینا کہ اگر وہ ہجرت کرلیں گے تو انہیں مہاجرین کی سی مراعات حاصل ہونگی اور ان پر مہاجرین کی سی ذمہ داریاں عائد ہوں گی اگر وہ ہجرت نہ کرنا چاہیں تو انہیں بتا دینا کہ ان کی حیثیت اسلام قبول کرنے والے اعراب ( عرب کے دیہاتی قبائل) کی سی ہوگی جن پر مسلمانوں کی طرح اسلامی احکام نافذ ہو نگے لیکن مال غنیمت اور فئے میں سے انہیں اس وقت کچھ نہیں ملے گا جب تک کہ وہ مسلمان کے ساتھ مل کر جہاد نہ کریں ۔ اگر وہ یہ پیش کش قبول کرنے انکار کر دیں تو ان سے جزیہ دیتے رہنے کا مطالبہ کرنا ۔ اگر وہ اس پر رضامندی کا اظہار کریں تو تم بھی اس کو قبول کر لینا اور ان سے تعارض نہ کرنا لیکن وہ اس شرط کو تسلیم کرنے سے بھی انکار کر دیں ۔تو پھر اللہ سے مدد طلب کرنا اور ان سے جنگ نہ کرنا اور ان سے جنگ کر دینا ۔

ابو البختری کہتے ہیں جب حضرت سلمانؓ نے جب ایران کے قلعوں میں سے ایک کا محاصرہ کیا تو انہوں نے کہا میں ان لوگوں سے لڑائی شروع نہیں کرونگا جب تک ان کے ساتھ وہی طریقہ اختیار کر لوں جو آنحضرت ﷺ اختیار فرماتے تھے پھر وہ ان لوگوں کے پاس پہنچے اور ان سے کہا کہ میں تم میں سے ایک فرد ہوں جس نے اسلام قبول کر لیا تم دیکھتے ہو عرب کس درجہ میرا احترام کرتے ہیں یقین کرو اگر تم اسلام قبول کر لو تو تم مسلمانوں کے برابر ہو جاؤ گئے جو مراعات ان کو حاصل ہیں وہی تم کو حاصل ہوں گئی ۔ جو فرائض ان پر عائد ہوں گے وہی تم پر بھی عائد ہوں گئی اگر تمہیں ہی دعوت قبول نہیں تو پھر تم کو جزیہ ادا کرنا ہو گا اگر تم گو یہ شرط قبول نہ ہوں تو پھر ہم تم سے جنگ کریں گئے راوی کہتا ہے کہ یہ شرط وہ ان پر تین مرتبہ پیش کرتے ہیں

اور وہ جب ان کو قبول کرنے سے انکار کر دیتے ہیں تو ان سے جنگ کرتے ہیں -

ابو عبیدؒ کی رائے ہے کہ ایک دوسری سند میں حضرت سلمانؓ کے قول یہ ہے کہ تو پھر تم جزیہ اداکرنا ہو گا ، کے بعد فارسی جملہ خاک برسر کا اضافہ ہے جس کے معانی ہیں تمہارے سر پرمٹی یعنی ازراہ ادب و تادیب ہے کہ وہ شرائط تین مرتبہ پیش کرتے ہیں - اور جب وہ پیش کش منظور کرنے سے انکار کر دیتے تو وہ ان سے جنگ کرتے تھے-[173]

اسلام میں جنگ کا مقصد ہرگز دشمنوں کو مارنا یا قتل و غیرت کرنا نہیں ہے بلکہ انسانیت کو ظلم و جبر سے نجات دلانا ہے دارالحرب میں کیونکہ اگر مسلمان اپنے مخالف کو قتل نہیں کریں گے تو ان کا مخالف دشمن انہیں جان سے مار دے گا -

**اس وجہ سے اسلام نے قتال کا حکم دیا ہے اسلام میں مخالف کے قتل کی علت ووجہ دراصل مذہب ہرگزنہیں ہے بلکہ دفع فتنہ ہے و فساد ہے -اور حد درجہ احتیاط ہے کہ کسی بےگناہ کی جان ومال کی نقصان نہ پہنچے-**

---

**173 امام الکاسانی ، امام علاوالدین ، بدائع الصنائع( مترجم )پروفیسر محمد خان چاولہ مرکز تحقیق دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری لاہور 1987 صفحہ /261**

باب ہشتم

# دارالاسلام اوردار الحرب میں ذمیوں کے متعلق قوانین و احکام

مسلمانوں اور غیر مسلموں کے تعلقات کا انحصار اس امر پر ہے کہ آیا جس ملک میں وہ غیر مسلم لوگ رہتے ہیں وہ دارالاسلام ہے یا دارا لحرب ۔ جس ملک میں ایک مسلمان شریعت اسلام کے مطابق حکمران ہو اس پر دارلاسلام کے اطلاق ہونے پر تو کوئی کلام ہی نہیں ہو سکتا اور نہ ہی اس پر کسی شک کی گنجائش ہے کہ وہ ملک جس پر ایک غیر مسلم حکمران ہے اور جس میں اہل اسلام ذاتی حفاظت کے ساتھ نہیں رہے سکے اور نہ اپنے مذہبی فرائض آزادی کے ساتھ ادا کر سکیں وہ دارالحرب ہے لیکن اس سے یہ نتیجہ نہیں نکل سکتا کہ اگر کوئی اسلامی خود محتاری حکومت مسلم فاتحین یا باغی ذمیوں کے ہاتھ میں آجائے یا محض اس بات پر وہ دارلحرب قرار پائے ۔ اس کا دارلحرب قرار پانا مفصلہ زائد تین شرائط پر مبنی ہے -174

اول :- یہ کہ وہاں غیر مسلم قوانین اور قواعد جاری کر دیے جائیں۔
دوم :- یہ کہ وہ ملک ایسے ممالک سے گھیرا ہو اہو جس پر دارلحرب کا اطلاق ہو سکتا ہو اور کسی ایسے ملک کی سرحد جو دارلاسلام کہے جانے کا مستحق ہے اس سے نہ ملی ہو ۔
سوم ۔یہ کہ کوئی مسلمان یا ذمی(یعنی اسلامی سلطنت کی غیر مسلم رعایا) ا س امن کے ساتھ وہاں نہ رہ سکے جیسے کہ وہ پہلے اسلامی حکومت کے زمانہ میں رہتاتھا ۔ بظاہر یہ رائے امام ابو حنیفہ کی ہے اور اسی کو صاحب در المختارنے اس بارے میں قاعدہ قرار دیا ہے مگر ان کے دونوں شاگردوں کی یہ رائے ہے کہ اگر وہاں غیر مسلم قوانین جاری ہیں اور قصاص اور حد کے احکام نافذ نہیں تو ایسا ملک دارالحر ب قرار پائے گا ۔ اگر دونوں قسم کے احکام اور قوانین لاگو ہیں یعنی غیر مسلموں پر غیر مسلم قوانین اور مسلمانوں پر اسلام قوانین تو وہ ملک دارلاسلام ہی رہے گا ۔ جب کسی ملک کو غیر مسلم

**174 دارالحرب کی تعریف یوں ہے"وھی الدار التی لا تطبق فیھا احکام الا سلام الدینیۃ والسیاسیۃ لو جودھا خارج نطاق السیادۃ الا سلا میۃ "وہ علاقے جہاں اسلام کے دینی اور سیاسی احکام کے نفاذ نہ ہو کیونکہ وہ اسلامی سلطنت کے کنٹرول سے باہر ہے۔ (وھبہ زحیلی،فقہ الاسلامی و ادلتہ، ایضاً جلد 2صفحہ /79)**

افواج فتح کر کہ دارالحرب بنا دیں تو مسلمان قیدیوں کا جائز ہے کہ وہ جس طرح ممکن ہو ان کی مخالفت کریں اور ان سے لڑیں جو ملک داتلوار یا ملک بدری میں سے کسی یک راستہ کو اختیار کرنے کا حکم تھا۔ ان کے لیے وہ راعائتیں نہیں تھیں جو دیگر غیر مسلموں کو دی گئی تھیں۔ مشرکین عرب کے ساتھ اس جداگانہ سلوک کے اسباب و علل پر بہت سے فقہاء کرام اور مفسرین نے روشنی ڈالی ہے۔

افراد اور گروہوں کے علاوہ فقہ اسلامی نے علاقوں کی تقسیم بھی نظریاتی بنیادوں پر کی ہے ۔ چنانچہ داراسلام دارالحرب اور دارلعہد وغیرہ کی تقمیس اسی بنیاد پر ہیں۔ فقہائے اسلام نے عموما دینا بھر کے علاقوں اور ممالک کو اس بنیاد پر مختلف علاقوں میں تقسیم کیا ہے کہ اسلام اور مسلمانوں سے ان کے تعلقات کس نوعیت کے ہیں ۔ لہذا جو علاقہ یا علاقے مسلمانوں کے سیاسی اور انتظامی تصرف میں ہوں وہاں مسلمانوں کو خود مختاری حاصل ہو۔ وہاں اسلامی شعائر کے اظہار پر کوئی پابندی نہ ہو اور جہاں اسلام کے قوانین و احکام نافذ ہونوہ دار اسلام کے علاقے کہلاتے ہیں۔ یوں تو فقہائے کرام نے دار اسلام کی متخلف تعریفیں کی ہیں جن کے الفاظ اور عبارتیں بظاہر مختلف ہیں لیکن ان سب تعریفات میں جو مشرک ملتا ہے وہ یہی ہے۔

نظری اعتبار سے داراسلام انتظامی طور پر مختلف ریاستوں اور انتظامی علاقوں میں تقسیم ہو سکتا ہے۔ اور دوسری صدی ہجری سے عملا رہا بھی ہے۔ لیکن سیاسی اور آئینی طور پر اس کو ہمیشہ ایک ملی وحدت قرار دیا گیاہے۔ دنیا بھر کا ہر مسلمان مجرد مسلمان ہونے کی بنیاد پر داراسلام کی شہریت کا حقدار تھا اور اس کو پوری دنیائے اسلام میں اسی انداز کے حقوق اور مراعات حاصل تھے جو آج ایک پوری ملک کے گورے مسیحی باشندے کو یورپی کمیونٹی میں حاصل ہیں یا ایک انگریز کو برطانوی دولت مشترکہ میں حاصل ہیں۔

اس کے مقابلہ میں دارلحرب سے مراد وہ علاقے تھے جن سے مسلمانوں یعنی دارلاسلام کا کوئی عارضی یا دائمی معاہد صلح یا پر امن بقائے باہمی کا کوئی بندوبست نہ ہو اور وہ نظری یا عملی طور پر دارالاسلام کے خلاف بر سر جنگ ہوں ۔ دارالحرب کے بانشندوں کو عموما خربی کے نام سے یاد کیا جتا تھا اور حربیوں سے تعلقات میں ان کا برسر جنگ ہونا یا ہوسکنا بنیاد سمجھا جاتا تھا۔

یہ تو وہ حقوق تھے جو مفتوحین اور اہل عنوہ کو حاصل تھے۔ جہاں تک معاہدین کا تعلق ہے تو ان کی کم سے کم شرائط اور مراعات تو یہی ہوں

گی جو بیان ہوئیں۔ لیکن اگر وہ حکومت وقت سے کوی مزید مراعات حاصل کرنا چاہیں تو معاہدہ کی تفصیلات کے مطابق ان کو دی جاسکتی ہے۔ مثلا ان کو جزیہ ٹیکس سے مستثنیٰ کیا جا سکتا ہے۔ ان کو مزید داٰخلی خودمختاری دی جاسکتی ہے۔ وہ بدستور اپنی زمینوں اور جائیدادوں کے مالک رہیں گے اور دوسرے شہریوں کی طرح مالیہ ادا کریں گے۔

اس بات سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اسلامی ریاست کے غیر مسلموں سے تعلقات کا اصل دارو مدار اسلام او رمسلمانوں سے ان کے تعلقات پر ہے۔

جو غیر مسلم مستقل طور پر اسلامی ریاست میں آباد ہوں ان کو بعض ایسے حقوق و مراعات حاسل ہیں جن کے تحفظ کی ذمہ داری اللہ اور رسول کے نام پر اسلامی ریاست لیتی ہے۔ اس ذمہ داری کی اس اہمیت کو نمایاں رکھنے اور اس کا احساس تازہ رکھنے کے لیے ایسے غیر مسلموں کو اہل ذمہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

کوئی استثناء نہیں ہوگا ۔ زکواۃ کی ادائیگی کا جان و مال کے تحفظ یا عدم تحفظ سے کوئی تعلق نہیں ۔ اس کا بیماری یا بے رالحرب ہے اگر اس میں اسلامی احکام باضابطہ طور سے نافذ کر دئے جائیں تو وہ دارالاسلام ہو جائے گا۔[175]

1 ۔اہل الحرب یا حربی۔ دشمن ملک کے وہ غیر مسلم شہری جو اسلامی راایاست سے بر سر جنگ ہوں۔

**2**۔ اہل البغی ، وہ مسلمان یا غیر مسلم جو اسلامی ریاست کے شہری ہوں جنہوں نے ریاست کی جائز حکومت یا جائز اور قانونی حکمران امام عادل کے خلاف بغاوت کر دی ہو اور قابل ذکر فوجی قوت بھی حاصل کر لی ہو۔

**3**۔ محاربین ، اسلامی ریاست کے وہ باشندے جو ریاستیا ریاست کے شہریوں کے خلاف قوت کا ناجائز استعمال کر کے کوئی نا جائز مفاد حاصل کر نا چاہتے ہوں۔ یعنی ڈاکو اور راہزن وغیرہ ۔

---

**175 مولوی چراغ دین ، تحقیق الجہاد ، نفیس اکیڈمی کراچی1999جلد/ 4،صفحہ /189**

4۔ مرتدین۔ یعنی اسلامی حکومت کے وہ مسلمان باشندے جو اسلام کو چھوڑ کر کوئی اور مذہب اختیار کر لیں اور پوری ریاست کی بنیادی اساس ہی کو چیلنج کر دیں۔

اس ایک تقسیم کے علاوہ ایک خصوصی قسم جزیرہ عرب کے مشرکین اور بت پرستوں کی بھی ہے جن کے بارے میں قرآن پاک کی متعدد آیات اور کئی صریح احادیث کی بنا ء پر جمہور فقہاء کی رائے یہ ہے کہ ان کو اسلام ، یاد کیا گیایعنی وہ لوگ جن کے تحفظ کی ذمہ داری لی گئی ہے۔

## فصل اول :دار الاسلام میں ذمیوں کے متعلق احکام و قوانین

اس امر کے تعین کے لیے کہ آیا فلاں ملک دار السلام ہے یا دارلحرب ہے منجملہ اور معیاروں کے علاوہ ایک معیار یہ ہے کہ آیا اس ملک میں جمعہ اور عیدین کی نماز باجماعت ہونی چائے یا نہیں ۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ شرح اسلام کے لحاظ سے کن حالات میں جمعہ کی نماز ادا کی جاتی ہے ، کتابوں میں منجملہ اور اورصراحت کی ایک شرط یہ ہے کہ نماز صرف ایسے شہروں میں ادا ہو سکتی ہے جہاں نفاز احکام اور حد اور قصاص کے لئے اور والی اور قاضی موجود ہو۔صاحب ہدایہ لکھتے ہیں کہ یہی مفتی بہ اور مسلمہ رائے کے امام ابو حنیفہ کی رائے یہ ہے کہ جمعہ کی نماز اس قصبہ میں ادا ہو سکتی ہے جس میں سڑکیں بازار ہوں اور نفاذ احکام اور رفع مظالم کے لئے والی اور اہل مسائل شرعیہ کے لئے علما ء موجود ہوں ۔ نماز جمعہ کے لئے دوسری شرط یہ ہے کہ کہ وہ سلطان وقت یا کسی دوسرے شخص کی اجازت سےہونی چائیے جس کا سلطان وقت نے اس کا مجاز بنایاہو ، اگر اسلامی ملک میں غیر مسلم فاتحین نے کسی اہل علم والی کو مقرر کیا ہے تو ایسی اجازت دینے کا مجاز ہے ، ایک خودساختہ اسلامی ریاست میں اگر بادشاہ نے غیر مسلم کو والی مقرر کیا ہے اس کی نسبت سمجھا جائے گا کہ وہ لوگوں کی انتخاب کی بنا پر مقرر کیا ہوا ہے ۔ ایسی صورتوں میں مسلمانوں کو لازم ہے کہ وہ ایک مسلم والی کے تقرر کی درخواست کریں۔ اس کے بعد ابن عابدین نے شیخ اسماعیل کی شرح سے ایک فقرہ نقل کیا ہے جس کا مضمون یہ کہا جاتا ہے کہ جمعہ کی نماز صرف اس جگہ ہو سکتی ہے جہاں اسلامی قوانیں جاری ہوں اس کہ یہ معانی نہیں ہیں کہ تمام احکام کہ فی الحقیقت بلا کسی جز کی فرد گزاشت کے جاری ہوں اس کا مقصد یہ ہے والی اور قاضی کو ان کے نافذ کرانے کا اختیار حاصل ہو ۔

علامہ نور آفندی کی شرح کےحاشیہ ابو سعود میں بھی یہ بیان ہوا ہے کہ اگر فی الحقیقت تمام احکام یا یوں کہو کہ حد اور قصاص کا نفاذایک ضروری شرط ہوتی تو فی زمانہ کسی اسلامی ملک میں بھی جمعہ کی نماز نہیں ہو سکتی تھی ۔ اور اس لئے جیسا کہ اوپر بیان کیا ہو ہے صرف اسی قدر کافی ہے کہ والی اور قاضی کو شرعی احکام کے نفاذ کااحتیار ہو ۔ لیکن یہ ضرورہے کہ اکثر نفاذ احکام شرعی کا ہی ہو ۔ اس مسلہ کے متعلق فقہا میں جومباحث رہے اس کا لب لباب یہ خیال معلوم ہوتا ہے کہ جمعہ اور عیدین کی نماز ہر ایسے مقام

پر ہو سکتی ہے ۔ جہاں یہ اندیشہ نہ ہو کہ جماعت میں مزاحمت کی جائے یا اس کو تکلیف پہنچائی جائے گئی ۔[176]

ذمیوں کے متعلق قوانین اور رسوم و ر واج :-

شریعت اسلام میں غیر مسلموں سے جو تعلق ہے وہ محض ملکی ہے یعنی وہ صرف ان غیر مسلموں پر جاری ہوتی ہے جو اسلامی مملکت کی حدود اراضی میں رہتے ہوں ۔ اس اجزا کی بنیاد جیسے کہ پہلے بیان ہو چکا ہے ان کا جہل ہے اب دیکھنا یہ ہے کہ یہ اجزا کس درجہ تک ہے اور وہ کن اصول پر منتج ہے اسلامی سلطنت کی ذمی یا غیر مسلم رعایا کا جہل ایسے معاملات میں کسی قسم کے اختلاف کی گنجائش نہیں ہے مثلا توحید یا رسالت رسول ﷺ اللہ کی تصدیق ناقابل معافی ہے یعنی شریعت کے ایسے مسائل میں نہ یقین کرنے میں جو ایمان کے اجزا ہیں ان کو کسی قسم کی عملی مدد نہ دی گئی مگر ان کے ایسے عقائد کو جس میں اختلاف آراء کی گنجائش ہے ، ۔ اس طرح شریعت کے متعلق امام شافعی نے اس رائے کو جائز قرار دیا ہے۔ یہ رواداری کا اصول اس حدیث کی بنا پر ہے جس میں حضرت رسول خدا نے یہ ارشاد فرمایا ہے کہ غیر مسلموں اور ان کے عقائد کو بحال خود چھوڑ دو۔[177]

امام ابو حنیفہ کی رائے یہ ہے کہ جہاں تک کہ ان کے عقائد کا قانونی اثر ہے وہ شریعت اسلام کے قواعد سے متاثر ہو گا۔ مثلا شراب کا استعمال اس کے متعلق مختلف مذاہب میں اختلاف ممکن ہے پس امام شافعی کے نزدیک اگر کوئی غیر مسلم شراب کا استعمال کرتا ہے تو شریعت اسلام اس میں دخل دینے سے باز رہے گئی اس درجہ پر کہ اس پر حد جاری نہ کرے گئی ۔مگر امام ابو حنیفہ کے نزدیک شریعت اسلام ایک غیر مسلم کی شراب فروشی کو بھی جائز رکھے گی۔اور جو شحص اس کو ضائع کرتا ہے یانقصان پہنچاتا ہے اس وجہ اس کو مستوجب قرار دے گئی ان کی رائے میں ایسے اصول پر اگر ایک اسلامی سلطنت کا مجوسی کسی ایسی عورت سے عقد کرے جو شریعت اسلام کے مطابق اس پر حرام ہے تو شریعت اسلام اس کی مانع نہ ہو گئی بلکہ اگر زوجہ کی طرف سے نان و نفقہ کا دعوی ہو تو عدالت کو اس کو فیصلہ دینے پر بھی کائی تامل نہ ہو گا اگر وہ مجوسی جس نے ایسا عقد کیا بعد میں مسلمان ہو جائے تو کسی کو یہ حق نہ ہو گا کہ وہ اس کے قبل کے طرز عمل کی وجہ سے اس پر بے عصمتی کا الزام لگائے بشرطیہ کی وہ اسلام کے قبل اپنی سابقہ زوجہ سے الگ ہو گیا ہو امام ابو یوسف اور امام محمدبن حسن شیبانی ان مسائل

---

**176 ڈاکٹر محمود احمد غازی، محاضرات فقہ ، ایضا" ،صفحہ /89**

**177 ڈاکٹر محمد حمید اللہ ، رسول اللہ ﷺ کی سیاسی زندگی ، ادارہ اسلامیات لاہور 1996صفحہ/ 128**

میں عام طور پر امام ابو حنیفہ سے متفق ہیں لیکن ان کے نزدیک شرعا مجوس کی اس عورت کا جو اس کے محرمات سے ہو نان و نفقہ نہیں دلایا جا سکتا کیونکہ یہ ایسے رواج کی عملی تائید ہو گئی جو حضرت آدم کے زمانہ میں بربنائے ضرورت اور احتاج جائز تھا مگر بعدہ کسی وقت جائز نہیں تصورہو گا ۔ امام ابو حنیفہ کی رائے کی تائید اس بنا پر ہو سکتی ہے کہ اگر قانون ایسی حالت میں نان و نفقہ دلانے سے انکار کر دے تو اس کا نتیجہ تلف جان ہونا ممکن ہے۔[178]

اگر غیر مسلمین کے رسم و رواج شریعت اسلام کے مطابق ہوں تو ان کی تعمیل میں کوئی دقت پیش نہیں آسکتی یہ امر بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اسلامی سلطنت اپنی غیر مسلم رعایا کہ انہیں کے قوانیں اور رواج کا لحا ظ کر سکتی ہے جو اس قوم میں عام طور پر جاری ہوں چند افراد اکا کسی امر پر متفق ہو جا نا کوئی چیز کا جواز نہیں سمجھا جائے گا مثلا اگر چند غیر مسلم متفق ہو جائیں کی سرقہ یا قتل جائز افعال ہیں تو شریعت اسلام اس کو ہر گز تسلیم نہیں کرے گئی بظاہر ایسا معلوم ہو تا ہے کہ اصول فقہ کے مصنفین کہ ذہن میں یہ بات نہ تھی کہ کوئی فرقہ ایسا بھی ہو سکتا ہے جو عامہ خلائق کے مقابلے میں ایسے جرائم جو جائز نہ قرار دیتا ہو اور اگر ان کے ذہن میں تھا تو غالبا وہ یہ سمجھے ہو نگے کہ ایسے جرائم اگرچہ شائع اور رائج ہوں اور اس فرقہ میں جائز بھی سمجھے جاتے ہوں مگر فی الحقیقت ان کا مذہب اس کے جواز کا فتوی نہیں دیتا ہو گا ۔

پس بلاستثنا ء ان صورتوں کے فی الحقیقت دونوں قوانین میں حسب صراحت اختلاف ہو ۔ شریعت اسلام سزؤاں اور ان معاملات میں جو انسان دوسرے انسان سے کرتا ہے اسلامی سلطنت کی غیر مسلم رعایا سے بھی متعلق ہے شریعت اسلام کے ان احکام میں جن میں دین اسلام کے قبول کرنے کی تاکید ہے غیر مسلم ضرور مخاطب کئے گے ہیں۔ مگر اس کا مقصد یہی ہے اگر وہ اس دین کو قبول نہ کریں گے تو عقبی ہے مستوجب عذاب ٹھہریں گے۔

## مسلمانوں اور ذمیوں میں باہمی تعلقات

مسلمانوں اور ذمیوں میں باہمی تعلقات کی مختلف صورتیں درج میں ذیل ہیں ۔

١۔ اسلامی سلطنتوں اور حربی غیر مسلم سلطنتوں کے باہمی تعلقات ۔

---

**178 ڈاکٹرعبدالقادر ، عودہ التشریع الجنائی الا سلامی ، دارالکاتب العربی بیروت۔ لبنان 1991 ءجلد/ 6،صفحہ /95**

۲۔ اسلامی سلطنتوں کے تعلقات اور ان حربی غیر مسلم کے ساتھ جو عارضی طریقہ سے اس کے حدود اراضی میں مقیم ہوں۔
۳۔جو مسلمان کسی حربی غیر مسلم سلطنت میں رہتے یا مقیم ہوں ان کے ذاتی تعلقات اس سلطنت کے ساتھ ۔
۴۔جو مسلمان ایک اسلامی سلطنت میں رہتے ہوں ان کے تعلقات حربی غیرمسلمین کے ساتھ کس نوعیت کے ہوں اور وہ ان کے قوانین کے کس حد تک پابند ہیں۔

## مسلمان سلطنت اور اس کی غیر مسلم رعایا کے تعلقات کیسے ہوں؟

ایک اسلامی سلطنت کی مسلم اور غیر مسلم رعایا کے باہمی تعلقات کی نوعیت کے متعلق مختلف فقہاء نے مختلف آراء دی ہیں ان پر ہم دوسرے عنوانات میں بحث کر آئے ہیں یہاں بقیہ سوال کے متعلق جوا حکام ہیں ان کے عام اصول سے ہم بحث کرنا ہم مناسب سمجھتے ہیں اس سلسلے میں کہ فقہائے عرب نے السیر یعنی جہاد یا مذہبی لڑائیوں کے ضمن میں بحث کی ہے۔

اعلان جنگ او ر مسلمانوں اور ذمیوں کے باہم تعلقات کی نوعیت شرع اسلام کی رو سے اسلامی سلطنت کا حاکم /ریاست اگر کسی ایسے اعلی انتظامی عہدہ دار کو مسلمانوں نے تسلیم کر لیا ہے مجاز ہے کہ حفاظت دین کی غرض سے کہ کسی غیر مسلم حربی سلطنت کے ساتھ اعلان جنگ کرے ۔حضرت رسالت مآب ﷺ نے جو مصائب کفار مکہ کے ہاتھ سے اٹھائے اس سے اس قیاس کی گنجائش باقی نہیں ہے کہ امام کو غیر مسلمین کی خصوصیت اور دشمنی کی بنا پر زحمت اور خوف کا امکان ہے اس لئے اسلام کی حفاطت کے لئے ایک اسلامی سلطنت بمقابلہ ایک غیر مسلم حربی سلطنت کے اعلان جنگ کر سکتی ہے بشرطیکہ کہ اسلامی سلطنت کو اتنا زور اور طاقت ہو فی الحقیقت جہاد کا جواز صرف اسلام کی حفاظت کی غرض سے ہے اور وہ ایسی صورت تک محدود ہے جس کا بین اور سب سے پہلا ثبوت اس واقع سے ملتا ہے کہ ریاست کو اس امر کی اجازت ہے کہ وہ حربی غیر مسلم سلطنت سے معاھدہ صلح کا مجاز ہے اگر ایسے معاہدے سے وہ ضر رجس کا رفع کرنا مقصود ہو رفع ہو سکتا ہے۔

مزید برآں کوئی ایسی جنگ اس وقت تک شروع نہیں کی جاسکتی جب تک کہ اس حربی سلطنت کی غیر مسلم رعایا کو اسلام کی دعوت نہ دی جاچکی ہو ۔اگر وہ اس دعوت کو منظور کر لیں تو لڑائی فوراً مسدود کر دی جائے گی ۔یہی وجہ ہے کہ جہاد "حسن بعینہ"نہیں سمجھا جاتا بلکہ "حسن لغیرہ "یعنی مذہب کے لیے اچھا سمجھا جاتا ہے ،

جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے ۔ اگر سلطنت مذکور کی رعایا دینِ اسلام کے قبول کرنے سے انکار کرتی ہے ۔ مگر اسلام کی حکومتِ اعلیٰ کو تسلیم کر

کے اس کو جزیہ دینے پر راضی ہے تو ایسی حالت میں بھی لڑائی موقوف کر دی جائے گی ۔ اس کے بعد اسلام کو ان سے کو ئی خوف باقی نہ رہے گا۔

جو غیر مسلم رعایا اس طور سے مطیع ہو جائے گی ،اس کے جان و مال کی حفاظت اسی طرح کی جائے گی جس طرح ایک مسلمان رعایا کے جان و مالکی حفاظت کی جاتی ہے ۔ جہاد کا اصلی منشا اسلام کی سیاست کا قیام ہے جو آج کل کی مغربی سیاسی اصطلاح میں "توازنِ قوت"کے نام سے تعبیر کی جاتی ہے ۔[179]

---

**179 ڈاکٹر عبدالکریم زید ان ، احکام الزمین ولمستامنین ، ایضاً جلد/ 3،صفحہ /179**

## فصل دوم : دار الحرب میں ذمیوں کے متعلق احکام و قوانین

مذہبی لڑائی میں دشمن کی عورتیں ، بچے ، بوڑھے اور بیمار نہ قتل کیے جاسکتے ہیں اور نہ ان کے ساتھ کوئی بُرا برتاؤکیا جا سکتا ہے۔لیکن اگر وہ لڑائی میں شریک ہیں تو وہ اس رعایت کے مستحق نہیں قرار پا سکتے ۔ دشمن کا جو مال لڑائی کے بعد ملتا ہے ، اس کو ریاست اسلامی فاتح سپاہوں میں تقسیم کر دینے یا اس پر جزیہ قائم کرنے کا مجاز ہوتا ہے اور جو قیدی لڑائی میں پکڑے جائیں ، وہ یا مار ڈالے جاتے ہیں یا غلام بنا لیے جاتے ہیں یا آزاد کر دیے جاتے ہیں کہ وہ بطور ذمی کے اسلامی سلطنت کی حفاظت میں رہیں ۔ اس امر کا فیصلہ کہ ان کے ساتھ کیا برتاؤ کیا جانا چاہیے ۔ اگر غیر مسلم حریف مسلمانوں پر غالب آجائیں تو جو مال مسلمانوں نے جنگ میں حاصل کیاتھا ، وہ ازرو ئے شرع اسلام ان غیر مسلم حریفوں کا ہو جاتا ہے ۔ اس لیے سابق مسلمان قابض اس کے مجاز نہیں ہیں کہ وہ اس مال کو بجز جائز اور معینہ طریقوں کے کسی اور طرح ان سے واپس لے سکیں۔ لیکن جو مسلمان غیر مسلم لوگوں کے ہاتھ لگ جائیں وہ غلام نہیں بنائے جا سکتے ، کیونکہ مسلمان کے لیے آزادی ایک ایسا حق ہے جو اس سے کبھی جدا اورموقوف نہیں ہو سکتا ۔

### ایک اسلامی سلطنت کی مسلم رعایا کے فرائض بحالت جہاد:

جب ایک اسلامی سلطنت اور غیر اسلامی سلطنت میں لڑائی چھڑ جائے تو اسلامی سلطنت کی عموما تمام مسلم رعایا پہ اس میں شرکت فرض ہو جاتی ہے لیکن ہر شخص پر انفرادی شرکت نہیں کرتا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر رعایا میں سے کافی تعداد میں لوگ شریک ہوئے ہیں تو باقیوں کے ذمہ سے یہ فرض ساقط ہو جاتا ہے لیکن اگر کوئی بھی شریک نہ ہو ا تو شرعاً سب خطاکار اور قابل مواخذہ مقصود ہوں گے ۔ اس معاملے میں بچے بوڑھے اور بیمار اس وقت تک مکلف نہیں ہیں جب تک کہ غیر مسلم ذمی پر ظلم و زیادتی اور تشدد نہ کریں ۔ [180]

### ذمیوں کے حقوق و تحفظ کے معاہدے اور صلح نامے:

حاکم بنظر مفاد اہل اسلام غیر مسلم سلطنتوں کے ساتھ معاہدات کرنے کا مجاز ہے ۔ اور ایمانداری کے ساتھ اس کی تعمیل اس پر واجب ہے ۔ ایسے معاہدات کی نسبت پر سمجھا جاتا ہے کہ ان سے جہاد کا اصلی مقصد حاصل ہوجاتاہے۔ یعنی ان خطرات کا انسداد ہو جاتاہے ۔ جن کے پہنچنے کا غیر مسلموں سے اندیشہ ہو سکتا تھا ۔ یہ امر تسلیم کر لیا گیا ہے کہ امام جو معاہدہ کرتاہے اس کا مقصد صرف اہل اسلام کا فائدہ ہوتاہے معاہدہ طویل اور قصیر

---

**180 امام محمد ابن سعد ، الطبقات الکبری ، دارالطباعۃ بیروت۔ لبنان 1980 جلد/ 5،صفحہ /61**

مدت کے لیے حسب صوابدیدحاکم ہو سکتا ہے ۔ مسلمہ رائے یہ ہے کہ اس کے لیے کوئی خاص مدت مقرر نہیں ہے ۔ اگر زمانہ قیام معاہدہ میں حاکم کو یہ بات معلوم ہو کہ معاہدہ کو فتح کر دینا اہل اسلام کے لیے مفید ہے تو وہ ایسا کرنے کا مجاز ہے ۔ اس صورت میں اس کو لازم ہو گا کہ وہ اس ارادہ کی اطلاع کا فی مہلت کے ساتھ فریق ثانی کو دے جو شرعا ممنوع ہے ۔ اگر بخلاف معاہدہ فریق ثانی جنگ شروع کردے تو اسلامی حکومت کے حاکم کو کارروائی شروع کرنے سے پہلے باضابطہ اطلاع دینا لازم نہیں ہے ۔غیر مسلم حکومت کے ساتھ معاہدات کرنے کا صرف ریاست ہی مجاز ہے ۔ اس صورت میں مسلمانوں کو ان لوگوں سے لڑنا جائز نہ ہوگا۔ لیکن اگر ریاست کی انتظامیہ کی رائے میں ایسے غیر مسلموں کا اس قسم کی حفاظت میں رہنا مناسب نہ معلوم ہو تو ان کو کافی مہلت دیے جانے کے بعد وہ حفاظت اُٹھائی جائے گی۔[181]

## شاہ بحرین کے نام امان نامے میں ذمیوں کے حقوق کا تحفظ :۔

بحرین فارس کی قلمرو کا ایک با جگذار علاقہ تھا یہاں عربوں کی بھی ایک کثیر آبادی تھی جن میں عبدالقیس ،بکربن وائل اور تمیم کے قبائل ممتاز تھے ۔آپ ﷺکے عہد میں یہاں فارس کی طرف سے منذربن سادی حاکم تھا۔اس کے پاس علا ء بن الخضرمی آپ ﷺ کا نامہ مبارک لے کر گئے ۔یہ ایرانی حاکم مشرف بہ اسلام ہوا۔اس کا یہ خوشگوار نتیجہ نکلا کہ اس کی رعایا کا بیشتر حصہ بھی اسلام پر ایمان لے آیا منذربن ساوی نے آپ ؐکو لکھا کہ بعض لو گوں نے تو اسلام کر پسند کیا ہے ۔اور بعض نے کراہت کا اظہار کیا ہے بحرین میں یہود اور مجو سی بھی آباد ہیں ان کے متعلق حکم فر ما ئیں آپ ﷺ نے اس پر تحریر فر ما یا

اما بعد :اگر تم نماز قائم رکھو گے اور زکوٰۃ ادا کرتے رہو گے اور اﷲ اور اس کے رسول ؐ کے ساتھ خلوص رکھو گے اور کھجوروں پر عشر اور اناج پر نصف عشر دیتے رہو گے اور اپنی اولاد کو مجوسی نہ بنا ؤ گے تو سب کچھ تمہارے ہی پاس رہے گا جو اسلام قبول کرنے کے وقت تمہاری ملکیت میں تھا۔لیکن اﷲ اور اس کے رسول ؐ کا حق آتشکدہ پر ہو گا اگر تم اس سے انکار کرو گے تو تم پر جزیہ دینا فرض ہو گا ۔[182]

رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک نا مہ مبارک ابن طو لون وغیرہ کے ہاں سے ملتا ہے جس میں آپ ﷺنے فرمایا:۔

"جب تک تو اچھا کام کرتا رہےگا تجھے خدمت سے معزول نہیں کیا جا ئے گا اور جو لوگ مجوسیت اور یہودیت نہ چھوڑ نا چاہیں اُن پر جزیہ لگا یا

**181 امام الکاسانی ، امام ابوبکر علاءالدین لکاسانی ، بدائع الصنائع (مترجم) پروفیسر محمد خان چاولہ ، صفحہ 283**

**182 ڈاکٹر حمید اللہ ، محمد، عہد نبوی میں نظام حکمرانی اردو اکیڈمی ، کراچی 1987 ،صفحہ /189**

جا ئے گا ” جزیہ اور زکوٰۃ کی جو رقم علاء بن الخضرمی نے مدینہ بھیجی وہ 80ہزار کے قریب تھی ۔
بعض محقیقن کی تحقیق کے مطابق کہ رقم لینے کے لیے ابو ہریرہؓ وغیرہ کو بحرین بھیجا گیا ۔

## روسائے حمیر کے نام مکتوب میں ذمیوں کے حقوق:۔

جب آپ ؐ تبوک سے واپس تشریف لائے تو ماہ رمضان کے آخر میں روسائے حمیر حارث بن کلال نعیم بن کلال اور نعمان ذی رعین کے قاصد آپ ؐ کی خدمت میں اُن کا خط لائے جس میں انہوں نے اپنے اسلام قبول کرنے کا ذکر کیا تھا۔یا اپنے دین ہی پر رہنے کا بھی زکر ملتا ہے۔
آپ ؐ نے اس کے جواب میں انہیں لکھا ۔
”بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔یہ خط محمد النبی اللہ کے رسول ؐ کی جانب سے ملوک حمیر حارث بن کلال ،نعیم بن کلال اور ذی رعین ،ہمدان اور معافر کے رئیس نعمان کے نام ہے ۔

امابعد:۔میں تمہارے سامنے اُس اللہ کی جس کے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے حمد کرتا ہوں تمارے قاصد ملک روم سے واپسی کے وقت ہمارے پاس آئے انہوں نے تمہا را پیغام اور تمہاری حالت بیان کی تمہارے اسلام لانے اور قتل مشرکین کی خبر دی۔اللہ تعالیٰ نے تمہیں ہدایت دی ہے بشرطیکہ تم اللہ اور اُس کے رسولؐ کی اطاعت کرتے رہو نماز کو قائم کرو زکوٰۃ دو اور مال غنیمت میں سے اللہ اور اُس کے رسول ﷺکا پانچواں حصہ ادا کر و ۔ [183]

اس کے علاوہ زمین کا لگان دو جو زمین چشمے یا بارش سے سیراب ہو اس میں سے عشر دیا جائے اور جو ڈول سے سیراب کی جا ئے اس میں نصف عشر دو چالیس اونٹوں پر ایک جوان اُونٹنی اور تیس اُونٹوں میں ایک جوان اُونٹ دیا جائے ہر پانچ اُونٹوں پر ایک بکری اور دس پر دو بکریاں دی جائیں ہر چالیس مین ایک جوان گائے اور ہر تیس گائے بیلوں میں ایک بچھڑا نریا مادہ ہر چالیس بھیڑبکریوں میں ایک جوان بکری ۔زکوٰۃ کا یہ نصاب اللہ نے مسلمانوں پر فرض کیا ہے جو اس سے زیادہ دے وہ اس کے لیے بہتر ہے مگر وہ صرف مقررہ ادا کرے اپنے اسلام کا اعلان کرے اور مشرکین کے مقابلوں میں مو منوں کی مدد کرے وہ مومن ہے اس کو مو منوں کے تمام حقوق حاصل ہوں گے اور اس طرح مو منوں کی تمام ذمہ داریاں اس پر عائد ہوں گی اور اس وعدے کے ایفا کے لیے میں اللہ اور اس کے رسولﷺ کی ضمانت دیتا ہوں جو یہودی یا نصرانی اسلام لائے اس کے ساتھ بھی یہی عمل ہو گا ۔

اور جو شخص یہودی یا عیسائی مذہب پر قائم رہے اسے اختیار ہے کہ تبدیلی مذہب کے لیے کسی طرح بھی مجبور نہیں کیا جائے گا البتہ اس سے

**183 امام ابن عساکر ، تاریخ دمشق الکبیر ، دارالمیسرہ بیروت 1999 ایضا"جلد/ 1،صفحہ /89**

جزیہ لیا جا ئے جس کی مقدارہر با لغ شخص پر چاہے مرد ہو یا عورت آزاد ہو یا غلام ایک دینار کامل ہے یا اس کی قیمت معافر سکے یا اتنی قیمت کا کپڑا جو شخص یہ رقم اللہ کے رسول ﷺکو دے گا اس کی حفاظت کی ذمہ داری اللہ اور رسول ؐ پر ہے اور جو شخص جزیہ نہیں دے گا وہ اللہ اور اس کے رسول ؐ کا دشمن سمجھا جائے گا ۔

ابن ہشام نے اس مکتوب میں درجہ ذیل حصہ کا اضافہ بیان کیا ہے۔

امابعد اللہ کے رسول محمد نبی ﷺ نے حضرت زرعتہ کو یہ لکھا ہے کہ تم لوگوں کے پاس جب ہمارے یہ قاصد معاذ بن جبل عبداللہ بن زید مالک بن عبادہ عقبہ بن نمر اور مالک بن مرہ اوران کے ساتھی پہنچیں تو میں ان سے بھلائی کے برتاو کی تمہیں نصیحت کرتا ہوں اور یہ لکھاکہ تمہارے اضلاع کا جو صدقہ اور جزیہ تمہارے پاس ہو اسے جمع کر کہ میرے ان قاصدوں تک پہنچا دینا اور یہ کہ ان قاصدوں کے امیر معاذبن جبل ہیں ۔ یہ نہ لوٹیں مگر خوش ہو کر اما بعد محمد اصلعم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ خدائے واحد کے سوا کوئی ہستی قابل عبادت نہیں نیز اس بات کی گواہی کہ محمد اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں ۔مالک بن مرہ ھادی نے مجھے بتا یا کہ تم اسلام لے آئے ہو اورحجر کے پہلے مسلمان ہو اور یہ کہ تم نے مشرکین کو قتل کیا ہے تو تمہیں خیر و فلاح کی خوشخبری ہو اور میں تمہیں حجر میں خیر و فلاح کا حکم دیتا ہوں اور تم لوگ خیانت نہ کرنا اور تعاون کے ساتھ رہنا ور ایک دوسرے کو بے یار و مددگار نہ چھوڑنا پس رسول اللہ صلعم تم سب کے سوا کوئی دولت مند یا حاجتمند محافظ و ولی ہیں اور یہ کہ صدقہ محمد ﷺ اور محمد ﷺ کے اہل خانہ کے لئے حلال نہیں صدقہ تو وہ زکوٰۃ ہے جو مسلم خاجتمندوں اور مسلم مسافروں کو دی جاتی ہے اور یہ کہ مالک نے خبر پہنچائی راز محفوظ رکھا اور میں تم لوگوں کو ان کے ساتھ خیر و فلاح کا حکم دیتا ہوں اور دیکھو میں تمہارے پاس اپنے رفقاء میں سے صالح اور دین دار اور صاحب علم لوگوں کو بھیج رہا ہوں اور ان کے ساتھ بھی خیر و فلاح کا حکم دیتا ہوں یہی ان کے لئے مناسب ہے والسلام و علیکم و رحمۃ اللہ و براکاتہ۔

آپ ﷺ نے معاذ بن جبل کو یمن روانہ فرمایا تاکہ وہ تیس گائیں میں سے ایک ایک سالہ گائے اور چالیس گائیں میں سے ایک پوری عمر کی گائے اور ہر شخص بالغ میں سے ایک دینا ریا مساوی قیمت کا معافر وصول کریںآپ ﷺ نے معاذ سے عہد لیا آسانی پیدا کرنا دشواری پیدا نہ کرنا خوش رکھنے والی باتیں کرنا نفرت دلانے والی باتیں نہ کرنا تم اہل کتاب کے کچھ لوگوں کے پاس جارہے ہو وہ تم سے پوچھیں گئے کہ جنت کی کنجی کیا ہے ؟ تو تم کہنا اس بات

کی شہادت دینا کہ خدائے واحد کے سوا کوئی اور ہستی قابل عبادت نہیں اور نہ اس کا کوئی شریک و و سیم ہے۔[184]

سردار ان ایلہ کے نام مکتوب میں ذمیوں کے حقوق کا تحفظ:۔

رسول اکرم ﷺنے یو حنا بن رویہ اور سرداران ایلہ کے نام اپنے مکتوب مبارک میں تحریر فر ما یا :۔

تم لوگ صلح جو ہو تمہارے سامنے اسی اﷲ کی حمد کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں ۔میں تم لو گوں سے جنگ کرنے والا نہیں ہوں جب تک کہ تمہیں لکھ نہ دوں لہذا اسلام لاؤ یا جزیہ دو اﷲ اور رسول ؐ اور رسول ؐ کے قاصدوں کی اطاعت کرو قاصدوں کا احترام کرو انہیں اچھالباس پہناؤ جو مجاہدین کی طرح کا ہو زید کو بہت اچھا لباس پہنا ؤ جب میرے قاصد راضی ہوں گے تو میں راضی ہو ں گا جزیہ معلوم ہی ہے اگر تم چاہتے ہو کہ بحر و بر میں امن رہے تو اﷲ اور اس کے رسولﷺ کی اطاعت کرو سوائے اﷲ اور رسول ﷺکے حق اور جو حق عرب و عجم کا ہو گا اس کو تم سے رو کا جائے اگر تم نے ان قاصدوں کو واپس کر دیا اور انہیں راضی نہ کیا تو میں تم سے کچھ نہ لوں گا یہاں تک کہ میں تم سے جنگ کروں گا بچوں کو قیدکردوں گا اور بڑوں کو قتل کر دوں گا کیونکہ میں حق پہچانے کے لیے اﷲ کا رسول ﷺہوں میں اﷲ پر اوراس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر ایمان لاتا ہوں اور عیسیٰ بن مریم پر کہ وہ کلمۃ اﷲ ہیں میں اُن پر ایمان دلاتا ہوں کہ وہ اﷲ کے رسول ؐ ہیں قبل اس کے کہ تم کوئی شر پہنچے تم آجا ؤ میں نے اپنے قاصدوں کر تم لوگوں کے متعلق نصیحت کر دی ہے حرملہ کو تین اوسق ۔ دو حرملہ نے تمہاری سفارش کی ہے اگر یہ یہ معاملہ نہ ہو تا تو میں تم لو گوں سے کسی قسم کی مراسلت نہ کرتا یہاں تک کہ تم لشکر کو دیکھتے تم لو گوں نے اگر میرے قاصدوں کی اطاعت کر لی تو اﷲاور محمد ؐ اور جو لوگ ان کی جانب سے ہوں گے وہ تمہارے محافظ ہوں گے شرجیل و حرملہ ابی و حریث بن زید الطائی میرے قاصد ہیں ۔[185]

یہ لوگ جب تم سے اس پر فیصلہ کر لیں گے تو میں اس سے راضی ہو ں گا تمہارے لیے اﷲ اور رسول اﷲ ؐ کی ذمہ دار ی ہو گی اگر تم اطاعت کرو تو تم پر سلامتی ہے اہل مقنا کو ان کے ملک جانے کے لیے سامان مہیا کر دو۔

---

**184 امام ابن ہشام ، السیرۃ النبویہﷺ (مترجم )مولانا عبدالجلیل ،شیخ غلام علی اینڈ سنز ، لاہور 1962جلد/3صفحہ/ 79**

**185 پروفیسر محمد صدیق قریشی، رسول اکرم ﷺ کی سیاست خارجہ شیخ غلام اینڈ سنز لاہور 1987صفحہ /53**

وفد بخران سے مکالمہ اور ذمیوں کے حقوق کی ضمانت :۔

بخران یمن کے شمال میں صنعاء سے ایک سو پچاس میل کے فاصلے پر واقع تھا یہاں عیسائیوں کا سب سے بڑا مذہبی مرکز تھا اور عیسائی دور دراز سے جمع ہوئے اور زیارت کے لیے یہاں آیا کرتے تھے ۔

10ہجری میں اہل بخران کے دو وفود بارگاہ رسالت ؐمیں حاضر ہوئے اس سے پہلے آپ ؐنے اہل بخران کو اسلام قبول کرنے کی دعوت دی تھی جب اسقف نے آپ ؐکا نامہ مبارک پڑھا تو اس نے شرجیل بن و داعہ کو بلا یاکہ اس کے بغیر علاقے کے امور طے نہ پاتے تھے اور اس سے رائے طلب کی اس نے کہا کہ خدا نے ابراہیم سے یہ وعدہ تو کیا تھا کہ اسماعیل کی نسل کی نبوت سے نواز اجائے گا ممکن ہے یہ وہی شخص ہوا لیکن نبوت کے بارے میں میری کو ئی رائے نہیں اس کے بعد اسقف نے عبداالله بن شرجیل کو بلا بھیجا اس نے بھی وہی رائے دی اب اسقف نے جباربن قیص کو بلا یا وہ بھی اول الذکر افراد کے ساتھ متفق تھا۔[186]

اب اسقف کے حکم پر نا قوس بجا کر تمام اہل وادی جو عیسائی تھے جمع کیا گیا اسقف نے ان کو صورت حال سے آگاہ کیا سب نے اس بات پر اتفاق کیا کہ شرجیل بن و داعہ عبداالله بن شرجیل اور جبار بن قیص مدینہ جائیں اور واپس آکر ہمیں تمام حالات سے آگاہ کریں۔

چنانچہ و فد مدینہ روانہ ہو گیا مدینہ کے قرب و جوار پہنچ کر وفد کے اراکین نے ریشمی لباس اور سونے کی انگھوٹھیاں پہنیں اور پھر آپ ؐکی خدمت میں حاضر ہوئے سلام کیا لیکن آپ ؐنے ان کے سلام کا جواب نہ دیا ۱اہل وفد عثمان بن عفان اور عبدالرحمن بن عوف کو تجارت پیشہ ہونے کی وجہ سے جانتے تھے اس لیے انہوں نے ان کی طرف رجوع کیا ان دونوں حضرات نے نا راضی رسول ؐکا سبب ان کا لباس فاخرہ بتایا اور انہیں لباس تبدیل کرنے کا مشورہ دیا وفد نے ان کی نصیحت پر عمل کیا اور دوبارہ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اب آپ ؐنے ان کے سلام کا جواب دیا باہمی گفتگو ہوئی اہل وفد نے عیسیٰ ؑکے متعلق آپ ؐکی رائے دریافت کی تو آپ ؐنے وحی نازل ہونے کے بعد فر ما یا :۔

ان مثل عیسےٰ عند االله کمثل ادم خلقہ من تراب ثم قال لہ کن فیکون الحق من ربک فلا تکونن من الممترین فمن حا جدک فیہ من بعد ما جا ک من العلم فقل تعالو ندع ابنا نا ابنا ء کم و نسا ء نا ویما ء کم انفسنا و انفسکم ثم نتبہل فنجعل لعنت االله علی الکذبین ۔[187].

---

**186 امام حافظ ابن قیم ، زاد المعاد، ترجمہ رئیس احمد جعفری ، نفیس اکیڈمی کراچی، جلد/3 صفحہ /124**

**187 آل عمران 46/3**

ترجمہ :۔ اﷲکے نزدیک عیسیٰ کی مثال آدم ؑ کی سی ہے کہ اللہ نے اسے مٹی سے پیدا کیااور حکم دیا کہ ہو جا اور وہ ہو گیا یہ اصل حقیقت ہے جو تمہارے رب کی طرف سے تباہی جارہی ہے اور تم ان لو گوں میں شامل نہ ہو جو اس میں شک کرتے ہیں یہ علم آجانے کے بعد اب جو کوئی اس معاملہ میں سے تم سے جھگڑا کرے تو اے محمد ؐ اس سے کہو کہ آؤ ہم اور تم خود بھی آجا ئیں اور اپنے اپنے بال بچوں کو بھی لے آئیں اور خدا سے دعا کریں کہ جو جھو ٹا ہو اس پر خدا کی لعنت ہو ۔

اہل وفد نے ان آیات کے اقرار سے انکار کیا تو حضور ﷺ آیات کے حکم کے مطابق مباہلہ کی تیاری میں حسنؓ اور حسینؓ کو گو د میں لے آئے اور فاطمہؓ سیدۃ النساء العا لمین بھی آپؐ کی پشت پر آن کھڑی ہوئی اب شرجیل نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ اگر یہ شخص بادشادہ ہوتا تو عرب قوم سب سے پہلے اس طعن کرتی اور اس کا پیغام ہم تک کبھی نہ پہنچتا مزید براں اس کے اردگرد ظالم لوگ ہوتے اور اگر یہ شخص مرسل ہے تو اس کی لعنت کے بعد ہما را پر کاہ بھی روئے زمین پر نہ رہے گا ۔

شرجیل نے اپنے ساتھیوں سے مشورہ کیا پھر آپ ؐسے درخواست کی ہم مباہلہ نہیں کر نا چاہتے آپ ؐ خود ہمارے لیے بہتر حکم فر ما یں آپ ؐ نے دوسرے روز اُن کے لیے صلحنامہ لکھ دیا ۔

اس وفد کے کچھ عرصہ کے بعد اہل بخران کا ایک اور وفد مدینہ طیبہ میں حاضر ہوا یہ وفد251افراد پر مشتمل تھا وفد میں اسقف ابو الحارث ایہم ملقب ،سید عبدالمیح مقلب اور عاقب جیسے ممتاز افراد شامل تھے اس کے علاوہ وفد میں چو بیس مشہور سردار بھی شامل تھے یہ لوگ عصرکے وقت مدینہ پاک پہنچے اور مشرق کی طرف منہ کر کے مخصوص عبادت میں مشغول ہو گئے بعض مسلمانوں نے ان کو منع کیا لیکن آپ ؐ نے ان کو اجازت دے دی ۔
اہل بخران کو یہودی بھی دیکھنے آئے ایک یہودی نے کہا کہ ابراہیم ؑ یہودی تھے اس پر ایک نجرائی عیسائی نے کہا کہ وہ عیسائی تھے اس پر یہ آیات نازل ہو ئیں ۔
”یا ھل الکتب لم تحاجون فی ابراہیم و ما انزلت التورۃ ولا انجیل اکا من بعدہ افلا تعقلون ھا نتم ھو لاً حا ججتم فیما لکلم بہ علم فلم تحاجون فیما لیس لکم بہ علم واﷲ یعلم وا نتم لا تعلمون ماکان ابراہیم یھود یاً ولا نصر انیاً ولکن کان حنیفا مسلماً وما کان من المشرکین ان اولی الناس با براہیم للزین اتبعو وھذا النبی والذین امنو واﷲ الی الومنین “۔[188]
ترجمہ :۔ اے اہل کتاب تم ابراہیم کے بارے میں ہم سے کیوں جھگڑا کرتے ہو تو رات اور انجیل تو ابراہیم کے بعد ہی نازل ہو ئی ہیں پھر کیا تم اتنی بات بھی

---

**188 آل عمران 3/ 59تا 60**

نہیں سمجھتے تو لوگ جن چیزوں کا علم رکھتے ہو ان میں تو خوب بحثیں کر چکے اب ان معاملات میں کیوں بحث کرنے چلے ہو جن کا تمہارے پاس کچھ بھی علم نہیں اﷲ جانتا ہے تم نہیں جانتے ابراہیم نہ یہودی تھا نہ عیسائی بلکہ وہ تو ایک مسلم سو تھا اور وہ ہر گز مشرکوں میں سے نہ تھا ابراہیم سے نسبت رکھنے کا سب سے زیادہ حق اگر کسی کو پہنچتا ہے تو ان لو گوں کو پہنچتا ہے جنہوں نے اس کی پیروی کی اور اب یہ نبی اور اس کے ماننے والے اس نسبت کے زیادہ حقدار ہیں اﷲصرف ان ہی کا حامی و مدد گار ہے جو ایمان رکھتے ہیں ۔

ایک یہود ی نے پو چھا کہ آپ چاہتے ہیں کہ ہم آپ ؐ کی عبادت کریں جس طرح عیسائی عیسیٰ کی عبادت کرتے ہیں ۔

اس پر بخرانی وفد کے ایک رکن نے بھی یہی سوال دھرایا تو آپ ؐ نے فر ما یا کہ اﷲ کی پناہ اس سے کہ میں غیر اﷲ کی عبادت کروں یا میں غیر اﷲ کی عبادت کا حکم دوں ۔

آپ ؐ نے بخرانی وفد کو واپسی پر ایک فر مان لکھ کر دیا اہل وفد نے استد عا کہ کہ نزاعی امور میں محاکمے کی صلاحیت رکھنے والا شخص ان کے ہمراہ بھیجا جا ئے آپ ؐ نے ابو عبیدہؓ ابنالجراح کو ان کے ساتھ بھیجا جن کے فیضان صحبت سے پورا نجران منور ہو گیا ۔

## سینٹ کتھرائن سے معاہدہ اور ذمیوں کے حقوق

ہجرت کے چھٹے برس رسالت مآب ﷺ نے سینٹ کتھرائن متصل کوہ سینا کے راہبوں اور تمام عیسائیوں کو ایک فر ماں عطا فر ما یا جو آزادی اور حقوق کی اپنی ایک مثال ہے آپ ؐ نے تحریر فر ما یا:۔

جو قلیل و کثیر اشیا منقولہ و غیر منقولہ ان کے گر جا ؤں اور رہبا نیت کی ان کے تحت ہین جو اﷲ اور اس کے رسول کے ہمسایہ ہیں وہ اب انہیں عیسائیوں کی رہیں گی یعنی با جود اسلام نہ لانے کے ان سے کچھ نہ لیا جا ئے گا نہ کسی پادری کو اس کے منصب سے بدلا جا ئے گا نہ کسی راہب کو اس کی رہبانیت سے نہ کسی کا ہن اس کی کہانت سے نہ ان کے حقوق میں کوئی تغیر کیا جا ئے گا اور نہ ان کی سلطنت میں یا اس چیز میں جس پروہ تھے جب تک وہ خیر خواہی کریں گے اور جو حقوق ان پر واجب ہیں ان کی اصلاح کریں گے تو ان پر کسی ظلم کا بار پڑے گا اور نہ وہ خود ظلم کریں گے مغیرہ نے اس معاہدہ کی قلمبند کیا ۔[189]

یہ معاہدہ لفظاً ومعناً حریت رواداری اور مساوات کا اتنا عظیم چارٹر ہے جس کی نظیر تاریخ عالم پیش کرنے سے قاصر ہے اس کی رو سے عیسائیوں کو ایسی مراعات حاصل ہو گئیں جو ان کو اپنے حکمرانوں کے عہد میں بھی

---

**190 سید جلال الدین عمری ، غیر مسلموں سے تعلقات اور ان کے حقوق اداره تحقیق و تصنیف اسلامی ، علی گڑھ انڈیا 1997 صفحہ /162**

حاصل نہ تھیں اس معاہدے نے عدم تعمیل کرنے والے مسلمانوں کو سخت سزا کا مستحق قرار دیا اس وجہ سےکے مسلمان اللہ کے عہد کو تو ڑنے والا اس کے احکامات کی خلاف ورزی کرنے والا اور اپنے دین کو ذلیل کرنے والا خیال کیا جائے گا رسول کریم ؐ نے خود عیسائیوں کی حفاظت کا ذمہ لیا اور یہی ذمہ داری اپنے پیروں کا روں پر ڈالی ان پر بے جاٹیکس عائد نہیں کئے جائیں گے کسی شخص کو اس کی خانقاہ سے نکا لا نہیں جا ئے گا اسی معاہدے نے مسلمانوں کو حکم دیا کہ کسی بھی زائر کو زیارت کرنے سے نہیں روکا جائے گا۔

یہ معاہدہ رواداری کی ایک قابل فخر یاد گار ہے اس معاہدے نے مسلمانوں کو حکم دیا کہ وہ عیسائیوں کی عبادت گاہوں کر منہدم کر کے وہاں مساجد تعمیر نہیں کریں گے ایسی عیسائی عورتیں جو مسلمانوں کے عقد میں آئیں وہ اس معاہدے کی رو سے اپنے مذہب پر قائم رہ سکتی تھیں مسلمانوں پر بھی ذمہ داری ڈالی گئی کہ وہ عیسائیوں کو ان کے معاہدوں کی تکمیل میں مدد دیں گے۔[190]

معاہدہ دومتہ الجندل اور ذمیوں کے حقوق

شوال ۹ہجری میں طے پانے والے اس معاہدے کو معاہدہ اُکید ر بھی کہتے ہیں غزوہ تبوک کے دوران میں آپ ؐ نے محسوس کیا کہ رومی اپنی افواج از خود ہی واپس لے گئے ہیں اور سرحد کے قریب قریب تمام امراء نے آپ ؐ کی طاعت کر لی ہے البتہ اُکیدر بن مالک الکندی دومتہ الجندل کی طرف سے یہ امتحان ہو سکتا ہے کہ ہر قل روم کبھی بھی سرکشی کا ارادہ کرے تو وہ اس کی مد دکونہ پہنچ جائے اس کی سر کوبی کی غرض سے آپ ؐ نے شوال ۹ہجری میں خالد بن ولیدکا پانچ سو سپاہیوں کے ساتھ دومتہ الجندل کی طرف روانہ فر ما یا آپ ؐ نے خالد کو روانگی کے وقت یہ بھی فر ما یا کہ وہ اُکید ر کو نیل گائے کا شکار کھیلتا ہوا پا ئیں گے ۔

سو ء اتفاق گرمیوں کی چاندنی رات میں اُکید ر اپنی بیوی سمیت قلعے کی سطح پر مو جود نیل گائے کے شکار میں مشغول تھا کہ خالد اپنے لشکر سمیت آن پہنچے اُکیدر کے ساتھ اُس کے خاندان کے کچھ دیگر افراد بھی تھے فریقین کے درمیان مڈبھیڑ ہوئی اُکیدر کا بھائی حسان قتل ہو گیا اور اُکیدر کو گرفتار کر لیا گیا حسان کے جسم پر زربفت کی قباتھی خالد نے اُسے اُتار کر رسول کریم ؐ کی خدمت بھیج دیا بعد میں خالد اُکیدر کو لے کر آپ ؐ کے پاس حاضر ہوئے اُکیدر مسلمان ہو گیا آپ ؐ نے اس کے لیے اہل دومہ کے لیے درج ذیل وثیقہ تحریر فر ما یا :۔[191]

---

**190 امام ابن ہشام، السیرۃ النبویۃ ، تحقیق خالد ہراس (مکتبہ الجمہوریہ قاہرہ 1991)صفحہ /189**

**191 الجوینی امام الحرمین ، غیاث الامم الاسکندریہ2001،جلد/ 4،صفحہ /189**

یہ تحریر محمد رسول اللہ ﷺ کی جانب سے اُکیدر کے لیے ہے جبکہ اس نے اسلام قبو ل کیا اور انداز و اصنام کو چھوڑ دیا اور اہل دومہ کے لیے ہے جو بڑوں کا وہ حصہ جو آبادی کے با ہر ہے بنجر زمینیں اور جنگل اور غیر آباد زمینیں اور زرہیں اور متھیا راور با ربرداری کے جانور اور گڑھی یہ سب چیزیں ہمارے لیے ہیں اور تمہارے لیے وہ کھجور کے درخت ہیں جو گڑھی کے اندر ہیں اور بہتا ہوا پانی ہے تمہارے چرنے والے جانور چراگاہوں سے نہیں پھیرے جائیں گے اور نصاب کی مقدار تعداد سے جو مویشی زیادہ ہوں گے زکوٰۃ کے تعین کے وقت اُن کا شمار نہیں کیا جائے گا اور تمہارے پودے اُگنے سے نہیں روکے جائیں گے

تمہیں وقت پر نماز پڑھنا اور حق کے مطابق زکوٰۃ دینا ہو گی اس کے لیے تمہارے ساتھ اللہ کا عہد اور میثاق ہے اور تم ہما ری صداقت اور وفائے عہد کے مستحق ہو اللہ اور مسلمان حاضرین شاہد ہیں ۔

ابن سعد کا خیال ہے کہ آنحضرت محمد ﷺ نے اُکیدر سے دو ہزار اُونٹ اٹھ سو گھوڑے چا ر سو زرہیں اور چار سو نیزے کر صلح فر ما ئی تھی رسالت مآب ﷺ کے وصال کے بعد اُکیدر معاہدہ سے پھر گیا اور اس نے صدقہ وغیرہ روک دیا حیرہ جا کر اُس نے ایک عمارت تعمیر کروائی اور اس کا نام دومۃ الجندل کے نام پر دومہ رکھا اسی اثنا میں اس کا برادر حریث مشرف بہ اسلام ہو گیا خلیفہ اول ابو بکر صدیقؓ نے خالد بن ولید جو اس وقت عین امشر میں برسر پیکار تھے اُکیدر کی سرکوبی کا حکم دیا انہوں نے اسے واصل جہنم کیا اور اس طرح دومہ دوبارہ فتح کر لیا گیا ۔

مستامن اور ذمی دونوں کے بہت سے احکام ملتے جلتے ہیں دونوں کو دارالاسلام میں رہنے کی اجازت حاصل وہتی ہے۔ دونوں کو اسلامی ریاست کے بنیادی قانون شریعت کی بالادستی قبول کرنی پڑتی ہے۔ دونوں کو کچھ حقوق حاسل ہوتے ہیں اور دنوں کی حفاظت کی ذمہ داری اسلامی ریاست لیتی ہے۔ لیکن مستامن اور ذمی میں ایک بڑا فرق یہ ہے کہ مستامن کا امان نامہ عارضی ہوتا ہے جب کہ ذمی کا امان نامہ دائمی ہوتا ہے مستامن کو دی جانے والی عارضی امان کی دو قسمیں ہو سکتی ہیں:-

1- خاص امان یا خصوصی امان جو خاص حالات میں دی جائے۔

2- عام یا عمومی امان جو عام حالات میں دی جائے۔

خاص حالات سے مراد حالت جنگ کے دوران پیش آنے والےایسے خصوصی حالات ہیں جن میں دشمن کے کسی سپاہی یا سپاہیوں کو امان دینے کی ضرورت پیش آجائے

## فصل سوم : معاہدات اور امان ناموںمیں مذہبی رواداری

معاہدات اور مذہبی رواداری ان معاہدات سے مسلمانوں اور غیر مسلمانوں کے ابتدائی تعلقات پر روشنی ہی نہیں پڑتی بلکہ یہ بھی معلوم ہو تا ہے کہ مسلمانوں اور غیر مسلمانوں کے درمیان روابط کتنے اعلی اوصاف پر مبنی تھے ۔

آنحضرت ﷺ نے اُ ن لو گوں کے ساتھ رواداری پر خاص زور دیا جو کسی آسمانی کتاب سے وابستگی کے مدعی تھے آپ ؐکی دعوت کا اولین مقصد یہ تھا کہ تمام لوگ وحدانیت ربانی کا اقرار کریں اہل کتاب اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے تھے مگر آپ پر نہیں لیکن آپ ؐکے مواثیق کو قبول کر لینے کا مطلب یہ تھا کہ انہوں نے لقب رسالت منظور کئے بغیر آپ ؐکی مقتدر آسمانی حیثیت تسلیم کر لی تھی آپ ؐ اس امید پر مصالحت قبول کرتے گئے کہ ان نیم مو منوں پر رواداری کا اثر اچھا پڑے گا اور آہستہ آہستہ وہ سچے مو من بن جائیں گے ۔

یہی وجہ ہے کہ آپ ؐ نے جزیے کے سوا اہل کتاب پر کوئی مجلسی یا دوسری امتیازی شرط عائد نہ فر ما ئی ۔حجاز کے یہودیوں کے سوا عرب کی تمام قوموں نے بر ضا و رغبت اسلام کی اطاعت قبول کی لی اس لیے اسلام نے بھی ان کی جان و املاک عزت و آبرو اور مذہب کی حفاظت کی تمام ذمہ داری خود قبول کی اور اس کے مقابلے میں جزیہ کی ایک خفیف رقم یعنی ہر مستطیع عاقل با لغ مر د پر ایک دینار سا لانہ ان پر عائد کی یہ نقدی کی صورت میں ادا ہو نا ضروری نہ تھی بلکہ عموماً جہاں جس چیز کی پیداوار ہوتی تھی یا جو چیز بنتی تھی وہی چیز جزیہ قرار پائی۔

غیرمسلم قوموں میں سب سے پہلے آپ ؐ نے ۷ھ میں خیبر فدک وادی القری اور تیما ء کے یہودیوں سے مصالحت فر ما ئی اس وقت تک آیت جزیہ کا نزول نہیں ہوا تھا اس بنا پر باہمی رضا مندی سے جو شرائط پاگئے تھے وہ آیت جزیہ کے نزول کے بعد بھی قائم رہے اصل شرط یہ تھی کہ وہ رعایا ہوں گے اور پیداوار کا نصف خود لیں گے اور نصف حکومت کو ادا کریں گے ۔[192]

۹ہجری میں جزیہ کا حکم نازل ہوا اس کے بعد تمام معاہدات اس کی رو سے قرار پائے نجران کے عیسائیوں نے مدینہ منورہ میں حاضری دی اور مصالحت کی درخواست کی جسے آپؐ نے منظور فر ما یا :۔

شرائط صلح یہ تھیں کہ مسلمانوں کا سالانہ دو ہزار کپڑے دیں گے اور اُن کو دو اقساط میں یعنی آدھا ماہ صفر اور آدھار جب میں ادا کریں گے اگر یمن میں کبھی بغاوت یا شورش ہو گی تو وہ عارتیاًتیس زر ہیں تیس گھوڑے تیس اُونٹ اور تیس تیس عدد ہر قسم کے ہتھیار دیں گے اور مسلمان ان کی واپسی کے ضامن ہوں گے اس کے معاوضے میں جب تک وہ سودی لین دین یا بغاوت نہ

**192 ابن ہشام، السیرۃ النبویۃ،تحقیق خالد ہراس ، مکتبہ الجمہوریہ قاہرہ 1991 جلد/2صفحہ/213**

کریں گے نہ ان کے گرجے ڈھائے جا ئیں گے نہ ان کے پاوری نکالے جائیں گے نہ ان کو ان کے مذہب سے برگشتہ کیا جا ئے گا۔

حدود شام میں کئی عیسائی اور یہودی گھرانے آبادتھے جب ۹ھ میں غزوہ تبوک کے مو قع پر دو متہ الجندل ایلہ مقنا جربا اذرح تبالہ اور جرش کے جو عیسائی اور یہودی زمیندار اسلام نہ لائے انہوں نے جزیہ دینا قبول کیا ان میں سے ہر با لغ مرد پر ایک دینار سالانہ مقرر ہوا اور مسلمان جب ادھر سے گزریں گے تو ان کی ضیافت بھی ان پر لازم قرار دی گئی ۔

یمن کے جن یہودیوں نے اسلام قبول نہیں کیا ان پر بھی جزیہ کی یہی مقدار مقرر کی گئی ۔اُن کو سہولت بھی دی گئی کہ اگر نقد ادا نہ کر سکیں تو اس کے مساوی معافری کپڑے دیا کریں بحرین کے مجوسیوں سے بھی جزیہ کی اسی شرح مقدار پر مصالحت کی گئی ۔

معاہدین کی زمینیں تجارت اور صنعت و حرفت غرض ہر چیز بدستور بحال رکھی جا تی تھی نہ کبھی معاہدہ کی خلاف ورزی کی جا تی اور نہ اس کے خلاف کوئی شے طلب کی جا تی تھی اسلام معاہدین کو اپنے دامن رحمت میں چھپا لیتا تھا اس سلسلہ میں قرآن حکیم کے احکامات ملاحظہ ہوں :۔

۱۔ وان جنوا لسلم فا جنح لھا و تو کل علی اللہ۔[193]

ترجمہ اگروہ آپ سے صلح کی طرف مائل ہوں تو آپ بھی ان سے صلح کی طرف مائل ہوں

۲۔ لا اکراہ فی الدین ۔[194]

ترجمہ اور دین میں کوئی جبر نہیں ۔

۳۔ لکم دینکم ولی دین ۔[195]

ترجمہ اور ان کے لیے ان کا دین اور آ پ کے لیے آپ کا دین ہے

مزید تعلیمات یہ ہیں کہ

’’عن عدۃ من ابنا الصحابۃ من ابا ءھم رقعوہ الا من ظلم معاھداً ادا نتصۃ او کلفہ فوق طاقۃ ادا خذ منہ شنیا بغیر طیب نفس فا نا حجیہ یوم القیامۃ‘‘۔[196]

کئی فرزندان صحابہ اپنے آباء کے حوالے سے روایت کرتے ہیں کہ جو معاہد پر ظلم کرے یا معاہدے میں کمی پیدا کرے یا س کی وقت برداشت سے زیادہ اس پر بوجھ ڈالے یا اس کی خوش دلی کے بغیر اس سے کچھ وصول کرے تو میں روزقیامت اس کی طرف سے وکیل ہوں گا ۔

اسی طرح ابو بکر صدیقؓ سے منقول ہے کہ آپ ؐ نے فر ما یا جو شخص معاہدکو نا حق مار ڈالے گا اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت حرام کر دے گا ۔

---

**193 سورۃ الانفال 61/8**

**194 سورۃ البقرہ /256/2**

**195 سورۃ الکافرون 6/109**

**196 امام بو داود ، السنن ابی داود سعید کمپنی کراچی 1999، جلد/2حدیث/77**

اسلام کے ان اصول معاہدات کا موازنہ عصر حاضر کی ترقی یا فتہ اقوام کے معاہدات سے کریں تو ایک کھلی حقیقت سامنے آتی ہے کہ ان اقوام کے معاہدات کمزور اقوام کی حفاظت کے لیے ہیں بلکہ انہیں لقمہ تر نبا نے کے لیے ہوتے ہیں ۔انہوں نے دنیا کی سعادت و فلاح سے بہرہ ور کرنے کی بجائے شقاوت کے دو زخ میں جھونک رکھا ہے۔

## باب نہم:
## اقوام متحدہ کے بین الاقوامی قوانین او ر معاہدات برائے اقلیتی امور کے اُصول و ضوابط

اقوام متحدہ کے زیر انتظام نسل کشی اور سز ائے سخت کے دوران یا بعد از جنگ کے قوانین کی قرارداد نمبر A260 کی حدود و قیود اور زیادہ موثر بنانے کے لیے اقدامات کئے گئے ہیں۔ جنگی جرائم کا ٹریبونل اور کسی گروپ یا اقلیت کو تحویل میں لے کر قتل کرنے اور نسل کشی کرنے کی سختی سے ممانعت کی گئی اور اہم نکات وضع کئے گئے ۔

۱۔ کسی گروپ کے ممبر کو قتل کرنا ممنوع ہے۔.

۲۔ کسی گروہ کو نفسیاتی و جسمانی دباؤ میں رکھنا ممنوع ہے ۔

۳۔ کسی اقلیت کے گروہ کو ایسے اقدامات کے ذریعے سے کہ اس کی زندگی کو لاحق خطرات بڑھ جائیں۔

۴۔ کسی اقلیت گروپ کی پیدائش یا بچوں کو کم کرنے کے اقدامات کرنا۔

۵۔ بزور طاقت کسی اقلیت گروپ کو دباؤ میں لا کر اس کی شناخت تبدیل کرنا ۔

ان سارے اقدامات و ترامیم کو روم کے قوانین برائے بین الاقوامی کریمنل کورٹ نے اپنے منشور کے آرٹیکل نمبر 7میں درج کر کے اور موثر اور قابل عمل بنا دیا ۔ [197]

مزدورں کی عالمی تنظیم (آئی ، ایل ، او ) کو بھی پابند کیا کہ وہ رو ز گارکی پالیسز کا از سرنو جائزہ لے کر 1958 کے متعلقہ شق کی نگرانی میں ورکنگ گروپ عملدرآمد کمیشن بنائیں جو اس بات کو یقینی بنائیں کہ کسی اقلیت کے ممبر سے اس کے مذہب کی یا محض اقلیت ہونے کی بنیاد پرکوئی تفریق یا حق تلفی نہ ہونے پائے اور1998کے بنیادی حقو ق و قواعد برائے مزدور محنت کش کو مزید موثر اور عملی بنایا جائے ۔

**2003**کی یونیسکوکنونشن کے کلچرل حقوق کو جامع اور قابل عمل بنانے کے لیے ایک کمیشن بنایا جس کا کام تھا کہ وہ کسی کی صلاحیت ، یا اقلیت سے تعلق رکھنے والا شخص کو اس کے مذہب رنگ و نسل کی بنیاد پر استحصال سے روکنا اور اقلیتوں کے کلچر اور ثقافت کو محفوظ بناکر قومی پالیسزکا حصہ بنانا تھااور موثرجامع حکمت عملی اپنانے پر زور دیا گیا ۔

۱۔ معاشرے میں زبان و ثقافت اور مذہب کی افراد کا باہم مکالمہ بہت ضروری ہے اس کو اجاگر کرنے کے لیے
حکومتوں کا کردار کلیدی ہے ۔ شق **(۴)**

---

**197. Patrick Thormberry, International convention on rights of minorities , Macmillion publisher USA 2016 p 169**

۲۔ اقلیتوں کو معاشی و اقتصادی ترقی کے مواقع فراہم کیے جائیں ۔ شق **(۵)**
۳۔ اقلیتوں کو ہر جائز اور قانونی معاملے میں حکومت اور بین الاقوامی انسانی حقوق کی تنظیموں کو سرپرستی کو لازم بنانا
ہے ۔ شق (۵ ) اے
۴۔ ریاستوں اور بین الاقوامی تنظیموں میں باہم تعلق بالخصوص اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ اجاگر کرنا ۔ شق (۶ **)**
۵۔ اس میثاق (ڈیکلریشن ) میں انسانی حقوق کی عزت و تحفظ کے تمام تر اقدامات کرنا ۔ شق **(۷)**
۶۔ ریاستیں اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ اور ترقی کے لیے آپس میں معاہدات و عقود کریں۔ شق (۸) اے
۷۔ تمام ریاستیں اقلیتوں کو قومی زندگی اور معاشرتی و سماجی شعبوں میں مساوی وبرابری کے مواقع فراہم کریں۔
شق (۸) بی
۸۔ اقوام متحدہ کے تمام ذیلی ادارے اور تنظیمات اس کو قانونی حکم سمجھتے ہوئے عملدرآمد کے ضمن میں تمام ممالک کی
نگرانی کریں۔ شق **(۹)**
۹۔ یہ ڈیکلریشن برائے اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ و ترقی 1991فوری نافذ العمل ہو گا ۔ شق **(10)**

اس کے نتیجے میں عملدرآمد کرنے کے لیے اقوام متحدہ نے تمام ذیلی اداروں اور تنظیمات کو ورکنگ گروپس بنانے کے لیے تیس ایام کی مہلت دی اور تمام ممالک کے تعاون سے فوری اہم اقدامات کئے گئے اور مختلف پروٹوکولز ، کونسلز تنظیمیں ، بچوں اور خواتین کے حقوق کی تنظیموں اس سلسلے میں خصوصی ہدایات کی گئی ۔

## ب :کیا مقامی یا وراثتی افراد بھی اقلیت کے زمرے میں آتے ہیں ؟

اقوام متحدہ میں یہ بحث کافی عرصے سے زیر التواء ہے لیکن اگر ملکی و ثقافتی قوانین یا رواج اس کا استحصال کر رہاہوتو اقوام متحدہ نے اس شخص کو بھی اقلیت میں شمار کیا ہے اور اس کو پورا حق ہو گا کہ وہ اپنی شناخت و پہچان کے لیے جدو جہد کرے ۔ تاہم مقامی و وراثتی افراد بھی اقوام متحدہ کے اُصول و ضوابط کے تحت اپنے آپ کو اقلیت گردان سکتے ہیں لیکن اکثر اسلامی ممالک یا دوسرے سیکولر ممالک ان کو اقلیت ہی گردانتے ہیں ۔ لہٰذ ا ان کے لیے الگ سے قانون سازی موجود ہوتی ہے اور کسی بھی صورت میں ریاست کو کوئی امتیازی قانون نہیں بنانا چاہیے جوا ن کے حقوق کے تحفظ میں رکاوٹ بنے اور ان کا استحصال ہو۔ اقوام متحدہ کے ممبران ممالک اس بات کو یقینی بنانے کے لیے اقوام متحدہ اور ذیلی اداروں سے تعاون کی یقین دہانی کریں۔

ج :اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کے اضافی ذرائع

اختیا ر کردہ متفقہ رائے کے مطابق جو اقوام متحدہ کے میثاق برائے اقلیتوں کے تحفظ 1992 کے شق(۱) کے تحت اقلیت سے مراد وہ لو گ جو لسانی، مذہبی ثقافتی اور تشخص وپہچان کی بنیاد پرالگ شناخت رکھتے ہوں ۔ بین الاقوامی سطح پر تو متفقہ کی تعریف یہ نہیں بتائی کہ کون لوگ اقلیت ہیں۔

زیادہ سطح پر اس بات کو اجاگر کیا جاتاہے کہ کسی بھی سطح پر بالواسطہ مذہب و زبان کی بنیاد پر یہ گروہ اور بلا واسطہ تشخص و پہچان کی بنیاد ر دوسرا گروہ اقلیت کہلاتاہے۔ زیادہ تر اس بات کا انحصار اس بات پر ہوتاہے کہ وہ اقلیت کسی طرح کے حالات میں رہ رہے ہیں ۔ بعض افراد بہت تاریخی ورثہ و حیثیت کی بنیاد پر عمدگی سے بھی رہ رہے ہوتے ہیں ۔

باقی مذاہب و نسلو ں کا مشترکہ ورثہ ہوتاہے بعض جگہوں پر اقلیتی اپنی پہچان و شناخت کو برقرار رکھنے کے لیے دوسری اقوام مذاہب سے مختلف طو ر و اطوار کو اپناتے ہیں ۔ 1977 ء میں فرانسکو کیپی ٹورٹی نمائندہ خصوصی اقوام متحدہ برائے اقلیتی امور نے اقلیتوں کی تعریف یوں کی ہے :

’’ایسا گروہ جو ریاست کے باقی افراد کی نسبت حقوق و اختیارات میں کم تر ہو اس کی شناخت مذہب و زبان اور ثقافت بھی مختلف ہو اور دوسرے گروہوں سے اپنی شناخت اورپہچان کی بقا کے لیے جدو جہد کر رہا ہو۔ ‘‘ اس تعریف کی روشنی ایک بات واضح ہو گئی ہے کہ یہ گرو ہ موثراور اثر انداز ہونے کے لیے متحد بھی ہوتے ہیں ۔

مذکورہ بالا تعریف میں ایک بات کی وضاحت نسبتاً کم ہے کہ کیا مغرب اور ہم جنس پرست ایڈز سے متاثرین یا اس سے ملتے جلتے افراد بھی اقلیتوں کے دائرے میں آئیں گے ۔ اقوام متحدہ نے اقلیتوں کے مذہب و زبان اور ثقافت کی حفاظت کے لیے ممبر ممالک اور امتیازی قوانین کے خاتمے کے لیے بہت ساری ہدایات وقتاً فوقتاً جاری کی ہیں اور یہ سلسلہ جاری رہتا ہے ۔ اس ساری قانون سازی کا بنیادی محور یہ ہوتا ہے کہ کوئی اکثریتی گروہ کسی بنیاد پر بھی اقلیتوں کا استحصال نہ کرے ۔ [198]

ر۔ اقلیتوں کی معاشرے میں موثر اور بامعانی اشتراک عمل

اقلیتوں کے افراد کا معاشرے میں موثر اور بامعانی اشتراک عمل اور شمولیت خواہ اس کا تعلق ، سیاسی معاشی یا سماجی زندگی کے کسی شعبے اور کسی پہلو سے ہو لازمی ہے ۔ ترقی یافتہ ممالک وہی کہلاتے ہیں جہاں اقلیتوں

---

**198 Farer, Humanitariann Law and Armed Conflicts, vol. 71, 1971 Oxford press London, pp 177**

کو تحفظ اور آزادی کے ساتھ زندگی کے ہر شعبے میں لازمی ہو ۔ گورنمنٹ اداروں سے لے کر پرائیویٹ شعبے تک اور پارلیمان سے لوکل گورنمنٹ تک اقلیتوں کی ہر شعبے میں شمولیت سے معاشرے میں ہم آہنگی اور برداشت پیدا ہوتی ہے ۔ اقلیتوں کی نمائندگی اور بھرپور شمولیت کے لیے مثبت فیصلے اور قانون سازی ہی کے ذریعے یہ ممکن ہو سکتا ہے ۔

اقلیتوں کی خواتین اور باقی شعبہ جات میں تمام افراد کو یکساں مواقع فراہم کرنا معاشرے کے تمام افراد اور اداروں کی اولین اور بنیادی ذمہ داری ہے ۔ 2009کے دوسرے سیشن اقلیتوں کے مسائل کے بین الاقوامی فورم میں اقلیتوں کی موثر شمولیت اور رول پہ اقوام متحدہ میں باقاعدہ ایک بیانیہ اور طریقہ کار پر سیر حاصل بحث کی ۔ شق2 اے اور بی میں اقلیتوں کے حقوق اور معاہدات کے ڈیکلریشن جو ریاستوں کو پابند کر تا ہے کہ معاشی ، معاشرتی سماجی، سیاسی اور آئینی و قانونی شعبوں میں اقلیتوں کی موثر شمولیت ہی ریاستوں میں جمہوری اقدار کی ترقی کا راز ہے ۔

اقلیتوں کی نمائندگی اور ترقی سے ممالک کی مجموعی ترقی پر گہرے اثرات مرتب ہوتے ہیں اور ہر شعبہ ہائے زندگی میں برداشت اور بین المذاہب ہم آہنگی ہوتی ہے۔ جو قومی اور بین الاقوامی سطح پر ریاستوں کی آزادی اور خود مختاری کے لیے بہت ضروری ہے۔

ریاستوں اور ممالک کے بین الاقوامی معیارات کے پیمانے غیر مذاہب کے افراد اور اقلیتوں کی ہر شعبہ زندگی میں شمولیت اور موثر نمائندگی میں ہی سے ممکن ہو سکتے ہیں۔

## س۔ انسانی حقوق کی معاہداتی تنظیم

اقلیتوں کے متعلق اس بات کی یقین دہانی کرنا کہ جو حقوق قومی و بین الاقوامی قوانین میں موجود ہیں اور جو معاہدات اور میثاق بین الاقوامی انسانی حقوق کی تنظیمیں کرتی ہیں ان کو پورا کرنے کے طریقہ کار اور عملدرآمد کروانے کے لیے باقاعدہ ایک انسانی حقوق کی معاہداتی تنظیم بنائی گی ۔

١۔ اس غرض سے انسانی حقوق کے آرٹیکل 27سول اینڈ پولیٹیکل حقوق کے باب میں بین الاقوامی تنظیموں کے معاہدات کی عملدرآمد کو بھی بیان کیا گیا ہے اور اس کو مزید موثر بنانے پر زور دیا گیا ہے۔

٢۔ اقتصادی و معاشی کمیٹیوں کو بھی تنظیم سازی کے لیے ٹاسک دیا گیا کہ وہ اپنی سرگرمیوں کو مرکز و محور انسانی حقوق اور اقلیتوں کے حقوق اور تحفظ رکھیں ۔

۳۔ کمیٹی نے بچوں کے حقو ق اور بالخصوص اقلیتوں کے بچوں کے حقوق کو بھی اجاگر کرنے پر زور دیا ۔
۴۔ کمیٹی نے مہاجرین اور ان کے خاندانوں کی دیکھ بھال اور قوانین اور پس ماندہ طبقے کے حقوق کو اجاگر کرنے اور تحفظ کے لیے عملی اقدامات پر عملدرآمد کروانے پر بھی زور دیا ہے ۔
۵۔ معذور افراد کے حقوق اور بالخصوص اقلیتوں کے معزور افراد کے حقوق پر بھی زور دیا گیا ہے ۔

ان رپورٹس اور ورکنگ گروپس کی تمام تر بریفینگ اور عدالتی و قانون سازی کے پہلوؤں کو خاص تاکید کی گئی کہ وہ ممالک اور بین الاقوامی تنظیموں کے مابین مکالمہ ''ڈائیلاگ '' کے کلچر کو فروغ دیں ۔

اقلیتوں کے حقوق کی اس اہم کمیٹی نے ایک اختتامی سفارشات کو حتمی شکل دیتے ہوئے اقلیتوں کے خلاف مظالم اور انسانی حقوق کی خلاف ورزیوں کا بھی نوٹس لے کر ممبر ممالک کو باقاعدہ خط و کتابت کے ذریعے آگاہ کر تے ہوئے عملدرآمد کی سخت تاکید کی ہے ۔

اقلیتوں کو مختلف شعبہ ہائے زندگی میں شامل کرنے اور ان کے انسانی و تسلیم شدہ قانونی حقوق کو بلا تفریق اور بلا تاخیر ریاستوں کے قوانین کا باقاعدہ حصہ بننے کے لیے طریقہ کار کو وضع کرنے اور عملد رآمد کو یقینی بنانے کے احکامات جاری کئے ۔

اس کے ساتھ ساتھ کمیٹی نے معاہداتی باڈی کو مزید فعال بنانے کے لیے ایک نمائندہ خصوصی برائے اقلیتوں کے حقوق و تحفظ 2004 ءمیں کی قانون سازی میں شامل کیا کہ وہ اگر کسی حقوق کی خلاف ورزی کو دیکھیں تو وہ سیکرٹری جنرل اقوام متحدہ اور سکیورٹی کونسل کو ان کی توجہ مبذول کروائیں کہ وہ نسل کشی رو کیں اور اس سلسلے میں نمائندہ خصوصی برائے اقلیتی امور معلومات اکھٹی کر ے اور یہ نشان دہی کرے کہ کہاں پر بہت زیادہ اقلیتوں کے حقوق کو پامال کیا جارہا ہے اوران کی نسلی و لسانی تشخص کو پامال کیا جا رہا ہے ۔

اسی نمائندہ خصوصی کو یہ تاکید کی گئی ہے کہ وہ اپنی سفارشات اور عملدرآمد کردہ واقعات و حالات کو سیکرٹری جنرل کے ذریعے سکیورٹی کونسل کی اور انسانی حقوق کی پامالی کے سلسلہ میں عملدرآمد کروانے کے لیے زور دے ۔

## ش۔ اقوام متحدہ کا انسانی حقوق کا خصوصی طریقہ کار:

اقوام متحدہ نے انسانی حقوق اور بالخصوص اقلیتوں کے امور اور تحفظ کے لیے 2005میں ایک ماہر اقلیتوں کے سلسلے میں تقرر کیا ا س کی ذمہ داریوں میں یہ اہم ذمہ داری ہے کہ وہ اقلیتوں کے حقوق کی پامالی کو اقوام متحدہ کے ذیلے اداروں کے ذریعے اجاگر کرے اور ا س کو روکنے کے لیے تکنیکی تعاون کو فروغ دے اور ا س سلسلے میں این جی اوز کے فعال کردار کے ذریعے سے مکالمے کے کلچر کو فروغ دے ۔

خصوصی طریقہ کار میں نمائندہ خصوصی کی ایک ذمہ داری یہ ہے کہ وہ کسی گروپ یا گروہ جو کہ اقلیتوں سے تعلق رکھتا ہو اس کو انصاف فراہم کرنے کا طریقہ کار وضع ہو اس نمائندہ خصوصی و جامع نگرانی اقوام متحدہ کے ذریعے سے کرے۔ نمائندہ خصوصی اقوام متحدہ تمام تر انسانی حقوق کی پامالیوں کو ریاستوں کے اعلی حکام کے ساتھ تعلق کے ذریعے حل کروانے کا پابند ہے

اور اس سلسلے میں وہ ریاستوں کے اعلی ترین حکام کی توجہ اس طرف مبذول کروانے کاپابند ہے ۔

ص: اقوام متحدہ کا نمائندہ خصوصی اور ماہر نگراں

مختلف سیمنار اور پروگراموں کے ذریعے بھی اقلیتوں کے تحفظ کو اجاگر کرنے کی ذمہ داری رکھتا ہے ۔وہ اپنی اہم ترین ترجیحات کو اجاگر کرتے ہوئے اقلیتوں کے معاشی حالت کو بھی بہتر بنانے میں اپنا کردار ادا کریں۔[199]

یہ سوال بہت عرصے سے اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں میں زیر بحث رہا ہے اور بہت سارے ورکنگ گروپ بھی معرض وجود میں آئے ہیں اور انہوں نے اس سلسلے میں بہت سی تجاویز اور عمل انتقالات اقوام متحدہ کو ارسال کی ہیں جس میں اس بات کو اجاگر کیا گیاہے ۔

اگر ایک شخص وراثتی اور اسی ثقافت و کلچر کا حصہ ہو اگر اس کا استحصال بھی ہو گا نہ ہو رہا ہو اور کوئی امتیازی قوانین اور رویے بھی اس کو متاثر بھی نہ کر رہے ہوں تو کیا وہ شخص بھی اقلیت میں شمار ہوتے ہیں ےَیا نہیں ہوتے؟ [200]

---

**199 F. GROB the Relativity of War and Peace, London, Oxford University Press, 1954 pp 789**
**200 UN body of rehabilitation, international convention on the eliminations of all forms of racial discrimination I.E/CN4. Sub2 384/Rev para 568**

## فصل اول: اقوام متحدہ میں انسانی حقوق کا طریقہ کار اور اقلیتوں کے حقوق کا تحفظ:

اقوام متحدہ کے بین الاقوامی قوانین میں اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کو یقینی بنانے کے لیے اقوام متحدہ نے مختلف فورمز اور ادارے تشکیل دیئے ہیں ۔

(الف ) اقلیتوں کے امور کے فورمز:

**2007** میں انسانی حقوق کی کونسل نے قرارداد 15/6کے ذریعے ایک موثر اقلیتوں کے امور کا فورم کی بنیاد رکھی جس کا بنیادی مقصد اقلیتوں کے لسانی مذہبی اور اقتصادی مسائل کو اجاگر کرنا اور مکالمے اور تعاون کے ذریعے مسائل کا حل نکالنا ۔ اس کی ذمہ داریوں میں یہ بھی ذمہ داری ہے کہ وہ اقلیتوں کے متعلق امتیازی اور تفریق پر مبنی قوانین کو ریاستوں سے تعاون حاصل کریں اور اقلیتوں کے حقوق اور تحفظ کے لیے مواقع اور فورمز اور تنظیمیں بنائے جو کہ ان کے مسائل کو اجاگر اور حل کرنے میں اپنا کردار ادا کریں۔

**16**دسمبر 2008کے اقوام متحدہ کے سیشن میں جائزہ و کارگردگی رپورٹ پر غور کیا گیا او ان کے فنڈ ز ، کارکردگی اور مزید تعاون کے ایجنڈے کو مزیدموثر کرنے کے لیے اقوام متحدہ کے مشن برائے اقلیتوں کے امور پر باقاعدہ فورمز کے سہ ماہی اجلاس رکھنے کی تجویز بھی دی گئی اور ماہر نگرانوں کے آپس میں باہمی تعاون کو بڑھانے کے لیے بھی زور دیا گیا ۔

مارچ 2009میں بھی فورم کے باقاعدہ اجلاسوں پر اقلیتوں کے مسائل اور انسانی حقوق کی عالمی تنظیموں کے تعاون اور ہم آہنگی پر زور دیا گیا اور مختلف سفارشات اور عملدرآمد کرنے کے لیے جامع منصوبہ بندی و حکمت عملی پر زور دیا گیا ۔انسانی حقوق کی کمشنر نے انسانی حقوق کو اجاگر کرنے کے لیے بہت زیادہ مالی سپورٹ بھی کرنے کا اعادہ کیا او راور ایک عالمی ڈیکلریشن برائے اقلیتوں کے امور کو بنانے پر بھی تجویز کیا گیا اور انسانی حقوق کو اجاگر کرنے کی تنظیموں کو فعال کردار ادا کرنے اور تحقیقی و تعمیری کام کو مزید فعال کرنے پر زور دیا گیا ۔

### ب۔ انسانی حقوق کونسل کا تکنیکی طریقہ کار:

بین الاقوامی کل وقتی تجزیہ 2006میں جنرل اسمبلی کے انسانی حقوق کی رزولیشن 251/60کے تحت تمام ممبران ممالک کو ہر طرح کی تکنیکی امداد کے لیے جامع پالیسیاں بنانے کے لیے مربوط طریقہ کار وضع کرنے کے لیے اقدامات کرنے کی تجاویز پر غور کیا گیا ۔ ریاستوں کو یہ تجاویز دی گئی کہ وہ اپنی پالیسیاں بنائے اورباقاعدہ رپورٹس مرتب کریں۔ باقاعدہ سمینار اور تحقیقی آرٹیکلز او رمیڈیا کے ذریعے تشہیر کرنا بھی بہت ضروری ہے ۔ پوری انفارمیشن اور مربوط انداز میں یکسو کرنا بھی انسانی حقوق کونسل کاایک مینڈیٹ ہے ۔

### ج۔ لیبر آرگنائزیشن کا طریقہ کار:

بین الاقوامی لیبر آرگنائزیشن (آئی ۔ایل۔ او )کا طریقہ کار کے لیے کمیٹیاں اور ماہر ین ونگران خصوصی کو اس کے تعاون اور اجاگر کرنے کے لیے طریقہ کارکی ضرور ت پر زور دیا گیا ہے ۔تمام ترحکومتی تنظیموں ، این جی اوز اور حکومتی تنظیموں کے درمیان بہترتعلقات اور تعاون کی ضرورت پر بھی زور دیا گیا ہے اور انسانی حقوق کونسل اور اقوام متحدہ کے تمام ذیلی اداروں کے درمیان مربوط تعلقات اور تعاون ہی سے اقوام متحدہ کے روح کے مطابق اقلیتوں کا تحفظ ہو سکتا ہے۔

## د۔ یونیسکو کا طریقہ کار اقلیتوں کے حقوق کے متعلق:

اقوام متحدہ کی ایک کمیٹی جو کہ اقلیتوں کے بچوں کے حقوق کے لیے اور ان کے تحفظ فراہم کرنے کے لیے قائم کی گئی جس کے آرٹیکل 18تا 27تک اقلیتوں کے بچوں کے تمام حقوق بیان کیے گئے اور ریاستوں اور حکومتوں کو اس کا پابند بنایا گیا ہے کہ انسانی حقوق کے عالمی چارٹر کے تحت ان کے حقوق کا تحفظ یقینی بنایا جائے ان کے مسائل کو باہمی تعاون ، مکالمہ اور ذاتی کوششوں سے حل کیا جائے ۔ اس سلسلے میں ڈائریکٹر جنرل یونیسکو کو یہ اختیار دیا گیا کہ وہ حکومتوں اعلی حکام سے مل کر اقلیتوں کے بچوں کے تحفظ ، صحت اور حقوق کے لیے باقاعدہ لائحہ عمل بنائیں ۔ اقلیتوں کے بچے تعلیم و صحت سے محروم نہ رہیں اور ان کے حقوق کے تحفظ کو یقینی بنانے میں ورلڈ کمیونٹی اپنا کردار ادا کرے۔[201]

## ط۔میثاق حقوق برائے اقلیت قومی، لسانی اور مذہبی تشخص جنرل اسمبلی قرارداد 1992 47/135

جنرل اسمبلیاس بات کی توثیق کرتے ہیں کہ اقوام متحدہ کے بنیادی مقاصد میں سے ایک چارٹر میں یہ اعلان کیا گیا ہے کہ انسانی حقوق اور بنیادی آزادی نسل جنس زبان یا مذہب کی تفریق کے بغیر تمام انسانوں کے لئے احترام کو فروغ دینا اور حوصلہ افزائی کرنا ہے انسانیت اور انسانی حقوق کے حق میں انسانی حقوق کے بنیادی حقوق میں اعتماد کی تصدیق مردوں اور عورتوں بڑے چھوٹے اور قوموں کے حقوق مساوی ہینچارٹر میں موجود بین لاقومی معاہد وں پر مشتمل اصولوں کی تشہیر کو فروغ دینے کی خواہش کرتے ہوئے انسانی حقوق کے عالمی اعلامیہ نسل پرستی کے جرم کی روک تھام اور سزا نسلی امتیاز سلوک کے تمام پہلوؤں کے خاتمے پر بین الاقومی کنونشن سول اور سیاسی حقوق اقتصادی سماجی ثقافتی حقوق پر بین الاقومی معاہدات مذہبی یا عقیدے پر مبنی تمام قسم کے عدم تشدد اور بغض و تعصب کے خاتمے میں کردار ادا کریں ۔

---

**201 Oppenhien, Remarks on the Charter of the UN, 1967 article 176 to 179**

بچوں کے حقوق کے کنونشن ساتھ ساتھ دیگر متعلقہ اقوام متحدہ کے انفرادی ریاستوں کے اراکین کے درمیان عالمی یا علاقی سطح پر منظور کردی بین الاقومی آلات ۔ نسلی مذہبی اور لسانی اقلیتوں سے متعلق افراد کے حقوق کے بارے میں سوال اور سیاسی حقوق پر بین الاقومی معاہدے کے آرٹیکل 27 کی روشنی میں یہ حیال رکھنا کہ قومی یا نسلی یا مذہبی اور لسانی اقلتوں کے حقوق کے فروغ اور تحفظ کو ریاستوں کے سیاسی اور سماجی استحکام میں حصہ لینے میں مدد ملے گی جس میں وہ رہتے ہیں۔

اس بات پر زور دینا کہ قومی یا نسلی مذہبی اور لسانی اقلیتوں سے متعلق افراد کے حقوق کی مسلسل فروغ اور احساس مجموعی طور پر جمہوریت کے فریم ورک کے تحت معاشرے کی ترقی کے ایک لازمی حصہ کے طور پر ان لوگوں اور ریاستوں کے درمیان دوستی اور تعاون کی منظوری کو فرغ حاصل ہو گا ۔

ظ۔ بقائے باہمی و وجودہستی کی جدوجہد

یہ بات قابل غور ہے کہ اقوام متحدہ نے اقلیتوں کی حفاظت کے بارے میں اہم کردار اد ا کیا ہے یہ بات ذہن میں رکھتے ہوئے (یقین دہانی کے طور پر )کہ جو کام اب تک اقوام متحدہ کے نظام کے اندر کیا گیا ہے حاص طور پر ہر انسانی حقوق کے ذیلی کمیشن برائے اقلیتوں کی حفاظت اور انسانی حقوق پر بین لااقوامی معائدے کے مطابق قائم کردہ تنظیمس اور قومی یا نسلی یا مذہبی اور لسانی اقلیتوں سے متعلق افراد کے حقوق کو فروغ و تحفظ دینے میں بین لااقوامی انسانی حقوق کے آلات (نظام ) جن میں قومی یا نسلی مذہبی اور لسانی اقلیتوں سے متعلق افراد کے حقوق کو فروغ دینے اور اقلیتوں کی حفاظت کے لئے بین لااقومی اور غیر سرکاری تنظیموں کی طرف سے کیا گیا کام اہمیت کا حامل ہے.

اس بات کو تسلیم کرنے کی ضرورت ہے کہ ( ضرورت اس امر کی ہے ) قومی یا نسلی مذہبی اور لسانی اقلیتوں کے متعلق افراد کے حقوق کے حوالے سے بین الااقوامی انسانی حقوق کی تنظیم نو زیادہ موثر اور قابل عمل بنانے کی ضرورت ہے۔

## فصل دوم : انسانی حقوق کے چارٹر میں اقلیتوں کے حقوق کا طریقہ کار

شق1

۱ریاستیں اپنے علاقوں کے اندر اقلیتوں کی قومی یا نسلی ثقافتی مذہبی اور لسانی شناخت کو فروغ دینے کے لئے ساز گار حالات کو فروغ دیں

۲ریاستیں ان نتائج کو حاصل کرنے کے لئے مناسب قانون سازی اور دیگر اقدامات کریں گی

شق2

۱ ۔قومی یا نسلی مذہبی اور لسانی اقلیتوں والے افراد ( اس کے بعد اقلیتوں سے متعلق افراد کے حوالے سے ) کو اپنی ثقافت سے لطف اندوز ہونے کا حق ہے انہیں اپنے مذہب کی پیروی اور اشاعت (تبلیغ ) کرنے اور اپنی زبان استعمال کرنے میں ذاتی اور عوام (انفرادی اور اجتماعی طور پر ) میں بلا مداخلت اور امتیاز خواہ وہ کسی شکل میں ہو آزادی حاصل ہے۔

۲ ۔ اقلیتوں سے متعلق افراد کو ثقافتی مذہبی سماجی اقتصادی اور عوامی زندگی میں موثر طریقے سے حصہ لینے کا حق ہے۔

۳ ۔ اقلیتوں سے تعلق رکھنے والے افراد خصوصی طور پر فیصلوں میں موثر طریقے سے شرکت کرنے کا حق رکھتے ہیں اور جہاں مناسب ہو اقلیت سے متعلقہ علاقی سطح جس سے تعلق رکھتے ہیں یا وہ علاقہ جس میں وہ رہتے ہیں ایسے انداز میں جب وہ قومی فیصلوں قانون سازی سے مطمئن نہ ہو ں۔

4 ۔اقلتیوں سے تعلق رکھنے والے افراد اور قومیں اپنے اتحادیوں کو قائم کرنے اور برقرار رکھنے کا حق ہے

۵ ۔ اقلیتوں سے تعلق رکھنے والے افراد جس قوم یا نسل یا مذہب یا لسانی برادری سے تعلق رکھتے ہوں ان سے بلا کسی امتیازی فرق کے آزاد اور پر امن رابطے رکھنے ان کے گروہ کے دیگر ارکان اور دیگر اقلیتوں سے تعلق رکھنے والے افراد اور دیگر ریاستوں کے شہریوں کے ساتھ سرحدی رابطوں کے ساتھ تعلقات قائم کرنے اور برقرار رکھنے کا حق حاصل ہے

شق3

اقلیتوں سے تعلق رکھنے والے افراد کسی بھی امتیاز کے بغیر اپنے حقوق کا استعمال کر سکتے ہیں بشمول موجودہ اعلامیہ میں انفرادی طور پر ساتھ ساتھ معاشرے میں ان کے گروہ کے دوسرے ارکان کے ساتھ انفراد اور اجتماعی دونوں طریقوں سے اس علامیے کے نتیجے یا اس کی کسی شق کے بغیر کوئی بھی نقصان جو کہ کسی اقلیت سے متعلق ہوں سے کوئی بھی فرد متاثر نہ ہو ۔

شق4

ریاستوں کو ایسے اقدامات کرنے چائیں تاکہ اقلیتوں سے متعلقہ افراد بغیر کسی فرق کے مساوات کی بنا پر اپنے تمام حقوق اور بنیادی آزادیوں کو استعمال کر سکیں قانونی طور پر برابری کی سطح پر آواز بلند کر سکیں۔

۲ریاستوں کو اقلیتوں سے متعلق افراد کو اپنی صلاحیتواں کے اظہار کرنے اور اپنی ثقافت زبان اور مذہب رسوم و رواج اور مذہب کو فروغ دینے کے لئے سازگار حالات پیدا کرنے کے لئے اقدامات کرنے چائیں مگر یہ تمام طریقے (اقلیتوں کے ) قومی قانون اور بین لاقومی معیار کے برعکس نہ ہوں ۔
۳ریاستوں کو مناسب اقدامات کرنے چاھیں تاکہ جہاں تک ممکن ہو سکے اقلیت سے تعلق رکھنے والے فرد ا اپنیمادری زبان سیکھنے یا پنی مادری زبان میں ہدایات حاصل کرنے کا موقع رکھتے ہوں۔
۴ ریاستوں کو ممکنہ حد تک اقدامات کرنے چائیں تعلیم کے شعبے میں تاکہ ان کے علاقے کے اندر موجود اقلیتں اپنی تاریخ روایات زبان اور ثقافت کو فروغ کر سکیں اقلیتوں سے تعلق رکھنے والے افراد کو مجموعی طور پر سماجی علوم حاصل کرنے کے لئے مناسب مواقع فراہم ہوں ۔
۵ریاستوں کو اقدامات کرنے چائیں(مناسب اقدامات پر غور کرنا چائیے )تاکہ اقلیتوں کے افراد اپنے ملک میں معاشی ترقی اور ملک کی تعمیر میں مکمل طور پر حصہ لے سکیں ۔

شق5

۱۔ قومی منصوبہ بندی کے تمام پروگرام اور ان کی افادیت کو اقلیتوں کے مجموعی مفاد سے مشروط کیا جائے ۔
۲۔ تمام ریاستیں اقلیتوں کے سلسلے میں ایک دوسرے سے وسیع تعاون پر متفق ہوں کہ وہ اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ اور مفادات کے سلسلے میں باہم تعاون کریں ۔

شق6

تمام ممبران ممالک اقوام متحدہ اقلیتوں کے معاملے میں اور ان کی بقا باہمی اور ترقی کے سلسلے میں باہم تعاون کرنے کے معاہدات کریں ۔

شق7

تمام ریاستیں اقلیتوں کے تحفظ اور عزت و وقار کے لیے جو اس کے معاہدں میں دئیے گے اصول و ضوابط کے روشنی میں بڑھانے اور فرو غ دینے پر آمادہ ہوں ۔

شق8

ا ۔موجودہ معاہدات تمام ممبران ریاستوں پر یہ اخلاقی زمہ داری عائد کرتا ہے کہ وہ آپس میں ایسے معاہدات و میثاق کریں جس میں اقلیتوں کے حقوق و تحفظ اور ان کی فلاح و بہبود مقصود ہو۔
2 ۔ اقلیتوں کے مجوزہ تسلیم شدہ بنیادی حقوق جو کہ اس معائدہ یا ڈیکلاریشن یا معاہدات میں وضع کئے گئے ہیں ان پر عمل درآمد کے لئے تمام فریق کوشش کریں ۔

3 ۔ ریاستیں تمام تر وسائل اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کے لئے بروہ کار لائیں اور بنیادی انسانی حقوق کے چارٹر کے مطابق اپنی اقلیتوں کو تحفظ فراہم کریں۔

۴موجودہ ڈیکلریشن میں کوئی ایسی شق بادی النظر میں نہیں ہے جو کہ ریاستوں کی خود مختاری اور تحفظ میں رکاوٹ بنتی ہو۔

شق9

اقوام متحدہ کے تمام ذیلی ادارے اور تنظیمات اس بات کو یقینی بنانے میں اہم کردار اور اپنا رول ادا کریں کہ اقلیتوں کے متعلق تمام معاہدات و میثاق پر اس کی روح کے مطابق عملدارامد یقینی بنایا جائے گا ۔ [202]

---

**202 B.V ,Bit ker the international treaty against racial discrimination article 776 to 789, East west state publisher USA 2011**

## فصل سوم: کیا غیر شہری افراد بھی اقلیت کہلاتے ہیں:۔

اقوام متحدہ نے اس سلسلے میں جو بین الاقوامی قوانین بنائے ہیں اس کے دو حصے ہیں ایک حصہ پرانے غیر شہری افراد سے متعلق ہے اور وہ ان کو اقلیت بننے اور اپنے حقوق کی ضمانت دیتا ہے تاہم دوسرے حصے میں غیر شہری کو نئے یا عارضی یا مسافر یا سیاح ہیں وہ کسی بھی ملک کی اقلیت میں شمار نہیں ہونگے کیونکہ وہ عارضی مقیم ہوتے ہیں اس میں سیاسی پناہ گزین ہیں تاہم اقوام متحدہ اور اس کے ذیلی اداروں نے بین الاقوامی قوانین کے دیگر شعبوں کو اس سلسلے میں قانون سازی کرنے کی بھی ہدایت کی ہے ۔

اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کی وسعت و اثر انگیزپوری دنیا میں اقلیتوں کے تحفظ اور بقا باہمی کے معیارات کو جانچنے کے بین الاقوامی قوانین کے اندر چند زاویے ہیں ان میں اقلیتوں کے تحفظ برابری مساوات بقاباہمی عدل و انصاف اور رائج الوقت امتیازی قوانین کے معیارات بہت اہم ہیں اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ اور مختلف شعبہ جات میں ان کی ترقی کے زاویے اور معیارات کا بین الاقومی سطح پر پذیرائی اور غیر جانبدارانہ موازنہ اور ریاستی امو ر میں موثر اور بامعانی شرکت اور نمائندگی ریاستوں کے تشخص کو ترقی دینے میں اہم کردار کرتی ہیں۔بقاء با ہمی اوروجود ہستی کی جدو جہد مذکورہ بالا وضاحت میں جو کہ ورکنگ گروپ برائے اقلیتی امور اقوام متحدہ کے بین الاقوامی قوانین میں بیان کیے گے ، ان کا محور و مرکز اقلیتوں کے تحفظ و ترقی ہو نا چاہیے اور ان کے خلاف تعصب اور ظلم کو انسانیت کے خلاف ظلم تصور ہو نا چاہیے۔

2001 ء میں ڈربن میثاق میں جو ہدایات و راہنمائی اقلیتوں کے متعلق چارٹر کی گئی ان میں اُن کے مذہبی ، ثقافتی ، قومی اور تہذیبی استحصال کو ختم کر کے پُر امن بقائے باہمی کے اصول کو فروغ دیا جائے اور انسانی برابری اور مساوات انسانیت کے بین الاقوامی تسلیم شدہ مساوات کے اصول کو اپنایا جائے۔ اس میثاق کے پیرہ نمبر66میں جو حقوق دیئے ہیں ان کی مکمل قانون سازی اورعملداری کو یقینی بنایا جائے۔پُر امن بقائے باہمی اور بلا تفریق انسانیت کے مجموعی فلاح و بہبود کے اقدامات کی بھر پور حمایت کی جائے دوران سانحات و فسادات اقلیتوں کے جان و مال کے تحفظ اور اُن سے بچانے کے لئے ممبر ممالک کی اخلاقی و قانونی ذمہ داری ہے کہ موثر اقدامات اور عملی منصوبہ بندی کی جائے۔ انسانی حقوق اور متاثرین جنگ و فسادات کی عالمی تنظیموں کو متاثرہعلاقوں اور لوگوں تک رسائی کے بھر پور اقدامات کیئے جائیں۔مذکورہ بالا انسانی حقوق و متاثرین جنگ اور مہاجرین کی تنظیمات

کی ذمہ داری ہے کہ وہ بالخصوص اقلیتوں کے متاثرین کے حق زندگی اور تحفظ جان و مال سے خوراک و لباس تک موثر اقدامات کریں اور اقوام متحدہ کے مجوزہ قوانین کی پابندی کریں ۔متاثرہ ریاستیں اور بین الاقوامی تنظیمات کا اس سلسلے میں باہمی تعاون اور جامع حکمت عملی ناگزیر ہو نا چاہیے اور موثر جامع حکمت عملی وضع کرتے ہوئے متاثرین کی ہر ممکن مدد کرنی چاہیے اور صرف اور صرف انسانیت کی بقا کا مسئلہ سمجھتے ہوئے آگے بڑھنا چاہیے۔[203]

(ب) اقلیتوں کی شناخت و پہچان کا تحفظ و ترقی

اقلیتوں کی شناخت اور اپنی پہچان رکھنے کی مکمل آزادی ہو گی اور اُن کے حقوق کے تحفظ کے لئے ریاستیں اور ممبر ممالک حتی الامکان کوشش کریں ۔بعض بڑی طاقتیں اور ممبر ممالک اُن کی تہذیب و تمدن ، زبان ، رنگ و نسل اور مذہب کی بنیاد پر اُن کی شناخت کو موڑ نے یا تبدیل کرنے میں اہم کردار ادا کرتیں ہیں لحا ظہ ہر ادارے اور تنظیم کی یہ اولین ذمہ داری ہے کہ اُن کی مذہبی ، لسانی ، ثقافتی شناخت ہر ممکن برقرار رہے ۔

حق شناخت اور پہچان اقلیتوں کا بنیادی اور اولین حق ہے اسے کسی طرح سے بھی غصب نہیں کیا جا سکتا۔ ثقافتی تنظیما ت اور بین الا اقوامی تہذیبی اداروں اور ممبر ریاستوں کو چاہیے کہ وہ بین المذاہب اور بین التہذیب و ثقافت کی مشترکہ معاشرے تشکیل دے جو کہ انسانی اور تسلیم شدہ روایات کے مطابق ہوں ۔

ج۔برابری و تفریق سے با لا تر سو سائٹی کا قیام

اقوام متحدہ اپنے تمام ممبران ممالک کو یہ ہدایت کرتی ہے کہ وہ اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ اور برابری و تفریق سے بالاتر معاشروں کے قیام کے لئے متوازن پالیسیاں اور موثر حکمت عملیاں بنائیں تاکہ اقلیتں اپنے تشخص کو برقرار رکھتے ہوئے قومی زندگی میں بھر پور شرکت کر کے ترقی کر سکیں ۔تمام ریاستیں مساوات ، انصاف اور غیر متعصبانہ قوانین اور تفریق پر مبنی رسوم و رواج کے خاتمے کے لیے انسانی حقوق کی عالمی تنظیموں اور اقلیتوں کی حفاظت کے لیے اقوام متحدہ کے ذیلی تنظیمات و اداروں سے بھر پور تعاون کریں ۔

تمام ممالک کی یہ اخلاقی و قانونی ذمہ داری ہے کہ وہ آئینی اصلاحات پر موثر قانون سازی کے ذریعے سے انصاف و مساوات پر مبنی قوانین بنائیں جس میں

---

**203 Ahmed, Jamaludin, Historic Documents of the Muslim Freedom Movemnet, Lahore, United Publishers Ltd. 1970**

بلا تفریق رنگ و نسل و مذہب و ثقافت ہر انسان کے حقوق اقوام متحدہ کے انسانی حقوق کے چارٹر کے مطابق پورے کیے جا سکیں اور بین الاقوامی سطح پر انسان اور انسانیت کے تشخص کو فروغ ملے ۔

اقلیتوں میں وہ تمام لوگ شامل ہیں جو مذہبی تقاضے لسا نی اور نسلی اعتبار سے باقی اکثریت سے کم تعداد میں ہوں۔

تجزیہ اور مشاہدہ میں آ یا ہے کہ اقلیتیں خواہ کسی بھی بنیاد پر ہوں بہت نفرت انگیز اور تضحیک آ میز رویوں کا شکا رہیں بالخصوص تیسری دنیا کے ممالک میں جہاں علم و شعور کا فقدان ہے۔اقوام متحدہ کے تمام ذیلی اداروں کو یہ خصوصی ہدایت جاری کی گئی ہیں کہ وہ تمام ممبر باقاعدہ سہ ماہی روپورٹس اور تجاویز اقوام متحدہ کے صدر دفتر کو ارسال کریں۔

اقوام متحدہ کا منشور اور پسماندہ طبقے

اقوام متحدہ اپنے تمام ذیلی ادارہ جات اور تنظیمات کو یہ ہدایات جاری کرتی ہے کہ اقلیتوں کے حقوق کے مختلف منصونہ بندی انسانی حقوق کے منشور برائے اقلیتوں اور تمام پالیسی ساز ادارے اس کا تعین اور منصوبہ بندی کوعملی جامہ پہنا نے میں اہم کردار ادا کریں۔اور تمام ممبر ممالک اپنی ذمہ داری اور فرض سمجھتے ہوئے اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں سے وضاحت کریں۔

اقوام متحدہ کے نزدیک اقلیتوں سے مراد بعض افراد کا معاشرے میں غیر اہم اور کم تر مقام میں رہنے پر مجبورہونا جو اپنے کلچر اور ثقافت اور زبان و مذہبی عقائد کے اندر مجروح اور اہمیت اکثریت سے بہت مختلف ہوتا ہے۔ اور وہ اپنی شناخت اور تحفظ کو باہمی تعاون سے ہی محفوظ بنا سکتے ہیں۔

## فصل چہارم : اقلیتوں کے متعلق اقوام متحدہ کے ذیلی ادارے اور ان کی قانون سازی

اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں کو متوازن اور برابری کی سطح پر قانون سازی اور موثرو مساوات پر مبنی پر امن معاشرے کے قیام و دوام کی ہدایات جاری کرتے ہوئے درجزیل احکامات جاری کرتا ہے۔

۱۔ کسی بھی ممبر ملک کو قانون سازی کرتے ہوئے تمام وسائل اور حقوق میں اقلیتوں کی برابری کو مد نظر رکھنا ہو گا۔

۲۔ فیصلہ سازی کرتے ہوئے تمام اقلیتوں خواہ ، ان کا تعلق مذہب و زبان یا ثقافت سے ہو موثر نمائندگی اور اعتماد میں لیکر فیصلہ کرنے کی ممبر ریاستیں پابند ہوں گی۔

۳۔ قانون سازی کرتے ہوئے اقوام متحدہ کے چارٹر انسانی حقوق میں طے کردہ ہدایات تجاویز کی روشنی میں اور انسانی حقوق برائے اقلیتوں کے قوانین اور اصلاحات کو بھی مد نظر رکھنا ہو گا۔ یہ قوانیں موثر فیصلہ سازی اور عملدرآمد کرنے میں بنیادی اور کلیری کردار ادا کرتے ہیں ۔

۴۔اقوام متحدہ کو 2004ء میں دنیا کے خطوں بالخصوص افریقہ کے ممالک سے اقلیتوں کی نسل کشی اور شدیدزبوں حالی کے بارے میں بھی رپورٹس میں جو کہ عالمی ضمیر اور عدل و انصاف نافذ کرنے والے ممالک اور اداروں کے لیے سوالیہ نشان ہے۔

۵۔2017/18 میں انسانی حقوق کے کمیشن برائے نسل کشی و تشدد کے مطابق برما میں بڑے پیمانے پر نسل کشی کی گئی اور مسلمانوں کا قتل عا م کیا گیا جس کی بنیاد صرف مذہبی اقلیت تھی ۔

۶۔برما میں تقریبا تین لاکھ افراد اقوام متحدہ کی رپورٹ برائے مہاجرین و متاثرین 2018کی روشنی میں اپنا گویار اور جائیدادیں چھوڑچکے ہیں صرف مذہبی اقلیتوں یعنی مسلمان ہونے کی وجہ سے متاثر ہوئے اور ہزاروں افراد کی نسل کشی کی گئی۔

۷۔ اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں کی اولین ذمہ داری ہے کہ جن اقلیت کے لوگوں سے ان کے گھر اور جائیدادیں تلف کر لی گئیں ہیں ان کے متبادل اور مناسب بندوبست کرنا۔ اس سلسلہ میں اقوام متحدہ کے تمام ذیلی اداروں کی ایک **coordination** باہمی تعاون و کمٹی بنانے کی ہدایات جاری کی تا کہ متاثرین اقلیتوں کو یہ ہر لحاظ سے آباد کاری اور تعلیم و صحت و دیگر امور کے کاموں میں باھم اشتراک عمل ہو۔

۸۔ اقوام متحدہ کے ذیلی ادارے ایسا نظام وضع کریں کہ جس میں سب اقلیتوں کے حقوق اور ان کے خلاف ہونے والے مظالم کا خاتمہ ہو سکے اور ان کے ساتھ ہونے والی زیادتیوں کا ازالہ ہو سکے۔ اقلیتوں کی نسل کشی کا ایک بڑا مقصد ان کی شناحت اور نسل کو ختم کرنا ہے لہذا ان کے کلچر مذہب ، زبان اور ثقافت کی حفاظت کے موثر اقدامات کیے جائیں۔

۹۔ اقوام متحدہ کے تمام ذیلی اداروں کو بالعموم اور یو نیسیکو کوبالخصوص ہدایات جاری کرتا ہے کہ اقلیتوں کے کلچر اور تقاضی ورثے کے تحفظ کو اولین ترجیح دے اور ان کی ثقافتی شناحت کو محفوظ رکھنے اور اس کو بڑھانے اور تحفظ کو یقینی بنانے میں اپنا موثر کردار ادا کرے۔
۱۰۔ اقلیتوں کو نسلی تعصب سے محفوظ رکھنے کے لیے حکومتوں کو اپنا تعمیری اور موثر کردار کو نہ صرف نافذ کرنا چاہیے بلکہ ایسے اصول و ضوابط اور قوانین بنانے چاہیں جو کہ نسلی تعصبات کے خاتمہ میں کردار ادا کریں اور اپنے ممالک کے نصاب تعلیم اور رسل و رسائل کے ذرائع سے اس طرح کی جاہلیت اور تنگ نظری کے خاتمے میں اہم کردار ادا کر سکیں۔ اس سلسلہ میں اپنے قوانین کو بین الاقوامی قوانین برائے انسانی حقوق کے مطابق اپنانا چاہیے۔

## بین الاقوامی کنونشن برائے خاتمہ نسلی تعصب

اقوام متحدہ کے تمام ریاستیں اور ان کے قانون نافذ کرنے والے ادارے اس بات کو یقینی بنائیں کہ دنیا کے تمام خطوں میں متوازن اور غیر متعصبانہ جو کہ مساوات اور عدل ا انصاف کے اصولوں کے مطابق قانون سازی اور حکومتوں کی دلچسپی اور قوانین کے عمل درآمد سے ہی اقلیتوں کی نسل کشی اور ظلم و استبداد سے محفوظ بنایا جا سکتا ہے۔اس سلسلہ میں اقوام متحدہ کے قوانین انسانی حقوق کے چارٹر ، اور ترقی یافتہ ممالک کی کانفرنسیں برائے اقلیتوں کے حقوق کی حفاظت میں وہ تمام راہنما اصول ہیں جس میں کہ ریاستوں کے بیانیے بھی واضح طور پر راہنمائی کرتے ہیں۔[204]

## (ا) بلواسطہ یا بلاواسطہ استحصال کا خاتمہ

ا قلیتوں کے متعلق اقوام متحدہ نے اپنے تمام ذیلی اداروں کو ا حکامات جاری کیے ہیں کہ اقلیتوں کے متعلق اقوام متحدہ اور انسانی حقوق کے چارٹر سے متصادم قوانین تعلیم ، کلچر ، ثقافت اور مذہبی پہچان و آزادی پر ممکن حفاظت ریاستوں کی اولین ذمہ داری ہے۔
(ب) تیسری دنیا کی اقوام اور ممالک میں اقوام متحدہ نے بالخصوص اقلیتوں کی حفاظت اور حقوق کے تحفظ کے لیے نا صرف خصوصی نمائندے مختص کیے ہیں بلکہ بہت سارے ورکنگ گروپس اور باہمی تعاون کی تنظیمات کو بھی معاملات کو یکسو کرنے کے اہد اف دیے ہیں جو اقوام متحدہ اور انسانی حقوق کی پامالی اور غیر متوازن قوانین کو اجاگر کریں گے۔

---

**204F. KALSHOVEN, Reaffirmation and Development of International Law Applicable in armed conflicts, Netherlands yearbook of International Law, 9 1978**

(۲) اقوام متحدہ اور انسانی حقوق کمیشن ترقی پزیر ممالک میں قوانین پر عملداری اور قوانین میں سقم جو کہ اقلیتوں کے متعلق غیر متوازن اور متعصبانہ قوانین ہیں ان پر رپورٹس تیار کر کہ اقوام متحدہ اور ذیلی اداروں کو ارسال کرے۔جن پر عملدرآمد سے اقلیتوں کے حقوق کو اجاگر اور محفوظ کرنے میں اہم کردار ادا کریں۔
(د) اقوام متحدہ تمام انسانی حقوق کی تنظیموں اور اداروں کو ا قلیتوں کی باقی افراد کے ساتھ معاشرتی ہم آہنگی اور معاشرے میں ان کے جائز مقام کے لیے کوششیں تیز کرنے اور یکجائیت کو فروغ دینے کیلے ہدایات کرتا ہے اور اس سلسلے میں مختلف پروٹوکولز اور معا ہدات جو اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں اور ترقی یافتہ ریاستوں کے درمیان ہوئے ان کے اصول و ضوابط رہنما اصولوں کی حیثیت رکھتے ہیں۔
۲۱۔ اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں یونیسکو کو تیسری دنیا کے اقلیتوں کی تعلیم و ثقافت کو اجاگر کرنے کیلے خصوصی اختیارات اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل اور جنرل اسمبلی کی طرف سے تفویض کردہ ہیں اور اس کو پوری دنیاکی اقلیتوں کو بالعموم اور تیسری دنیا کی پسپماندہ اور استحصال کا شکار اقلیتوں میں تعلیم و صحت اور ثقافت اور مذہبی استحصا ل کو روکنے اور اقلیتوں کے حقوق کی حفاظت کے لیے خصوصی اقدامات کیے جائیں۔
۳۔ اقوام متحدہ کے ادارے یونیسف کو بھی اقلیتوں کی حفاظت اور ان کی روز مرہ زندگی میں استحصال اور متعصبانہ رویے سے روکنے کیلے اور اقلیتوں کے بچوں کو مناسب خوارک اور تعلیمی تعصب اور رویوں سے روکنے کیلے بالخصوص تیسری دنیا میں اقلیتوں کے ساتھ غیر مساوانہ قانون سازی اور سہولیات پر 2009 کنونشن برائے بین الاقوامی اطفال پر دستخطوں سے یونیسف کا کردار اور موثر رول کو زیادہ اہمیت ملتی ہے۔
۴۔ اقوام متحدہ کے ذیلی ادارے بین الاقوامی المذاہب ہم آہنگی کا مذہبی اقلیتوں کی حفاظت اور ان کے حقوق کے تحفظ میں کلیری کردار ہے۔ تمام مذاہب کے علماء اور دانشوروں کا آپس میں تعلق اور کانفرنسز میں باہمی تبادلہ حیال وہ اصوال و ضوابط اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں اور ترقی یافتہ ریاستوں کو قانون سازی اور مسائل کے اجاگر و حل کرنے میں اہم کردار ادا کرتےہیں۔

## اقو ام متحدہ کے اقلتیوں کےمعاشرتی ترقی کے بین الاقومی حقوق و قوانین

اقوام متحدہ اپنے تمام ذیلی اداروں اور سلامتی کونسل اور جنرل اسمبلی کو بالخصوص یہ ہدایات جاری کرتی ہے کہ اقلیتوں کی زندگی کے تمام حقوق اور معاشرتی ترقی کے تمام مواقع یکساں میسر کروانے کا ہر ممکن اہتمام کرنا

چاہیے۔
۱۔ اقلیتوں کو ہر طرح کی آزادی سے زندگی بسر کرنے کا بنیادی حق حاصل ہے۔ وہ اپنی زندگی کو عمدہ اور کامیاب بنانے کا پورا حق رکھتے ہیں۔ اقوام متحدہ کے تمام فورمز اور قانون ساز ادارے ایسے متوازن اور مساویانہ قوانین بنائیں جس سے زندگی کے بنیادی حقوق یکساں اجاگر ہوں ۔
۲۔ اقوام متحدہ اپنے ممبر ریاستوں کو اقلیتوں کے متعلق مناسب اور موزوں نمائندگی کے حقوق کو بھی واضح انداز میں بیان کرتی ہے۔ اور ان کا حق نمائندگی اور پارلیمانی بالخصوص قانون ساز اور دستور ساز اداروں میں شراکت داری اور ان کے حقوق کی آواز بلند کرنے کیلیے ان کو یکساں مواقع فراہم کرنے کی تاکید کرتی ہے۔
۳۔ اقوام متحدہ کی غربت کے خاتمے کے پروگرام اور بین الاقوامی تنظیم مزدوراں (آئی ۔ایل ۔او) کو خصوصی تاکید کی ہے کہ تیسری دنیا کے ممالک بالخصوص رونڈا، کینیا اور برما میں اقلیتوں کی غربت اور افلاس سے اموات پر گہری تشویش کا اظہار کیا ہے اور ان کے اداروں یو ۔این۔ڈی۔پی اور ریلیف کے اداروں معاشی و معاشرتی کونسل کو خصوصی گرانٹ اور عطیات بھی فراہم کیے ہیں جو کہ غربت کے خاتمے اور اس افلاس کی وجہ سے اموات کی کمی میں کلیدی کردار ادا کریں گے ۔
۴۔ اقوام متحدہ کی معاشی و معاشرتی کونسل نے اپنے 2009کے اجلاس میں قرارداد نمبر 20 کی عملداری کمیشن کے پیرہ تین میں تمام ریاستوں کوہدایات جاری کی تھیں کہ معاشی پالیسیوں اور معاشرتی منصوبہ بندیوں میں اقلیتوں کو نہ صرف شامل کیا جائے بلکہ پالیسی ساز ادارے ہر ممکن کو شش کریں کے کوئی بھی ناانصافی اور غیر مساویانہ منصوبے نہ بنیں جس میں اقلیتوں کو نظر انداز کیا جائے ۔
۵ ڈربن کانفرنس 2002میں اقوام متحدہ کے اداروں اور انسانی حقوق نافذ کرنے والے ادارے اور کونسلوں کو باقاعدہ ایک اعلامیہ جاری کیا جس کی روشی میں اقلیتیں خواہ مذہبی ، ثقافتی یا قومی یا لسانی ہوں ان کے سیا سی ، معاشی ، معاشرتی اور ثقافتی حقوق کے تحفظ کیلیے تمام ادارے اور انسانی حقوق کونسلیں اپنی زمہ داریاں پوری کریں اور ان کے حقوق کے حصول کے لیے ہر ممکن کوشش کریں۔ بین الاقوامی قوانین میں اقلیتوں کے ملکیتی حقوق اور جائیداد کے حصول ، قبضے اور فروخت میں بھی نا انصافی کا نوٹس لیا ہے اور اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں کو اور متعلقہ محکمہ جات کو ریاستوں سے تعلق رکھتے ہیں خصوصی ہدایات جاری کی ہیں کہ اقلیتوں کے ملکیتی اور جائیداد سے متعلق غیر مساویانہ قوانین کا جائزہ لینے کیلیے ورکنگ گروپ جس میں اقلیتوں کی نمائندگی شامل کرنا لازم ہو گا۔ ان کی تجاویز اور اصلاحات کیلیے رضامندی لازمی قرار دی جانی چاہیے۔

اقلیتوں کے پر تشدد کے خاتمے کے بین الاقوامی معاہدات کے پروٹوکولCEDAW-OPکے تناظر میں قانون سازی2006میں اقوام متحدہ کے منیڈیٹ ہولڈرز (خصوصی مبصرین ) کی جانب سے ترقی کے امکان کے تناظر میں اقلیتوں کو پر تشدد کے خاتمے کے بین الاقوامی معاہدات کے پروٹوکولز پر دستخط کیے گیے۔ اور یہ فیصلہ کیا گیا کہ انسانی حقوق کی اقوام متحدہ کی تنظیمات اور ممبر ریاستوں کے واقعات اور معاملات کی نگرانی کریں۔ خواتین کی انسانی حقوق کی تنظیمیں خواتین پر تشدد اور بچوں کے حقوق کے عالمی تنظیمات وہاں کے مقامی تنظیمات سے رابطہ اور ورکنگ گروپس بنائیں تا کہ اس طرح کے واقعات کا خاتمہ کیا جائے۔اس سلسلہ میں اقوام متحدہ کے ایک مشن کی رپورٹ جاری کی گئی جس کی روح سے کوئی بھی اقلیت کسی بھی ملک میں اپنے آپ کو غیر محفوظ اور مجبور نہ سمجھے اور اقوام متحدہ کے ادارے اس سلسہ میں اپنا کردار ادا کریں۔

اقوام متحدہ نے تیسری دنیا کے ممالک میں اس طرح کے تشدد کے معاملا ت میں اضافے اور منظم منصوبہ بندی سے نسل کشی کے بارے میں فکر مندی اور تشویش کا اظہار کیا ہے۔ اوربعض ممالک میں اپنے خصوصی ایلچی مبصرین تعینات کرنے کی منظوری بھی دی ہے۔ جن کی یہ زمہ داری ہو گئی کہ وہ ان ریاستوں کے حکام بالا اور قانون نافذ کرنے والے اداروں کو ان کے پر تشدد کا رو ایوں اور انسانی حقوق کی پامالیوں کا نوٹس لیں تاکہ اس طرح کی غیر انسانی کاروایوں کی روک تھام ہو سکے۔ اس سلسلہ میں اقوام متحدہ کے انسانی حقوق کا ادارہ ( یو-این-ایچ-سی-آر) نگرانی اور منظم کردار ادا کرے گا۔

تاہم رپورٹ کے اعلامیہ میں انسانی حقوق کے متعلق سیکرٹری جنرل کے خصوصی نمائندے 2005میں حکومتی اور غیر سرکاری عناصر کی جانب سے مختلف سزاؤں کے خوف سے بے نیاز انسانی حقوق کی تنظیموں کو ہراساں کرنے اور ان کے خلاف بڑھتے ہوئے پر تشدد جرائم کے واقعات پرگہری تشوش کا اظہار کیا ہے۔

اقلیتوں کے سیاسی و سماجی حقوق کا بین الاقوامی معاہدات(آئی ، سی ،سی،پی ،آر)1966

اقلیتوں کے متعلق بہت سارے معاہدات اقوام متحدہ کے ذیلی اداروں میں طے پائے ہیں جن میں ان کے سماجی اور سیاسی معاہدات قابل ذکر ہیں ۔ جس میں یہ فیصلے ہوئے ہیں کہ اقلیتوں کے سیاسی اور سماجی حقوق پر ممبر ممالک نہ صرف ورکنگ گروپس بنائیں بلکہ ریاستوں کے درمیان دو طرفہ معاہدات جن میں کہ بالخصوص اقلیتوں کے سیاسی و سماجی حقوق ہوں گے اور ان کے تحفظ اورفروغ کے اقدامات کیے جائیں گے۔اس معاہدے میں اقلیتوں کے

سیاسی حق نمائندگی حق انتخاب ، اور سماجی و سیاسی شعبوں میں بھر پور شمولیت کیلے عملی اقدامات کے بارے میں سماجی و سیاسی حقوق کے چارٹر 2006کے معاھدے کی شق 27کے مطابق اقوام متحدہ کے تمام ممبران ممالک اس بارے کو یقینی بنائیں کہ تمام ریاستیں اقلیتوں کے ثقافتی مذہبی لسانی اور بنیادی حقوق کا ہر ممکن تحفظ کریں گے۔ وہ اپنے مذہب و ثقافت ، زبان اور کلچر میں اپنی زندگی گزارنے میں نہ صرف آزاد ہوں گی بلکہ ان کو ریاستوں قانون ساز اداروں سے تحفظ بھی فراہم ہو گا۔ اس سلسلے میں تمام ممبرز ریاستیں پارلیمانی بورڈ اور ضروری قانون سازی کے پورے انتظامات کے لیے عملی اقدامات کو یقینی بنائیں۔

## اقلیتوں کے شہری و سیاسی حقوق کے بین الاقوامی قوانین

اقوام متحدہ کے قیام کے روز اول سے ہی اس مسئلے یعنی اقلیتوں کے شہری و سیاسی حقوق کے تحفظ کو اپنی اولین زمہ داری سمجھتے ہوئے اقوام متحدہ اور اس کے ذیلی ادارہ اجات اور انسانی حقوق کی عالمی تنظیمات نے بے مثال خدمات سر انجام دیں ہیں۔انسانی حقوق چارٹر کے آرٹیکل 26میں تمام شہریوں کے بلا امتیاز رنگ و نسل و مذہب و ملت سیاسی و شہری حقوق برابر ہیں۔ اور تمام ممبرز ریاستیں اور بین الاقوامی و قومی تنظیمات برائے انسانی حقوق و تحفظ اقلیتی شہری و سیاسی حقوق کے ضوابط میں کسی بھی بنیادپر اقلیتوں کے ساتھ ناروا سلوک اور استحصال نہیں کیا جا ئے گا۔ اس سلسلہ میں ریاستی ادارے عدلیہ، سول سوسائیٹییز اور انسانی حقوق کی تنظیمیں اپنا موثر کردار ادا کریں تاکہ اقوام متحدہ کے قیام کے مقاصد کو پورا کیا جا سکے اور تمام انسانوں کو بلاامتیاز رنگ و نسل ،مذہب و ملت یکساں حقوق اور تحفظ فراہم کیے جا سکیں۔[205]

## اقلیتوں کی نقل مکانی کے مسائل اور اقوام متحدہ کی ذمہ داریاں

اقوام متحدہ کے ذیلی ادارہ جات اور انسانی حقوق کی تنظیموں نے اس بات پر گہری تشویس کا اظہار کیا ہے کہ پوری دنیا میں بالعموم اور تیسری دنیا کے ممالک میں بالخصوص بدا منی اور عدم تحفظ کی وجہ سے بڑے پیمانے پر اقلیتیں اور بالخصوص مذہبی اقلیتیں نقل مکا نی پر مجبور ہیں اور گیارہ فیصد اقلیتیں 2009کی اقوام متحدہ کی رپورٹ کے مطابق اپنی جان و مال کے تحفظ کی غرض سے ہجرت اور نقل مکانی کر چکی ہیں اور ا س سے دو گنا زیادہ

---

**205 Patrick thormberry, Internationl conventions on rights of minorities vol, 2 PP 312 macmillion publishers USA 2016 P. 162**

تعداد میں اقلیتیں نقل مکانی کے بارے میں منصوبہ بندی کر رہی ہیں۔ اور انسانی حقوق کی بین الاقوامی تنظیموں نے یہ بھی رپورٹ کیا ہے کہ تیسری دنیا کے ممالک میں زمینوں پر قبضے اور مکا نوں سے بے دخل کرنے کے لیے بھی اقلیتوں پر دباو ڈالے جا رہے ہیں ۔اس استحصال کی وجہ سے بعض ممالک امان دامان سمیت دیگر مسائل جنم لے رہے ہیں۔ اس سلسلے میں اقوام متحدہ اور اس کے ذیلی اداروں پر بہت بھاری ذمہ داری عائد ہوتی ہے۔ وہ متاثرین کو ہر ممکن امداد کریں ۔ اور اس طرح کی ذہنیت اور سوچ کو بدلنے کیلے تعلیمی نصاب اور کلچر و ثقافت کے ذریعے مثبت تبدیلیاں لائیں۔

اقوام متحدہ کا منشور اقلیتیں اور پسے ہوئے طبقے **1997**میں نسلی امتیاز کے خاتمے کی کمیٹی (سی ۔ای ۔آر۔ ڈی) نے پالیسی پر تشویش کے خاتمے کا اظہار دنیا بھر میں کیا ہے کہ اقلیتوں اور بالخصوص مذہبی اقلیتوں کے ساتھ بہت نادوا سلوک کیا جاتا ہے اور ان کو اپنی جان و مال کے تحفظ میں حکو متیں اور ریا ستیں بھی اپنا بھر پور کردار ادا نہیں کرتیں۔

نسلی امتیاز کے خاتمے کی اس کمیٹی نے انسانی حقوق کی قومی اور بین الاقوامی تنظیموں کو یہ شفارشات بھی کی ہیں کہ علاقائی اور گروہی تعصبات کی ترویج بند کرنے کے اقدامات کو اجاگر کرنے کے تمام تر اقدامات کیے جائیں جن میں تعلیم و ذرائع ابلاغ کے شعبوں سے بھر پور استفادہ کیا جائے اور نسلی امتیازات کے خاتمے اور با لخصوص اقلیتوں کی نسل کشی سمیت دیگر امتیازات کو اور جرائم کا خاتمے کے تمام تر اور حتی الامکان کوششیں کی جائیں ۔ اقوا م متحدہ کے ادارے(او ۔ ایچ ۔ سی۔ ایچ ۔ آر) اپنا سیکرٹیرٹ اس مقصد کیلے اور اقلیتوں کی امداد اور تعاون کے لیے وقف کرتا ہے۔ اور اقوام متحدہ کے دیگر اداروں کے ساتھ اشتراک عمل اور رابطہ کار کے فرائض سر انجام دے گا۔

## خلاصہ تحقیق

موجودہ دور میں اسلامی ریاست کے ذمی شہریوں کے متعلق مسلم ممالک میں تین آراء موجود ہیں ۔ ایک طبقے کا نقطہ نظر ہے کہ مسلمانوں کو اجتماعی بنیادوں پر نیا نظام صرف اور صرف اسلام کی بنیاد پر قائم کرنا چاہیے ۔

اقلیتوں کو ان کے پر سنل لاء ( عائلی قوانین ) کی آزادی دی جائے لیکن پبلک لاء صرف اور صرف اسلام کا ہونا چاہیے ۔ اس نقطہ نظر کی بنیا د پر بہت سارے مسلم ممالک میں اسلامی جماعتیں جدو جہد کر رہی ہیں ۔

اس نقطہ نظر کو سعودی عرب اور ایران میں مکمل طور پر جبکہ پاکستان اور دیگر ممالک میں جزوی آئینی اصلاحات کے ذریعے اپنایا گیا ہے ۔

دوسرا نقطہ نظر: بالعموم مسلم حکمرانوں کا ہے ۔ یہ لوگ زیادہ تر سیکولر ذہنیت کے حامل ہیں اور سیکولرزم کو پسند کرتے ہیں اور مغربی اور طاقتور مقتدر قوتوں کی خوشنودی اپنی حکومتوں کے لیے بہت اہم سمجھتے ہیں ۔

غیر مسلم ممالک میں موجود مسلمان اقلیتیں سیکولرازم کی حامی ہیں ۔ انکے مذہبی طبقے اس کی حمایت کرتے ہیں ۔ کیونکہ اس کے نتیجے میں انکو مکمل آزادی حاصل ہونے کے امکانات ہو تے ہیں ۔

اگر غیر مسلم ممالک میں اقلیتوں کے نقطہ نظر سے دیکھا جائے توسیکولرازم ایک مثبت تبدیلی ہے جبکہ مسلم ممالک کی اکثریت اس کو منفی تبدیلی گردانتی ہے ۔

دین اسلام ہر غیر مسلم قوم کو اس کے پر سنل لاء (ذاتی و عائلی قوانین ) کی مکمل آزادی دیتا ہے ۔ ان کی عبادات " فیملی لاء" وراثت و وصیت اوربہت سے دیگر معاملات پر بھی غیر مسلم اقوام یعنی ذمیوں کو اپنے عقیدے اور نظریے پر عمل کرنے کی اجازت ہوتی ہے اور مسلم حکومت کی ضمانت و ذمہ داری انھیں حاصل ہے ۔

پبلک لاء جس میں وہ قوانین آتے ہیں جنکا تعلق بلا تفریق مذہب و عقیدہ تمام اقوام سے ہے ۔ اس کی واضح مثال مملکت کا سیاسی نظام اس کی معاشی پالیسی ،عوام کی سہولیات فراہم کرنا ، جرائم کی سزا ، امن و امان کا قیام وغیرہ کے مسائل ہیں ۔ جب بھی کوئی قوم اپنے پبلک لاء کے متعلق کوئی قانون سازی کرتی ہے تو وہ اپنی طرز معاشرت ، تاریخ اور اقدار وغیرہ کو بہت اہمیت دیتی ہے لہذا اگر کسی مملکت میں مسلمانوں کی اکثریت ہے تو یہ بالکل ہی نا معقول

بات ہو گی کہ قانون سازی میں اپنے طرز معاشرت ، تاریخ و اقدار کو مد نظر رکھتے ہوئے مذہب کو بالکل ہی نظر انداز کر دیا جائے ۔

ایسا مغربی ممالک میں بھی نہیں ہو تا وہاں بھی قانون سازی میں اپنے طرز معاشرت، تاریخ و اقدار کو فوقیت دی جاتی ہے۔ اور اپنی روایات ہی پبلک لاء سے متعلق قانون سازی میں فوقیت و اہمیت رکھتی ہیں ۔

جمہوری نظام کااصول ہے کہ اکثریت کو اقلیت کے حقوق کا خیال رکھتے ہوئے ان کی روایات اور مذہب کی بنیاد پر قانون سازی کا حق دیا جائے۔

ان دونوں( اسلام اور سیکو لرازم ) میں جو باتیں اقلیتوں کے تحفظ کے لیے ہیں ان کو یکجا کر کے قانون سازی اور آئینی تحفظ کو بھی یقینی بنایا جا سکتا ہے اور ذہنی ہم آھنگی و یکجہتی کا ذریعہ بھی بنایا جا سکتا ہے ۔ مکالمہ اور ڈائیلاگ کلچر کو فروغ دے کر اور رسل و رسائل کے ذرائع (میڈیا) کے ذریعے شعور اجاگر کرنے کے بعد ہی موثر اور متوازن قانون سازی ممکن ہے ۔

ریاست کا معاشرے میں مذہبی کردار کے متعلق بھی مو ضوع تحقیق کا اہم جزو ہے اور حاصل کلام یہ ہے کہ کیا ریاست اقلیتوں یا عوام اور شہریوں پر مذہب کو بطور طاقت نافذ کر سکتی ہے یا اسے ایسا کرنا چاہیے ۔ جدید سیاسی نظریے میں اس سوال کا جواب نفی میں دیا گیا ہے ۔ ریاست اپنے شہریوں کے مذہبی معاملات میں کوئی مداخلت نہیں کر سکتی ۔ اگر چہ فرانس اور دیگر ممالک میں اس کے بر عکس قانون سازی ہوئی ہے ۔

## نتائج بحث (Conclusions)

اس سلسلے میں مسلم ممالک میں تین نقطہ ہائے نظر موجود ہیں ۔

۱۔ ایک نقطہ نظر یہ ہے کہ ریاست کو مذہب جبراً شہریوں پر نافذ کر نا چاہیے بالعموم روایتی مذہبی طبقہ اس کا حامی ہے۔
۲۔ دوسرا نقطہ نظر جو جدید تعلیم یافتہ مسلمانوں کا ہے و ہ مغربی نظریے کی حمایتی ہے اور مذہب کا ذاتی معاملہ اور انفرادی حیثیت کا نظریہ بیان کیا گیا ہے۔

۳۔ اس میں تیسرا متوازن طبقہ بھی ہے جو یہ کہتا ہے کہ ریاست کو مذہب جبراً نافذ کرنے کے بجائے دعوت و اصلاح کے ذریعے پھیلانا چاہیے ۔ اس کے لئے سرکاری ذرائع رسل و رسائل کا بھر پور استعمال کر کے نتائج حاصل کرنے چاہیں۔
اس معاملے میں اگر اسلام کے نظام فطرت کا جائزہ لیا جائے تو معلوم ہو گا کہ اسلام کا ایک اہم ترین حصہ اخلاقیات پر مشتمل ہے ۔ اخلاقیات کے متعلق دیگر مذاہب کی اقلیتوں (ذمیوں) کسی کو بھی کوئی اختلاف نہیں۔
دین اسلام میں اسلامی حکومت پر یہ ذمہ داری عائد ہو تی ہے کہ وہ اپنی عوام کی اخلاقی تربیت کا اہتمام کرے ۔ امر بالمعروف و ہی عن االمنکر کا ایک منظم اور مربوط نظام اس سلسلے میں راہنمائی کے اُصول و ضوابط کی مکمل دستاویز ہے ۔
دین اسلام کا دوسراحصہ عقائد و شر یعت پر مشتمل ہو تا ہے ۔ اس حصے میں غیر مسلموں کو اختلاف ہو سکتا ہے ۔ شریعت کے معاملے میں مختلف مذاہب کے تحفظات ہی نہیں بلکہ اسلامی فرقوں کے درمیان بھی فروعی اختلافات ہیں ۔
اس معاملے میں ریاست کا کر دار اصلاحی وانصاف کی بنیاد پر ہے ۔ ہر مذہب کے مستند علماء و دانشوروں کی مشاورت ، مکالمے وسیع و ڈائیلاگ کے ذریعے سے ان کے تمام تر تحفظات دور کر کے ہی ان کے متعلق قانون سازی کرنی چاہیے اور اس سلسلے میں انہیں اعتماد میں لے کر ان کی سفارشات پر غور و خوض کرنا چاہیے ۔

اسلام جہاں اپنے مذہب و وطن سے محبت کا درس دیتا ہے وہاں دوسرے مذہب کے لوگوں خصوصاً اہل الذمہ کے حقوق کا محافظ اور ان کے احترام و مدد کا درس دیتا ہےَ دوسرمذاہب کے حقوق و احترام کایہ درس ان اصول و ضوابط اور سنہری تعلیمات پر مشتمل ہے جو سیرت مصطفی ﷺ کے علاوہ خلفاءء راشدینؓ اور بعد کے مسلمان حکمرانوں کے ادوار میں نہ صرف نافذ

العمل تھے بلکے ذمیوں کے متعلق خصوصیت کے ساتھ ان اصول و ضوابط کے راہنما قوانین موجود ہیں۔

حضورﷺ نے نجران کے نصاریٰ سے معاہدات انہی شرائط پر کیا کہ ان کی جان و مال اور مذہب و عقیدے کا تحفظ اسلامی ریاست کی بنیادی ذمہ داری ہو گی ۔

بعد کے ادوار میں تو اہل الذمہ کے حقوق پر انفرادی سطح پر ایک ایک حق کے بارے میں فقہائے اسلام نے بہت قابل عمل اور مدلل بحثیں کی ہیں ۔ فقہانے ان کے حقوق ، شرائط ، اوصاف ، جزیہ و خراج اور تنسیخ عہد الذمہ پر سیر حاصل مباحث چھوڑے ہیں۔

اسلام کے دوران جنگ یا بعد از جنگ جو بے نظیر اصول و ضوابط ذمیوں کے متعلق ہیں ان کے متعلق جنگی قیدیوں سے یا وہ جومعاہدیناہل الذمہ میں سے ہوں ان تمام سے بہت اچھے سلوک کا حکم دیا ہے ۔ کسی صورت میں بھی بد سلوکی ، زیادتی ، ظلم و بر بریت اور نسل کشی کی اسلام اجازت نہیں دیتا ۔

انسانی حقوق کے عالمی چارٹر نے جو حقوق اور قوانین غیرمحاربین(ذمیوں) کے لیے رکھے ہیں طاقتور اور اثر و رسوخ والی ریاستیں ان کو تسلیم نہیں کرتی ۔ اس کے بر عکس مسلمانوں پر اسلامی احکامات واجب التعمل اور واجب اطاعت ہوتے ہیں ۔

اسلام کی وسیع المشربی (رواداری ) آفاقی اور عالمگیریت پر مبنی ہے ۔ عقیدہ و مذہب کی آزادی ، دوسرے مذاہب ، دوسری تہذیبوں اور روایات کے ساتھ رواداری اسلام کی اہم ترین اقدار ہیں ۔

مجرد کفر و شرک کسی کے خلاف اعلان جنگ کرنے کے لیے کافی نہیں ہے ۔ کسی شخص کے خلاف صرف اس کے دین کی وجہ سے اقدام قتل اسلامی تاریخ میں نہیں ملتا بلکہ سورۃ الاحزاب کی آیت184 اور سورہ نساءکی آیت99 میں واضح طور پر حکم ہے کہ اسلام ایسے لوگوں کے ساتھ دوستی سے منع نہیں کرتا جنہوں نے مسلمانوں کے خلاف دین میں جنگ نہیں کی اور جنگ میں اوروں کی مدد نہیں کی اور تمہیں تمہارے گھروں سے نہیں نکالا۔

تمام انسان حقوق کی ادائیگی میں مسلمان اور غیر مسلم اقوام میں فرق نہیں رہتا ۔حقیقی طریقہ یہ ہے کہ اسلام کے مغرب کے عمل سے تقابل یا موازنہ نہ کیا جائے بلکہ انکے قانون سے تقابل کیا جائے ۔

اسلام کے مثالی دور یعنی خلافت راشدہؓ کے عمل (شریعت) کا تقابل اہل مغرب کے ان ادوار کے عمل سے کیا جا سکتا ہے جو انکے نزدیک سنہری سمجھے جا سکتے ہیں موجودہ دور انکے مفکرین کے نزدیک سب سے بہتر سمجھا جاتا ہے ۔ اس کا تقابل اسلام کے سنہری دور ( جسے ہم خلافت راشدہؓ کہتے ہیں) سے کیا جا سکتا ہے ۔ اور اسلامی قانون (شریعت) کا تقابل مغربی قانون کے کسی بھی پہلو سے کیا جاسکتا ہے ۔

ایک دوسرے کے مذہبی معاملات اور حساس پہلوؤں کے متعلق ہر عام و خاص کو مداخلت کرنے اور رائے زنی کرنے سے گریز کرنا چاہیے۔ جہاں تک اقلیتوں کے استحصال کا معاملہ ہے تو وہ روایات و کلچر اور موجود ہ نظام کی خامیاں تو ہوسکتی ہیں اور یقیناً ہیں لیکن مذہب اسلام کےعالمگیر آفاقی امن و سلامتی کی تعلیمات کی ہرگزنہیں ۔

## ذمیوں کے متعلق قوانین اسلام اور بین الاقوامی قوانین کی پالیسی ساز اور قانون ساز اداروں کے لیے تجاویز درج میں ذیل ہیں:

1۔ اسلام میں اولین حیثیت امن و سلامتی کی ہے۔ جنگ کو عارضی ثانوی اور اضطراری حیثیت حاصل ہے۔ اسلام نے جنگ کے بجائے امن کو تعلقات کی بنیاد قرار دیا ہے۔ غیر مسلموں کے ساتھ پر امن بقائے باہمی اور دیگر معاشرتی و سماجی منافع و مصالح کے حصول کے لئے عہد نبوی ﷺ و خلفائے راشدین میں غیر مسلموں کے ساتھ معاہدات کی صورت میں عملی مثالیں اور اصول و ضابطے موجود ہیں۔

2۔ اسلام علیحدگی پسند دین نہیں ہے۔ اسلام غیر مسلموں سے سماجی و معاشرتی قطع تعلق کا حکم نہیں دیتا بلکہ اصول و حدود کے اندر غیر مسلموں سے انسانی اور اخلاقی روابط کی اجازت دیتا ہے۔ اسلامی ریاست میں بلا تمیز و تفریق مذہب جملہ غیر مسلم اقوام کے ساتھ باہمی احترام اور پرامن بقائے باہمی کے تحت زندگی گزارنے کے اصول موجود ہیں۔

3۔ اسلام میں عارضی اوردائمی یا بالقوۃ اور بالر ضا مفتوحہ اقوام کے لیے معاہدات کے اصول و ضابطے مختلف ہیں۔ لیکن اسلامی ریاست سے الحاق اور باضابطہ شہری ہونے کی حیثیت سے جملہ غیر مسلم اقوام کے افراد کا سیاسی درجہ یکساں ہوتا ہے۔

4۔ معاہدات فاروقی میں غیر مسلموں کے جان و مال ، عزت و مذہب کو بنیادی حیثیت حاصل تھی۔ ذمی کے جان و مال اور دیگر بنیادی انسانی حقوق کو اسلامی ریاست میں مسلمانوں کے یکساں قرار دیا جاتاتھا۔

5۔ اسلامی ریاست کی طرف سے بنیادی حقوق و دیگر مراعات کی فراہمی و تحفظ کے عوض غیر مسلموں سے جزیہ یاخراج لیا جاتا تھا۔ جو مسلمانوں پر زکوٰۃ و خیرات اور دیگر مالی واجبات کی مثل ہوتا تھے۔

6۔ عہد فاروقی نے ملک کی دفاعی اور انتظامی خدمات کے عوض غیر مسلموں کو جزیہ معاف بھی کیا۔ جزیہ کی ادائیگی کو طاقت و حیثیت سے مشروط کیا۔

7۔ مفتوحہ غیر مسلم اقوام کو اسلام نے تبدیلی مذہب پر مجبورکیا اور نہ ہی ان کی املاک و معابد سے کسی قسم کا تعرض کیا بلکہ معاہدات کے ذریعے ان کی جان و مال اور مذہب کو تحفظ فراہم کیا۔ اگر غیر مسلم ذی جزیہ کے بجائے مسلمانوں کی مثل صدقہ کے نام سے اسلامی ریاست کے مالی و اجبات کی

ادائیگی کرنا چاہتے تو کر سکتے تھے۔ جیسے حضرت عمرؓ نے بنو تغلب سے جزیہ کے نام سے دو گنا صدقہ و زکوۃ و صول کی۔

8۔ عہد فاروقی میں اگر غیر مسلم معاھدین کو اپنے مخصوص علاقوں میں مذہبی رسومات کی ادائیگی کی مکمل آزادی تھی لیکن مسلم اکثریت کے علاقوں میں یا اعلانیہ ایسی سرگرمیاں ممنوع تھیں۔

9۔ غیر مسلم معاہدین کو سوائے سود کے شراب و سور اور اس کی مثل دیگر اشیاء کی اپنے ہم مذہبوں میں تجارتی اور دیگر مقاصد کے لیے استعمال کی اجازت تھی اور ان کو تحفظ حاصل تھا، نقصان پہنچانے کی صورت میں مسلمان پر تاوان تھا۔

۱۰۔ غیر مسلم معاہدین کو اسلامی احکام کی تحقیق و تنقید کی اجازت تھی لیکن مسلمانوں میں تشکیک و ارتدا د پیدا کرنے اور انبیاء کرام علیہ السلام بالخصوص پیغمبر اسلام ﷺ اور دیگر شعائر اسلام کی اہانت و تحقیر کی اجازت نہیں تھی اور اس کی سزا قتل تھی۔ بعض صورتوں میں کسی مسلمان کی توہین و تحقیر کی سزا بھی قتل تھی۔

اا۔ سرزمین عرب میں یہود و نصاریٰ اور دیگر غیر مسلم اقوام کا مستقل قیام ممنوع تھا سوائے حرم و مکہ کے باقی علاقوں میں تجارتی مقاصد کے لیے انہیں تین دن قیام کی اجازت تھی۔

12۔ ذمیوں کے شخصی اور مذہبی معاملات ان کی شریعت کے مطابق ہوتے تھے لیکن ملکی و انتظامی قوانین (دیوانی و فوجداری) میں ان کی حیثیت مسلمانوں کے مساوی تھی۔ ملکی قوانین و انتظامات جوان سے متعلقہ تھے ان میں ذمیوں سے مشورہ اور استصواب رائے لینا ضروری قرار دیا تھا۔

13۔ باکردار، قابل اعتماد غیر مسلم معاہدین جن کی وفاداری مسلمہ ہوتی، اسلامی ریاست کے انتظامی و دفاعی معاملات میں ان پر اعتماد کیا جاتا تھا۔ حضرت عمرؓ نے ذمیوں سے فوجی اور غیر فوجی خدمات لیں۔

14۔ حضرت عمرؓ نے غیر مسلم اقوام سے برابر کی بنیاد پر معاشی اور معاشرتی تعلقات و روابط کے لیے احکام عشور وضع کئے۔

16۔ حضرت عمرؓ نے غیر ملکی مسلموں کو اپنے ہم مذہبوں کی شرائط و قوانین کے تحت اسلامی ریاست کی شہرت اختیار کرنے کی عام اجازت دی۔

17۔ عہد فاروقی میں غیر مسلم معاہدین کے لیے جا سوسی، خیانت ، بغاوت اور اسلامی ریاست کو غیر مستحکم کرنے کی ہر صورت ممنوع تھی اس کی سزا نقص معاہدہ اور قتل تھی۔

18- غیر مسلم معاہدین کو اسلامی ریاست سے وابستگی اور قابل اعتماد وفاداری کے اظہار تک اسلحہ سازی، اسلحہ کی نمائش اور اعلانیہ یا خفیہ صورت میں کہیں بھی کسی صورت میں اسلحہ رکھنے کی ممانعت تھی۔

19- مسلمانوں کے ثقافتی و جود اور اجتماعی تشخص کی بقاء کے لیے ذمیوں کو مسلمانوں سے سماجی اور معاشرتی مشابہت کی ممانعت تھی۔ حضرت عمرؓ کی اس پابندی کا مقصد ذمیوں کی تحقیر و تذلیل نہ تھا بلکہ ذموں کا ثقافتی تحفظ اور مفسدانہ سرگرمیوں کا تدراک تھا ۔ یہ حکم انتقامی کے بجائے انتظامی نوعیت کا تھا۔

20-حضرت عمرؓ نے ذمیوں کے لیے جو لباس ضروری قرار دیا تھا وہ ان کا قدیم قومی لباس تھا اس کے لیے تحفظ و بقا ء کی درخواست خود ذمیوں نے کی تھی۔

21- معاہدین میں سے اگر انفرادی طور پر کسی نے معاہدہ کی خلاف ورزی کی تو اس کی سزا فرد کو ہوتی تھی۔ اگر پوری جماعت کی رضا اور تائید ثابت ہو جاتی تو اصلاح احوال اور اتمام حجت کے طور پر کچھ مہلت کے بعد ان کے خلاف الزام ثابت ہونے پر سزا ہوتی ۔ جرائم پیشہ افراد کی نگرانی اور ان کی حوالگی معاہدین کی ذمہ داری تھی ۔

22- ذمیوں کو معاہدہ کی صورت میں جو رعایت دی جاتی تھی اس کی حیثیت دائمی ہوتی تھی۔ جو شرائط معاہدہ طے پا جاتیں ان میں کمی وزیادتی نہیں ہوتی تھی۔ اس کی حفاظت و پاسداری کی ضمانت اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی ہوتی تھی۔

23- غیر مسلم معاہد ین کے بارے میں اسلام کے اصول وقوانین کا حالات و واقعات اور مسلمانوں کے مصالح و منافع سے بڑا گہرا تعلق تھا۔ ان اصول و ضوابط کے اطلاق کیلئے عصر حاضر میں مسلمانوں کے مصالح اور منافع کو پیش نظر رکھتے ہوئے مسلمان حکمرانوں کو عوام کی بھلائی کے لیے قانون سازی کے بارے میں عدل و انصاف سے کام لینا چاہیے۔

24- اسلامی ریاست کی بنیاد اسلامی نظریہ حیات ہوتی ہے۔ غیر مسلموں سے معاہدات کے وقت اسوہ فاروقی و خلفائے راشدین کی روشنی میں اسلامی اقدار وروایات اور شعائر اسلام کے تحفظ و وقار کو بنیادی اہمیت ہونی چاہیے۔

25-غیر مسلموں سے معاہدات کے وقت مسلمانوں کے معاشی مفادات اور اسلامی ریاست کی جغرافیائی سرحدوں کے تحفظ پر کوئی سمجھوتہ نہیں ہونا چاہیے۔

26- مسلمانوں کی سماجی و اخلاقی اقدار اور ثقافتی روایات کے تحفظ کیلئے غیر مسلم شہریوں پر مخصوص پابندیاں عائد ہونی چاہیں۔

27- شعائر اسلام بالخصوص پیغمبر اسلام ﷺ کی توہین یا سب و شتم کی صورت میں معاہدات کے خاتمہ کا علان ہونا چاہیے۔ اسلامی ریاستوں کوعصر حاضر کے تناظر میں معاہدات کے وقت اس شق کو بطور خاص شامل کرنا چاہیے۔ معاہدات کی بقاء پیغمبر اسلام ﷺ کے ناموس وتقدس کی ضمانت اور عملی اظہار سے مشروط ہونی چاہیے۔

28- عصر حاضر میں دہشت گردی اور سنگین انسانی جرائم نے بین الا قوامی صورت میں اختیار کر لی ہے۔ اس لیے کوئی بھی معاہدہ کرتے وقت مجرموں کی حوالگی اور سزا کا طریقہ کار متعین ہونا چاہیے۔

29- بین الا قوامی شہریت کے بڑھتے ہوئے رجحانات کے پیش نظر اسلامی ریاست میں غیر ملکی غیر مسلموں کو عہد الذمہ کے اصول و ضوابط کے تحت مستقل قیام کی اجازت ہونی چاہیے۔

30- قومی اور بین الا قوامی امن و سلامتی کے قیام اور دہشت گردی کے خاتمہ کیلئے نجی اور غیر ریاستی اسلحہ سازی، اس کے کاروبار اور اس کی نمائش ممنوع ہونی چاہیے۔

31- علاقائی امن و سلامتی کے قیام اور سماجی ترقی کیلئے مقامی لوگوں کی فوجی اور غیر فوجی خدمات حاصل کرنی چاہیے۔ اس کے لیے مادی و اخلاقی دونوں ذرائع استعمال کرنے چاہیے۔

32- جاسوسی اوردہشت گردی کو ملکی بغاوت کے مترادف قرار دینا چاہیے۔ اس کا ارتکاب کرنے والوں اوراس میں تعاون کرنے والوں کے لیے سخت سزائیں مقرر ہونی چائیں۔ اس سلسلہ میں مذہب و شہریت کی کوئی تمیز نہیں ہونی چاہیے۔

## سفارشات ( Recommendations)

۱۔ اسلام کے حقیقی تصور میں اعلی اقدار کے حامل ایک متوازن معاشرے کا قیام ہے جس کی بنیاد معاشی عدل و انصاف ،مساوات برداشت ، رواداری ، امن و سلامتی ، احترام انسانیت پر امن بقا ء باہمی اور بین المذاہب ہم آہنگی ہے
۲۔ غیرمسلم ذمیوں کے ساتھ دینی معاملات میں انتہائی تدبر و دانش سے کام لینا چاہیے اور حکمت دین اور ان کا نقطہ نظر کو سمجھنے کے لیے مکالمہ کلچر کو فروغ دینے میں علما ء اور دانشوروں کو کردار ادا کرنا چاہیے۔

۳۔ دین کو یا کسی دینی حکم کو اکثریت کی بنیاد پر مسلط کرنا ، دل آزاری کر نا اور مذہبی استحصال کرنا کسی صورت میں اسلام کی آفاقی تعلیمات کو فروغ و نیک نامی کے لیے اچھا پیغام نہیں ہے اور اس طرح کی کوششیں اسلام کی حقیقی روح کے خلاف ہیں

۴۔ ایسا معاشرہ تمام بنیادی انسانی حقوق کے ساتھ اور بالخصوص اقلیتوں(ذمیوں ) کے بنیادی حقوق کے ساتھ نہ صرف مشروط ہے بلکہ ان کے تحفظ ، سلامتی اور قومی ترقی میں ایک اہم کردار کا بھی متقاضی ہے ۔

۵۔ آئین پاکستان 1973کی اکیسویں آئینی ترمیم کی شق نمبر 12 اور 14 میں قومی بیانیہ میں صر احت کے ساتھ اقلیتوں کے حقوق کو آئین تحفظ فراہم کیا گیا ہے ۔ جس کے مطابق تمام غیر مسلم شہریوں (ذمیوں ) کے جان و مال اور عزت و آبرو کے تحفظ اور تمام بنیادی انسانی حقوق کو بلا تفریق فراہم کرنے کی ریاست پا بند ہو گی ۔

۶۔ غیر مسلم اقلیتوں (ذمیوں ) کو اپنی عبادت گاہوں میں اپنے مذہب کے مطابق عبادت کرنے اور اپنے مذہب پر عمل کرنے کا پورا حق حاصل ہو گا اور ان کے تمام حقوق کو آئینی ترمیم کے ذریعے مکمل تحفظ حاصل ہو گا ۔
۷۔ غیر مسلم باشندگان اقلیتوں (ذمیوں ) کو اسلام نے تمام بنیادی انسانی حقوق فراہم کیے ہیں جو اسلامی مملکت کے مسلمان باشندگان کو حاصل ہو تے ہیں ۔ عملدرآمد کی ذمہ داری کسی بھی ریاستی مشینری اور نظام کی ہوتی ہے جو موثر حکمت عملی اور فعال انتظامیہ کے ذریعے ہی ممکن ہے ۔

۸۔ موجودہ تحقیق سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ذمیوں کے قانونی مذہبی ، تہذیبی اور تعلیمی حقوق کی مکمل آزادی متعین حدود کے ساتھ حاصل ہے اور اپنے شخصی معاملات کا فیصلہ اپنے ادیان اور مذہبی قوانین یا رسوم و رواج کے مطابق کرنے کا حق حاصل رکھتے ہیں ۔

۹۔ آج مسلم ریاستوں میں غیر مسلم اقلیتوں (ذمیوں ) کو شخصی قوانین پر عمل کرنے کا پورا اختیار و حق حاصل ہے جبکہ مغرب سیکولر اور جمہوریتوں کے قوانین میں ایک سقم موجود ہے کہ وہ مسلمانوں کو ان کے شہری و مذہبی حقوق سے محروم رکھتے ہیں ۔

۱۰۔ اسلامی قوانین برائے اقلیت کی بنیاد بطور انسان تصور کر تے ہوئے ذمیوں کے ساتھ عدل و انصاف اور مساوات انسانی کے فلسفے پر مبنی ہیں تاہم بین الاقوامی قوانین برائے اقلیت جمہوری اصولوں اور سیکولر کی آزادی کے نظریات پر مبنی ہیں جس میں استحصال و حقوق سے محرومی کے زیادہ امکانات ہیں ۔

۱۱۔ مسلمان اسلامی قوانین کو بطور مذہب ، اخلاق ،اور احکام الہی کو سمجھتے ہوئے عملدرآمد کرتاہے اور اس کو بطور **Binding Force** عمل داری کی قوت یا واجب التعمیل ہوتے ہیں جبکہ بین الاقوامی قوانین میں عملدرآمد ریاستوں نے کرنا ہوتاہے جو کہ ایک اخلاقی پہلو اور انسانی رویہ ہے جس کی عملداری کے قوی امکانات نہیں ہوتے ہیں ۔

12۔ اقلیتوں اور مسلمانوں کے درمیانی کسی آئینی و قانونی یا مذہبی معاملات پر حکومت کو چاہیے کہ وہ قومی فورمز بنائیں جس میں تمام مذاہب کے افراد موجود ہو ں ان کی مشاورت و تعاون سے آئینی و قانونی ترامیم کی جائیں اور معاملات کو حل کیا جائے۔

13۔ اسلامی قوانین میں ذمیوں کو بحیثیت شہری اور قوم کے فرد کے ہر طرح کے سول و سیاسی حقوق حاصل ہوتے ہیں۔ بعض استثنائی حدود یعنی جنگ وغیرہ میں ان کے حقوق معطل یا غیر فعال ہو جاتے ہیں ۔

14۔ اگر بنظر غائر تحقیقی موازنہ اسلامی و بین الاقوامی قوانین برائے اقلیتوں کے حقوق کا کیا جائے تو دونوں کی منشا و مدعا انسانی حقوق کا تحفظ ہی ہے تاہم زوایہ نظر میں بڑا فرق یہ ہے کہ ذمیوں کے متعلق اسلامی قوانین میں انسان اور انسانیت یعنی عبو دیت مرکز و محور ہے اور تمام حقوق اسی کے گر د گھومتے ہیں ۔

مگر بین الاقوامی قوانین میں اقلیتوں کے حقوق کو بطور شہری اور ریاستوں کے باہمی تعلقات پر مبنی ایک قانونی ذمہ داری کے تصور کو اجاگر کیا گیا ہے۔

موجودہ تحقیق ذمیوں کے حقوق اور بین الاقومی قوانین تجزیاتی موازنہ اسلام کے تناظر میں ان تمام مسائل و حقوق کو زیر قلم تحقیقی انداز میں لانے کا مقصد اسلام کے آفاقی پیغام امن و محبت کو اجاگر کرنا اور غیر مسلم ذمیوں

کے حقوق سے ریاستوں ، افرد ، حکومتوں اور پالیسی ساز عملدآرمد کروانے والے موثراداروں کی توجہ اس امر کی طرف مبذول کروانا مقصود ہے

کہ آج بھی اسلام بلا امتیاز اور برابری اور انسانیت کی بنیاد پر تعلقات استوار رکھنے کا درس دیتا ہے۔

آج مغربی تصورات سیاست اور لادینیت کے اثر سے ہمارے اسلامی ممالک میں بھی یہ تصور عام ہوتا جا رہا ہے کہ سیاسی و دستوری معاملات میں مذہب کا دخل ایک ناپسندیدہ چیز ہے -

بہت سے مسلمان مذہب کی بنیاد پر کسی سیاسی تصور یا دستوری اصول کے بارے میں ناپسندیدگی کا رویہ نہ رکھنے کے باوجود اس بات میں الجھن محسوس کرتے ہیں کہ شہریت کے حقوق و فرائض یا بین الاقوامی تعلقات کے باب میں مذہبی اصولوں اور ہدایات سے رہنمائی حاصل کی جائے۔

اس الجھن کا واحد سبب دور جدید کا وہ بے پناہ اور یک طرفہ پروپیگنڈا ہے جو مغربی سیکولرزم کے حق میں مسلسل دو سو سال سے کیا جا رہا ہے اور نت نئے انداز سے اس تصور کو اہل دنیا اور بالخصوص مسلمانوں کے ذہنوں میں بٹھانے کی کوششیں کی جارہی ہیں۔ پروپگنڈے کے اس طوفان کے مقابلہ میں اسلام کا موقف اول تو پیش ہی نہیں کیا جارہا اور اگر کہیں کہیں اس کی کوئی کوشش ہو بھی رہی ہے تو وہ بہت کمزور اور غیر موثر ہے۔

اس ماحول اور ذہنی کیفیت میں جب ہم آج کے کسی تعلیم یافتہ شخص کے سامنے یہ سوال اٹھاتے ہیں کہ اسلامی قوانین کی رو سے ریاست کے شہریوں کے حقوق کسی جغرافیائی حد، رنگ و نسل، جائے پیدائیش یا زبان و قبیلہ کی بنیاد پر متعین نہیں ہوتے بلکہ صرف اور صرف نظریاتی اعتبار اور اساس

نظریہ اسلام سے اس کی وابستگی اور رویہ کے حوالےسے طے ہوتے ہیں تو بہت سے دانشور اپنی جیبنوں پر شکنیس محسوس کرنے لگتے ہیں۔ لیکن حقیقت یہی ہے کہ اسلام نے اپنے روز اول ہی سے نہ صرف اپنی ریاست کے تمام شہریوں کے حقوق و فرائض بلکہ مختلف ممالک کے بارے میں اپنے رویہ اور تعلقات کی نوعیت کو اس واحد بنیاد پر طے کیا کہ ان کا رویہ اور طرز عمل اسلام اور ریاست کے بارے میں کیا ہے۔
اسلام بلا تفریق رنگ و نسل و مذہب و ملت تمام افراد کے حقوق کا محافظ دین محبت ہے اسلام کا حقیقی تصور امن ،مساوات اور سلامتی اور بقا باہمی ہی موجودہ دور کے مسائل انتشار و افتراق اورر بد امنی دہشت گردیاور طبقاتی

نظام کا
حل ہے اور اس پر عمل پیرا ہو کر ہی دنیا امن و سلامتی اور محبت و ترقی کا
گہوارہ بن سکتی ہے ۔

## فہرست قرآنی آیات

## فہرست احادیث مبارکہ

# شرعی اصطلاحات

| نمبر شمار | شرعی اصطلاحات | صفحات |
|---|---|---|
| 1 | استخراج | 8 |
| 2 | اصول تفسیر | 10 |
| 3 | اصول و نظائر | 28 |
| 4 | اقلیت | 201 |
| 5 | امان الموقت | 33 |
| 6 | الامان الموقت | 42 |
| 7 | الامان و الزمان | 34 |
| 8 | اموال | 51 |
| 9 | انعقاد امان | 24 |
| 10 | اہل عنوۃ | 45 |
| 11 | اہل کتاب | 35 |
| 12 | اہل موادعہ | 42 |
| 13 | ایجاب و قول | 39 |
| 14 | بیانیہ اسلوب | 7 |
| 15 | ثانوی مآخذ | 09 |
| 16 | جزیہ | 179 |
| 17 | خراج مقسامہ | 110 |
| 18 | خراج متساومہ | 99 |
| 19 | خراجی | 105 |
| 20 | دارالاسلام | 132 |
| 21 | دارالحرب | 130 |
| 22 | ذمی | 185 |
| 23 | روایت و درایت | 189 |
| 24 | سفراء | 51 |
| 25 | سمۃ الدخول | 42 |
| 26 | شرعی عقود | 24 |
| 27 | شریعت اسلامیہ | 189 |
| 28 | شعائر اسلامی | 56 |
| 29 | صابئین | 31،101 |
| 30 | صلح موقت | 82 ،54 |
| 31 | ظن و تخمین | 32 |
| 32 | عامۃ المسلمین | ،61 |
| 33 | عبد محجور | 31 |

| | | |
|---|---|---|
| 70 | دست اندازی | 21 |
| 71 | احکام | 37 |
| 72 | بین المذاہب ہم آہنگی | 203 |
| 73 | دعوت اسلام | 205 |
| 74 | دھریے | 35 |
| 75 | مصالحت | 38 |
| 76 | متصل | 41 |
| 77 | متحارب دشمن | 41 |
| 78 | انعقاد امان | 44 |
| 79 | عوض | 46 |
| 80 | مغلوب | 49 |
| 81 | مملک اسلامیہ | 53 |
| 82 | مسافت | 56 |
| 83 | برادریاں | 58 |
| 84 | عزت و نفس | 60 |
| 85 | دستایر | 61 |
| 86 | بطریق اولی | 47 |
| 87 | تعرض | 180 |
| 88 | فسق و فجور | 68 |
| 89 | معاندانہ | 60 |
| 90 | صریحا | 64 |
| 91 | قبیح | 64 |
| 92 | جمیع آئمہ | 73 |
| 93 | حق شفعہ | 67 |
| 94 | حق خلیط | 77 |
| 95 | ذمیہ کتابیہ | 67 |
| 96 | آجر و اجیر | 78 |
| 97 | محصول اراضی | 79 |
| 98 | مستثنی | 132 |
| 99 | یلغار | 91 |
| 100 | بیگار | 91 |
| 101 | کلام العرب | 94 |
| 102 | بموجب صلح | 94 |
| 103 | مماثل | 95 |
| 104 | مستعمل | 96 |

| | | |
|---|---|---|
| 105 | مزارعین | 97 |
| 106 | مشروعیت | 98 |
| 107 | متعین | 185 |
| 108 | قلیل مقدار | 109 |
| 109 | کثیر مقدار | 104 |
| 110 | قرق | 106 |
| 111 | فقہی | 192 |
| 112 | تجدید | 52 |
| 113 | اسلوب | 7 |
| 114 | جداگانہ علمی کاوش | 26 |
| 115 | پرامن بقائے باہمی | 26 |
| 116 | مقاصد تحقیق | 5 |
| 117 | مشترکہ قدریں | 4 |
| 118 | مکالمہ | 144 |
| 119 | استحصال | 184 |
| 120 | تقابل | 09 |
| 121 | معاہدہ نجران | 07 |
| 122 | غیر آباد | 37 |
| 123 | تاویل | 108 |
| 124 | طریقہ کار | 11 |
| 125 | ولی | 166 |
| 126 | زمینداروں | 122 |
| 127 | شمشیر فتح | 105 |
| 128 | اہل عجم | 127 |
| 129 | بغاوت | 181 |
| 130 | مصائب | 137 |
| 131 | نگرانی | 154 |

# فہرست اعلام

| نمبر شمار | فہرست شخصیات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 1 | عبدالکریم زیدان | 201 |
| 2 | ابوداود | 22 |
| 3 | ابو یوسف یعقوب | 58 |
| 4 | ڈاکٹر حمید اللہ | 92 |
| 5 | امام بخاری | 85 |
| 6 | پیر کرم شاہ الازہری | 3 |
| 7 | امام یحییٰ البلاذری | 112 |
| 8 | اما م سرخسی | 67 |
| 9 | سید نا امام حسین | 4 |
| 10 | زید بن علی | 4 |
| 11 | امام ابو حنیفہ | 59 |
| 12 | امام اوزاعی | 4 |
| 13 | امام ابو عبید قاسم بن سلام | 126 |
| 14 | امام شافعی | 59 |
| 15 | امامحمد بن حسن الشیبانی | 25 |
| 16 | امام علاو الدین الکاسانی | 35 |
| 17 | امام مرغنیانی | 25 |
| 18 | امام بدر الدین ابن جماعہ | 25 |
| 19 | سید ابو الاعلی مودودی | 194 |
| 20 | ڈاکٹر محمود احمد غازی | 104 |
| 21 | ڈاکٹر مجید خدوری | 05 |
| 22 | امین احسن اصلاحی | 47 |
| 23 | حضرت عمر | 180 |
| 24 | راغب اصفہانی | 195 |
| 25 | ڈاکٹر وھبہ الزوحیلی | 23 |
| 26 | سید جلال الدین عمری | 147 |
| 27 | مصطفی احمد زرقا | 26 |
| 28 | ابن جریر الطبری | 120 |
| 29 | ابو الحسن البزدوی | 123 |
| 30 | امام ابوالحسن ماوردی | 43 |
| 31 | امام ابن قیم جوزیہ | 117 |
| 32 | امام مسلم بن قیشری | 59 |
| 33 | ابو سفیان | 118 |

| | | |
|---|---|---|
| 97 | شداد بن اوس | 70 |
| 91 | مقداد بن اسود | 71 |
| 91 | ڈاکٹر محمد طاہر القادری | 72 |
| 91 | اسماعیل بن عیاس | 73 |
| 98 | عبدالقادر عود ہ | 74 |
| 92 | ابو امامہ | 75 |
| 91 | حضرت ابن عباس ؓ | 76 |
| 91 | حضرت سعدؓ | 77 |
| 91 | حضرت مغیرہ ابن شعبہ | 78 |
| 103 | حضرت عثمان بن حنیف | 79 |
| 103 | خلیفہ ہارون الرشید | 80 |
| 102 | خلیفہ مہدی | 81 |
| 195 | امام ابو عبداللہ | 82 |
| 112 | علاو الدین خلیجی | 83 |
| 106 | سعد بن عامر | 84 |
| 112 | طلحہ بن عبداللہ | 85 |
| 116 | حضرت عروہ ابن زبیر | 86 |
| 112 | منذر بن ساوی | 87 |
| 113 | عبداللہ بن وارم | 88 |
| 115 | عمیر بن اسحاق | 89 |
| 197 | ابو الملیح حضرمی | 90 |
| 197 | شبلی نعمان | 91 |
| 127 | حسین احمد حسان | 92 |
| 129 | خیلان بن عمر بن نذیر | 93 |
| 118 | اقرع بن حابس | 94 |
| 129 | قاضی سلیمان منصوری پوری | 95 |
| 129 | امام الحرمین الجوینی | 96 |
| 115 | حضرت سلیمان فارسی | 97 |
| 118 | سعد الدین تفتازی | 98 |
| 135 | علامہ نور آفندی | 99 |
| 140 | عبدالقیس | 100 |
| 142 | بکر بن وائل | 101 |
| 141 | حمیر بن حارث | 102 |
| 153 | کلال بن نعیم | 103 |
| 141 | نعمان ذرعین | 104 |
| 154 | ہمدان | 105 |

## فہرست مآخذ /مصادر و مراجع


-1 القرآن الکریم

-2 امین احسن اصلاحی تفسیر، تدبر القرآن نفیس اکیڈمی کراچی 1996ء

3 ابو عبداللہ محمد بن ابو بکر بن قیم ، احکام اھل الذمہ دار ابنالحزم بیروت لبنان 1997

4 البلا ذری امام یحیٰ بن جابرالبلاذری ، فتوح البلدان ، مترجم ابو الخیر مودودی ، نفس اکیڈمی کراچی 1926

5-امام ابو عبیدکتاب الاموال ترجمہ مولانا طاہر سورتی دارالفکر بیروت1968

6 الکاسانی ، علاو الدین ، بدائع الصنائع (مترجم پروفیسر محمد خان چاولہ ) مرکز تحقیق ریال سنگھ ٹرسٹ لائبریری لاہور ۔

7 امین ا حسن اصلاحی، غیر مسلموں کے حقوق، نفیس اکیڈمی کراچی1966

8 امام الشیبانی ، محمد بن حسن، کتاب الیسر الکبیر دارالسلام ، طبع بغداد 1936

9 امام حسین بن مسعود البغوی ، شر ح السنہ ، المکتب اسلامی بیروت،1996

10 امام عبداللہ محمد الحاکم ، مستدرک حاکم ، دارالباز مکہ مکرمہ 1998

11 علامہ جلال الدین سیوطیؒ امداد المنصور ، دارالمعرفہ ، بیروت 2001

12 امام ابن قیم الجوزیہ ، زاد لمعیاد مصطفی البانی ، بیروت 2002

13 امام ابن عساکر ، تاریخ دمشق الکبیر ، دارالمیسرہ بیروت، 1999

14 امام ابن حجر عسقلانیؒ الاصابہ فی تمیز الصحابہ ، داراحیاء التراث ، بیروت 2001

15 امام محمد بن الغزالی ، احیاء العلوم الدین ، دارالمعرفہ ، بیروت1989

16امام ابن ہشام، السیرۃ النبوی ، تحقیق خالد ہراس (مکتبہ الجمہوریہ قاہرہ1999

17امام الطبری ابن جریر ، تاریخ الرسل والملوک دارلمعارف ، قاہرہ 1916

18امام الکوفی ابن الاعثم ، کتاب الفتوح ، دائرہ المعارف العثمانیہ حیدر آباد دکن1986
19امام الماوردی ، الاحکام السلطانیہ ، ایم ایچ سعید کمپنی1991
20 الجوینی ، امام الحرمین ، غیاث الامم ، الاسکندریہ 1997
21 اتفتازنی، امام سعد الدین ، شرح المقاصد ، دارالخیر دمشق1981
22 امام بخاری، الجامع الصیح ، جلد قدیمی کتب خانہ کراچی ، 1981 ء
23امام ابن حزم الظاہری ، الاحکام فی اصول الاحکام دارالافاق جدید ہ بیروت - لبنان 1980
24امام ابوالقاسم عبدالرحمن بن ہشام ، سیرۃ ابن ہشام ، جلد مکتبہ و مصطفی البابی بیروت 1976
25 امام محمد ابن سعد ، الطبقات الکبری ، دارالطباعۃ بیروت۔ لبنان 1980
26امام بیہقی ، السنن الکبری دارالفکر دمشق بیروت ، لبنان ، ۱۹۹۱
27 ڈاکٹرحسین محمدحسان، المدخل الدراستہ الفقہ ، شرکتہ الطویجی استنبول الترکیہ 1981
28ڈاکٹرحمیداللہ محمد رسول اللہ ﷺ کی سیاسی زندگی اسلامی پبلشرز لاہور 1997
29 ڈاکٹر عبدالکریم زیدان، کتاب الاحکام الذمیین والمستامین الاسلام، دارالفکر دمشق ، 1988
30۔ڈاکٹروھبہ زو حیلی ، الفقہ الاسلامی وادلتہ، دارالفکر دمشق 1984
31۔ڈاکٹر غلام مرتضی ملک ، انوار القرآن ناشر ان ملک سنز شرکت پرنٹنگ پریس لاہور 1992 ء
32۔ڈاکٹر محمد طاہر القادری ، اسلام میں اقلیتوں کے حقوق ، منہاج القرآن پبلشرز لاہور 2007
33۔ ڈاکٹر حمید اللہ ، محمد، عہد نبوی میں نظام حکمرانی اردو اکیڈمی ، کراچی 1987
34۔ ڈاکٹر محمد حمید اللہ ، خطبات بہاولپور، مطبوعہ ادارہ تحقیقات اسلامی ، اسلام آباد1996
35۔سیوطی امام جلال الدین ، تاریخ الخلفاء احکام الذمیین ، ناشتر مکتبہ مدینہ لاہور پاکستان 1959

36-سرخسی ، امام شمس الدین ابو بکر بن اسماعیل ، المسبوط، دارالمعرفہ اطباع وانشر بیروت لبنان1914
37-پروفیسرشہزاد اقبال شام ، اسلام کا نظام محاصل، شریعہ اکیڈمی بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد 1939
38علامہ ابو الحسن مرغینانی ہدایہ، انصاری کتب خانہ کابل 2002
39-عبدالقادر ، عودہ اتشریع الجنائی الا سلامی ، دارالکاتب العربی بیروت۔ لبنان 1991 ء

40۔ ڈاکٹر عبدالکریم زید ان ، الوجیز فی اصول الفقہ ، دار لنشر الکتب الاعلامیہ لاہور 1996

41ڈاکٹرغازی محمود احمد، ادب القاضی ، ادارہ تحقیقات الاسلامی1938
42۔ مولوی چراغ دین ، تحقیق الجہاد ، نفیس اکیڈمی کراچی 1967

43مولانا محمد تقی امینی ، فقہ اسلامی کا تاریخی پس منظر مطبوعہ اسلامک پبلیشرز ، لاہور 1938

44۔ مولانامحمد میاں صدیقی ، خطبہ حجتہ الوداع اسلام آباد ، ادارہ تحقیقات اسلامی 1958
45مولانامودودی سید ابو الاعلی ، اسلامی قانون اور پاکستان میں اس کے نفاذ کی عملی تدابیر ، اسلامک پبلی کیشنز لاہور،1985
46-امام محمد امام محمد بن سعدؒ الطبقات الکبری دارالطباعہ بیروت198747 ملانظامالدین ، فتاوی عالمگیری ، سعید کمپنی کراچی ، 1987
48 امام الراغب اصفہانی ابی القاسم الحسین بن محمد المفرادات فی غریب القرآن بیروت دارلفکر لبنان 1929
49۔ امام ابو یوسف یعقوب بن ابراہیم، کتاب الخراج ، دارالمعرفہ بیروت لبنان1924

50-امام ابو داؤد سلمان ، سنن ابی داؤد ، دارالدعوۃ ، استنبول 1968

51-امام النودی،ابو زکریایحیٰ بنشرف،ریاض الصالحین ، مصطفی البانی المحلی ، القاہرہ 1938 52-ابن کثیر،حافظ عمادا لدین اسماعیل،تفسیرالقران العظیم،دارالخیر دمشق-1990

53 افریقی ،ابن منظور، لسان العرب ،دارالفکر دمشق ،1987

54 ۔امام الشربینی، الشیخ محمدالخطیب،مغنیالمحتاج،دارالفکر دمشق1987

55۔امام ابن قدامہ ، ابو عبداللہ بن احمدبن محمد ، المغنی مکتبہ الریاض1978

## انگریزی کتب

52. Dr. Muhammad Hamid Ullah, The Muslim Conduct of State, Publisher Maktab e Madina Lahore, Pakistan 1959
53 Muhammad Ahmad, Studies in the Political and Constitutions, National
Publisher Lahore, 1992
54. Johannes MatternBalimore,Consept of State, Sovereignty and International Law, Johns Hopkins Press USA, 1928
55 Farer, Humanitariann Law and Armed Conflicts, vol. 71, 1971 Oxford press London
56. F. GROB the Relativity of War and Peace, London, Oxford University Press, 1954
57. F. KALSHOVEN, Reaffirmation and Development of International Law Applicable in armed conflicts, Netherlands yearbook of International Law, 9 1978
58. Oppenhien, Remarks on the Charter of the UN, 1967.
59. Ahmed, Jamaludin, Historic Documents of the Muslim Freedom Movemnet, Lahore, United Publishers Ltd. 1970
60. Ahmed Ilays, Sovereignty, Islamic and Modern Concept of Sovereignty, Karachi, The Allied Book Publisher, 1959
61. Abdurrahi, Principles of Mohammaedan Jurisprudence, Madras, 1911
62. Charles, G. Fenwick, International Law, (Third Indian Reprint), 1971
63. F. GROB The Relativity of War and Peace, London, Oxford University
press, 1954
64 Gulzar Ahmed (Brig) The Prophet Concept of war, Ed- I lahore, Islamic
Book Foundation 1986
65 Harriman, Edward A The Constitution at the Crossroads, New York,
George H. Doran Co, 1925

66. International Disputes, the Legal Aspect, (Report of a study group of
the David Davies Memorial Instittute of International Studies. 1972
67. J.G Stark, An Introduction to International Law, Ed 8th, Hasper and
Row Publisher, 1977
68. L.N Tanton, international Law, , Oxford University press,1980